(آسام) قانون ۲- سنہ [illegible] عیسوی
دفعہ ۴۷-۱،

(اپر برہما) قانون ۷- سنہ [illegible] عیسوی
دفعہ ۲۰ اور ضمیمہ ۱
اور ۲
قانون ۱۴- سنہ [illegible]
دفعہ ۴،

(لوور برہما)۔ ایکٹ ۳- سنہ [illegible]- دفعہ ۵-
(کب اور کہاں وسعت پذیر
ہوا)،

(اضلاع سرحدی پنجاب)۔ قانون ۴- سنہ [illegible] عیسوی
دفعات ۷- و ۹- و ۳۷
(۲) و ۴۶،

(مدراس)۔ ایکٹ ۵- سنہ [illegible]- دفعہ ۴، جزواً منسوخ اور ترمیم ہوا،

# فہرست مضامین ابواب دفعہ وار ایکٹ نمبر ۱-مجموعہ ضابطہ فوجداری بابت سنہ ۱۸۸۲ء

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| ۵۱ | اشخاص گرفتار شدہ کی تلاشی لینی، |
| ۵۲ | عورتوں کی تلاشی لینے کا طریقہ، |
| ۵۳ | لڑائی کے ہتھیار لے لینے کا اختیار، |
| | (ب)۔ بابت گرفتاری بلا وارنٹ، |
| ۵۴ | کب بلا وارنٹ پولیس گرفتار کرسکتا ہے، |
| ۵۵ | آوارہ گردوں اور ان لوگوں کی گرفتاری جو عادۃً رہزن وغیرہ ہوں، |
| ۵۶ | ضابطۂ کارروائی جبکہ عہدہ دار پولیس اپنے اہلکار ماتحت کو بلا وارنٹ گرفتاری کے لیے بھیجے، |
| ۵۷ | نام اور سکونت کے بتانے سے انکار کرنا، |
| ۵۸ | مجرموں کا اور اور علاقہ اختیار کے اندر تعاقب کرنا، |
| ۵۹ | گرفتاری غیر سرکاری آدمیوں کے ذریعہ سے، ضابطۂ کارروائی ویسی گرفتاری کے بعد، |
| ۶۰ | شخص گرفتار شدہ کو مجسٹریٹ یا اہلکار مہتمم اسٹیشن پولیس کے روبرو لیجایا جائیگا، |
| ۶۱ | شخص گرفتار شدہ کو ۲۴ گھنٹے سے زیادہ عرصہ تک حراست میں نہ رکھا جائے، |
| ۶۲ | پولیس گرفتاری کی رپورٹ کریگا، |
| ۶۳ | شخص گرفتار شدہ کی رہائی، |
| ۶۴ | وہ جرم جس کا ارتکاب مجسٹریٹ کے روبرو ہو، |
| ۶۵ | مجسٹریٹ کے ذریعہ سے یا اسکے روبرو گرفتاری، |

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| ۶۶ | فرار ہونے پر یہ اختیار کہ اسکا تعاقب کرکے اسکو گرفتار کیا جائے، |
| ۶۷ | احکام دفعات ۴۷ و ۴۸ و ۴۹ گرفتاری تحت دفعہ ۶۶ سے متعلق ہونگے، |

## باب — ۶
## بابت حکمنامجات احضار بالجبر،
### (الف)۔ سمن،

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| ۶۸ | سمن کا نمونہ، تعمیل سمن کس کے ذریعہ سے ہوگی، |
| ۶۹ | تعمیل سمن کیونکر ہوگی، سمن پانے کی نسبت دستخط، |
| ۷۰ | تعمیل سمن جبکہ وہ شخص جسکے نام سمن جاری کیا جائے نہ ملے، |
| ۷۱ | ضابطہ جبکہ رسید نہ حاصل ہوسکے، |
| ۷۲ | تعمیل سمن ملازم سرکار یا ملازم ریلوے کمپنی پر، |
| ۷۳ | تعمیل سمن حدود اراضی کے باہر، |
| ۷۴ | ثبوت تعمیل سمن ویسی صورتوں میں اور جب عہدہ دار تعمیل کنندہ سمن حاضر نہ ہو، |
| | (ب)۔ وارنٹ گرفتاری |
| ۷۵ | نمونہ وارنٹ گرفتاری، وارنٹ گرفتاری کا نفاذ پذیر رہنا، |
| ۷۶ | عدالت ضمانت لینے کی ہدایت کرسکتی ہے چلکہ بھیجا جائیگا، |

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| ۱۴۱ | ضابطہ جبکہ جوری نہ مقرر کی جاوے یا جوری اپنی راے ظاہر نہ کرے، |
| ۱۴۲ | حکم امتناعی تازمان تحقیقات، |
| ۱۴۳ | مجسٹریٹ امور باعث تکلیف عام کے مکرر کرتے رہنے سے منع کرسکتا ہے، |
| | **باب - ۱۱** |
| | **احکام چندروزہ بمقدمات ضروری امور باعث تکلیف خلایق،** |
| ۱۴۴ | ضروری مقدمات امور باعث تکلیف خلایق مین یکسر حکم ناطق صادر کرنے کا اختیار، |
| | **باب - ۱۲** |
| | **نزاعات بابت جایداد غیر منقولہ** |
| ۱۴۵ | ضابطہ جبکہ نزاع متعلق اراضی وغیرہ سے امن مین فتور پڑنے کا احتمال ہو، |
| | تحقیقات درخصوص قبضہ کے، |
| | جسکا قبضہ ہے وہ قابض رہیگا جبتک کہ قانونًا اسکو بیدخل نکیا جاوے، |
| ۱۴۶ | شے متنازعہ کے قرق کرنے کا اختیار، |
| ۱۴۷ | تنازعات متعلق حق آسایش وغیرہ کے، |
| ۱۴۸ | تحقیقات مقامی، |
| | حکم درخصوص خرچہ کے، |

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| | **باب - ۱۳** |
| | **پولیس کا عمل انسدادی،** |
| ۱۴۹ | پولیس کا اختیار دربارہ انسداد جرائم قابل دست اندازی کے، |
| ۱۵۰ | ویسے جرمون کے ارتکاب کی نیت کی اطلاع، |
| ۱۵۱ | ویسے جرمون کے انسداد کے لیے گرفتاری، |
| ۱۵۲ | سرکاری جایداد کے نقصان پہونچانے کا انسداد، |
| ۱۵۳ | باٹون یا پیمانون کا معاینہ، |
| | **حصہ پنجم،** |
| | **پولیس کو اطلاع پہونچانے اور پولیس کے اختیارات تفتیش کا بیان،** |
| | **باب - ۱۴** |
| ۱۵۴ | مقدمات قابل دست اندازی کے متعلق اطلاع، |
| ۱۵۵ | مقدمات غیر قابل دست اندازی کے متعلق اطلاع، |
| | مقدمات غیر قابل دست اندازی کی تفتیش، |
| ۱۵۶ | مقدمات قابل دست اندازی کی تفتیش، |
| ۱۵۷ | ضابطہ جبکہ جرم قابل دست اندازی کا گمان ہو، |
| | کب تفتیش موقع کی ضرورت نہین، |

## حصہ ششم،

## کارروائی ہائے متعلقہ نالشات،

## باب — ۱۵

### اختیارات عدالت ہائے فوجداری درباره تحقیقات وتجویز

### (الف) - مقام تحقیقات وتجویز،

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| ۱۸۰ | مقام تجویز جب فعل اس وجہ سے جرم ہے کہ وہ اور جرم سے تعلق رکھتا ہے، |
| ۱۸۱ | ٹھگ ہوتا یا ڈاکوؤں کی کسی جماعت کا شریک ہوتا یا حراست سے مفرور ہونا وغیرہ، |
| | تصرف مجرمانہ اور خیانت مجرمانہ، |
| | چوری کرنا، |
| ۱۸۲ | تحقیقات یا تجویز کا مقام جبکہ موقع جرم غیر محقق ہو یا صرف ایک ضلع میں نہ ہو یا جب جرم علی الاتصال ہوتا جاوے یا چند افعال پر مشتمل ہو، |
| ۱۸۳ | جرم جب سفر میں مرزد ہو، |
| ۱۸۴ | جرائم برخلاف حکم ایکٹ ہائے متعلقہ ریلوے اور ٹیلیگراف اور ڈاکخانہ اور اسلحہ کے، |
| ۱۸۵ | شبہہ ہونے کی صورت میں ہائی کورٹ ٹھہرادیگی کہ کس ضلع میں تحقیقات یا تجویز ہونی چاہیے، |
| ۱۸۶ | سمن یا وارنٹ جاری کرنے کا اختیار بعلت اس جرم کے جو علاقہ اختیار کے باہر وقوع میں آیا ہو، |
| | گرفتار ہونے پر مجسٹریٹ کا ضابطہ کارروائی |
| ۱۸۷ | ضابطہ جبکہ وارنٹ از طرف مجسٹریٹ ماتحت کے جاری ہو، |

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| ۱۸۸ | رعایاے برطانیہ کی ماخوذی ان جرائم کی بابت جو برٹش انڈیا کے باہر سرزد ہوں |
| | پولیٹیکل ایجنٹ تصدیق کریگا کہ الزام لائق تحقیقات ہے، |
| ۱۸۹ | یہ ہدایت کرنے کا اختیار کہ نقلیں گواہان کی اظہارات یا دستاویزات کی وجہ ثبوت میں مقبول ہوں، |
| ۱۹۰ | "پولیٹیکل ایجنٹ" کی تعریف، |
| | (ب) - شرائط جو واسطے شروع کرنے کارروائی کے ضرور ہیں، |
| ۱۹۱ | جرموں کی سماعت مجسٹریٹ کے روبرو، |
| ۱۹۲ | انتقال مقدمات مجسٹریٹوں کے ذریعہ سے |
| ۱۹۳ | سماعت جرائم عدالت اجلاس سشن میں، |
| | مقدمات جنکی تجویز بذریعہ ایڈیشنل سشن جج اور جائنٹ سشن جج کے ہوگی |
| | بذریعہ اسسٹنٹ سشن جج کے، |
| ۱۹۴ | سماعت مقدمہ ہائی کورٹ کے روبرو، |
| ۱۹۵ | نالش بعلت توہین اختیار جائز ملازمان سرکاری کے |
| | نالش بعلت بعض جرائم نقیض انصاف عام کے، |
| | نالش بعلت بعض جرائم متعلق ان دستاویزات کے جو ثبوت میں دیجائیں، |
| | قسم منظوری کی جسکی ضرورت ہے، |

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| | جنکو کمتر اختیار بخشا گیا ہے، |
| ۲۶۲ | مقدمات لائق اجرائے سمن مین اور مقدمات لائق اجرائے وارنٹ مین ضابطہ جو متعلق ہو سکیگا، |
| | قید کی حد، |
| ۲۶۳ | ریکارڈ اُن مقدمات مین جنکا اپیل نہو، |
| ۲۶۴ | ریکارڈ اُن مقدمات مین جو لائق اپیل ہوں، |
| ۲۶۵ | ریکارڈ اور تجویز کس زبان مین لکھی جائیگی کلارک کے مامور کرنے کے بینچ کو اختیار دیا جا سکتا ہے، |

## باب-۲۳

## بابت تجویز مقدمات بجلاس ہائی کورٹ اور عدالت سشن

### (الف) - ابتدائی،

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| ۲۶۶ | ہائی کورٹ کی تعریف، |
| ۲۶۷ | ہائی کورٹ کے روبرو تجویزات بذریعہ جوری کے ہونگی، |
| ۲۶۸ | عدالت سشن کے روبرو تجویزات بذریعہ جوری یا بشرکت اسیسرون کے ہونگی، |
| ۲۶۹ | لوکل گورنمنٹ حکم کر سکتی ہے کہ عدالت سشن کے روبرو تجویزات بذریعہ جوری کے ہوں، |
| ۲۷۰ | ہر مقدمہ مین نالش کی کارروائی معرفت کسی پیروکار سرکاری کے ہوگی، |

### (ب) - آغاز کارروائی،

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| ۲۷۱ | شروع تجویز، |
| | جواب شعر مجرمیت، |
| ۲۷۲ | جواب دینے سے انکار کرنا یا تجویز کیے جانے کا دعوی کرنا، |
| | ایکہی جوری یا ایکہی جماعت اسیسران کے ذریعہ سے چند ملزمون کی تجویز یکے بعد دیگرے عمل مین آسکتی ہے، |
| ۲۷۳ | فرد قرارداد جرم مین الزام غیر قابل ثبوت کا مندرج ہونا، |
| | اندراج کی تاثیر، |

### (ج) بابت انتخاب جوری،

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| ۲۷۴ | اہل جوری کی تعداد، |
| ۲۷۵ | جوری واسطے تجویز اُن اشخاص کے عدالت سشن کے روبرو جو اہل یورپ یا اہل امریکا ہوں، |
| ۲۷۶ | اہل جوری بذریعہ قرعہ اندازی کے منتخب کیے جائینگے، |
| | موجودہ طریقہ کا برقرار رہنا، |
| | جو اشخاص طلب نہ کیے جائین وہ کب مستحق ہونگے، |
| | خاص اہل جوری کے روبرو تجویزات، |
| ۲۷۷ | اہل جوری کے نام پکارے جائینگے، |
| | اہل جوری کی نسبت اعتراض، |

## باب — ۲۶
## بابت تجویز کے،



## باب — ۲۷
## بابت ترسیل احکام سزا بغرض بحالی عدالت اعلی مین

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| ۴۳۰ | اپیل مین احکام کا ناطق ہونا، |
| ۴۳۱ | اپیلون کا ساقط ہوجانا، |
| | **باب - ۳۲** |
| | **بابت استصواب اور نظر ثانی** |
| ۴۳۲ | پریزیڈنسی مجسٹریٹ کا استصواب ہائی کورٹ سے، |
| ۴۳۳ | انفصال مقدمہ مطابق نیصلہ ہائی کورٹ کے، |
| | ہدایتین درباب خرچہ کے، |
| ۴۳۴ | اُن امور کے ملتوی رکھنے کا اختیار جو ہائی کورٹ کے اختیارات صیغہ ابتدائی کے عمل مین لاتے وقت پیدا ہون، |
| | ضابطہ جبکہ کسی بحث کا تصفیہ موقوف رکھا جاے، |
| ۴۳۵ | عدالت ہاے ماتحت کی مثلون کے طلب کرنے کا اختیار، |
| ۴۳۶ | حکم سپردگی کا اختیار، |
| ۴۳۷ | حکم تحقیقات صادر کرنے کا اختیار، |
| ۴۳۸ | ہائی کورٹ کو رپورٹ کرنا، |
| ۴۳۹ | ہائی کورٹ کے اختیارات دربارہ نظر ثانی کے، |
| ۴۴۰ | فریقین کے عذرات کی سماعت عدالت کی مرضی پر موقوف ہے، |
| ۴۴۱ | پریزیڈنسی مجسٹریٹ کا بیان جسمین اُسکے |

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| | فیصلہ کی وجوہ رہینگی اور اُسپر ہائی کورٹ غور کریگی، |
| ۴۴۲ | ہائی کورٹ کے حکم کا سرٹیفکٹ عدالت ماتحت یا مجسٹریٹ کو دیا جائیگا، |
| | **حصۂ ہشتم،** |
| | **کارروائی ہاے خاص** |
| | **باب - ۳۳** |
| | **کارروائی صیغہ فوجداری بمقابلہ اہل یورپ اور اہل امریکا** |
| ۴۴۳ | صاحبان مجسٹریٹ اُن الزامون کی تحقیقات اور تجویز کرینگے جو رعایاے برطانیہ اہل یورپ پر لگائے جائین، |
| ۴۴۴ | سشن جج رعیت برطانیۂ اہل یورپ ہوگا اسسٹنٹ سشن جج تین برس تک عہدہ پر رہا ہو اور اُسکو خاص اختیار ملا ہو، |
| ۴۴۵ | سماعت اُس جرم کی جو رعیت برطانیہ اہل یورپ سے سرزد ہو، |
| ۴۴۶ | احکام سزا جو صاحبان مجسٹریٹ مفصل صادر کرسکتے ہین، |
| ۴۴۷ | ملزم کب عدالت سشن مین اور کب ہائی کورٹ مین سپرد کیا جائیگا، |
| ۴۴۸ | اُن جرمون کی تجویز جنمین سے ایک جرم لایق سزاے موت یا حبس دوام بعبور دریاے شور کے ہو اور باقی جرائم اس سزا کے لایق نہین |

## باب ۳۴
## اشخاص فاترالعقل

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| | حاضر کے اظہار لینے کا اختیار، |
| ۵۴۰ | مقام قید کے مقرر کرنے کا اختیار، |
| ۵۴۱ | -(الف) - ایسے اشخاص ملزم یا مجرم کو فوجداری جیل مین بھیجنا جو کسی دیوانی جیل مین مقید ہون، |
| | انکو پھر دیوانی جیل مین بھیجنا، |
| ۵۴۲ | مجسٹریٹ پریزیڈنسی کا اختیار درخصوص صادر کرنے اس حکم کے کہ جیلخانے کا قیدی واسطے اظہار دینے کے حاضر کیا جاے، |
| ۵۴۳ | ترجمان کو ترجمہ راست راست بیان کرنا لازم ہے، |
| ۵۴۴ | مستغیثون اور گواہون کے اخراجات، |
| ۵۴۵ | عدالت کا اختیار دربارۂ دلانے اخراجات یا معاوضہ کے جرمانہ سے، |
| ۵۴۶ | جو روپے ادا کیے جائین انکا لحاظ نالشس البعد مین کیا جائیگا، |
| ۵۴۷ | وہ روپے جنکے ادا کرنے کا حکم ہو مثل جرمانہ کے وصول کیے جائینگے، |
| ۵۴۸ | روبکاری مقدمہ کی نقول، |
| ۵۴۹ | اُن لوگون کو حکام فوجی کے حوالہ کرنا جنکی تجویز بذریعہ کورٹ مارشل کے ہونی چاہیے ویسے لوگون کی گرفتاری، |
| ۵۵۰ | بڑے درجے کے عہدہ داران پولیس کے اختیارات، |
| ۵۵۱ | بھگائی ہوئی عورتون کو جبراً حوالہ کرنے کا اختیار |

| دفعہ | مضمون |
|---|---|
| ۵۵۲ | معاوضہ اُن اشخاص کو جنکو بلدۂ پریزیڈنسی مین بلا وجہ سپرد حوالات کیا جاے، |
| ۵۵۳ | سندشاہی کی رو سے مقرر کی ہوئی ہائی کورٹ کا اختیار کہ عدالت اپنے ماتحت کی مثلون کے معاینہ کے لیے قواعد وضع کرین، |
| | اور اور ہائی کورٹون کا اختیار درباب وضع کرنے قواعد واسطے دیگر غرضون کے |
| ۵۵۴ | نمونے، |
| ۵۵۵ | وہ مقدمہ جسمین جج یا مجسٹریٹ غرض ذاتی رکھتا ہو |
| ۵۵۶ | اختیار دربارۂ فیصل کرنے اس امر کے کہ کونسی زبان عدالتون کی زبان ہوگی، |
| ۵۵۷ | جناب نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل اور لوکل گورنمنٹ کے اختیارات وقتاً فوقتاً عمل مین آسکینگے، |
| ۵۵۸ | مقدمات دائرہ، |
| ۵۵۹ | عہدہ داران متعلق نیلام نہ جایداد کو خرید سکتے اور نہ اُسکے لیے بولی بول سکتے ہین |
| | ضمیمہ ۱ - قوانین منسوخہ، |
| | ضمیمہ ۲ - نقشۂ جرائم، |
| | ضمیمہ ۳ - اختیارات معمولی صاحبان مجسٹریٹ مفصل، |
| | ضمیمہ ۴ - اختیارات زائد جو صاحبان مجسٹریٹ مفصل کو عطا ہو سکتے ہین، |
| | ضمیمہ ۵ - نمونجات، |

# ایکٹ نمبر ۱۰ - بابت ۱۸۸۲ء ×

(۱۵ - ستمبر ۱۸۹۹ء تک کی ترمیموں کے ساتھ)

جاری کیا ہوا جناب نواب گورنر جنرل بہادر ہند
باجلاس کونسل کا

---

(۱۰ - مارچ ۱۸۸۲ء کو جناب محتشم الیہ نے
اس ایکٹ کو منظور فرمایا)

## ایکٹ بغرض اجتماع و ترمیم قوانین
## متعلق ضابطۂ فوجداری

ہرگاہ یہ امر قرین مصلحت ہے - کہ قوانین متعلقۂ ضابطۂ فوجداری کا مجتمع و ترمیم کیے جائیں لہذا حسب ذیل حکم ہوتا ہے -

## حصۂ اول

## مراتب ابتدائی

## باب - ۱

دفعہ ۱ - جائز ہو کہ یہ ایکٹ بہ تسمیۂ مجموعۂ ضابطۂ فوجداری مصدرۂ ۱۸۸۲ء مختصر نام اور موسوم کیا جاوے - اور وہ یکم جنوری ۱۸۸۳ء کو نافذ پذیر ہوگا

---

× یہ مجموعۂ ضابطہ بعض اصلاحات کے ساتھ قانون ۶ - ۱۸۸۴ء کی رو سے ایریاہائے (ریاستہائے ریاست اے نشان کے) وسعت پذیر کیا گیا ہے

نیز قانون ۳ - ۱۸۷۲ء کی دفعہ ۳ - کی رو سے (جیسی قانون ۳ - ۱۸۹۹ء کی دفعہ ۲ - کی رو سے اسکی ترمیم ہوگئی ہے) اس مجموعۂ ضابطہ کا سنتال پرگنات میں نافذ العمل ہونا اعلان کر دیا گیا ہے جزائر

وسعت مقامی

یہ ایکٹ تمام قلمرو برٹش انڈیا سے متعلق ہے اِلّا درصورت نہ ہونے کسی اور حکم خاص خلاف اسکے کوئی عبارت اس ایکٹ کی کسی قانون خاص یا قانون مختص المقام نافذ الوقت پر یا کسی خاص اختیار سماعت یا اختیار یا کسی خاص طریقۂ کارروائی پر جو کسی قانون نافذ الحال کی رو سے عطا یا مقرر ہوا ہو موثر نہ ہوگی اور نہ کسی شخص متعلقۂ ذیل سے متعلق ہوگی

(الف)۔ صاحبان کمشنر پولیس متعینہ بلاد کلکتہ و مدراس و بمبئی یا اشخاص پولیس متعلقہ بلاد کلکتہ و بمبئی سے،

(ب)۔ کسی عہدہ دار سے جسکو اختیار تجویز جرائم خفیف موقوعہ لشکری بازارگاں اُن چھاونیوں اور مقامات میں تفویض ہوا ہو جنمیں پریزیڈنسی اے مدراس یا بمبئی کی افواج مقیم ہیں

(ج)۔ [ایکٹ ۵ سنہ ۱۸۸۹ ع کی رو سے منسوخ ہوا ہے]

جزائر انڈمن و نکوبریں اس مجموعۂ ضابطہ کے تعلق پذیر کرنے وقت اسمین قانون ۳ سنہ ۱۸۷۶ء کی دفعہ ۱۲۔ کی رو سے جیسی قانون ا سنہ ۱۸۸۳ء کی دفعہ ۲۔ کی رو سے اُسکی ترمیم ہوئی ہے۔ ترمیم کی گئی ہے،

(قانون ۲ سنہ ۱۸۸۰ء متعلق اقلاع سرحدی آسام کی رو سے جیسی قانون ۲ سنہ ۱۸۸۴ء کی رو سے اُسکی رست پذیری ہوئی ہے) اس مجموعۂ ضابطہ کا پہاڑی اے ناگا اور قلعۂ سرحدی ڈبروگڑھ اور پہاڑی اے شمالی کچار دیکھو آسام گزٹ ۱ مئی سنہ ۱۸۸۴ء حصہ ۲۔ صفحہ ۲۱۲۔ اور ضلع گارو اور ضلع کوہی خاصی و جینتیا میں دیکھو آسام گزٹ ۲۲۔ دسمبر سنہ ۱۸۸۴ء۔ حصہ ۱۔ صفحہ ۲۷۰ اور قلعہ کوہ ہائے میکری مین۔ دیکھو آسام گزٹ ۲۱۔ نومبر سنہ ۱۸۸۴ء حصہ ۲۔ صفحہ ۵ ۷۔ موقوف العمل ہونا اعلان کر دیا گیا ہے،

۱؎ اور قوانین مین جو جو حوالجات مجموعۂ ضابطہ کی طرف کیے گئے ہیں وہ یون پڑھے جائینگے کہ گویا ایکٹ سنہ ۱۸۸۲ء کی رو سے ترمیم کیے ہوئے مجموعہ کی طرف کیے گئے ہیں۔ دیکھو دفعہ ۱۲ (۲) اُس ایکٹ کا در خصوص اُس اختیار کے جسکی رو سے لوور برہما کے صاحب جوڈیشیل کمشنر اور صاحب ریکارڈر رنگون اور ہائی کورٹ کو مجریہ کے اُن اجزا کی تاثیر سے جو متعلق اسکے ہے کہ کس طریق پر فیصلہ جات اور احکام اور احکام گواہون کی شہادت قلمبند کیے جائینگی مستثنیٰ کیا جاوے۔ دیکھو ایکٹ ۱۱ سنہ ۱۸۸۹ء دفعہ ۲ و ۳

(و) - افسران پولیس موقع واقع پریزیڈنسی بمبئی سے،

(ہ) - اور کوئی عبارت دفعات ۱۷۴ و ۱۷۵ و ۱۷۶ کی پولیس متعلقہ تالیدۂ مدراس سے متعلق نہ ہوگی،

احکام قوانین کی منسوخی،

دفعہ ۲ - یکم جنوری ۱۸۸۳ء کو اور اُسکے بعد قوانین مفصلہ ضمیمہ اول اُسقدر منسوخ ہوجائینگے جسقدر ضمیمہ مذکور کے خانہ ۴ مین مندرج ہین - مگر اس طور پر نہین کہ کوئی اختیار سماعت یا طریقہ کارروائی جو اسوقت موجود یا مستعمل ہو بحال ہوجاے یا کہ برقرار رہنا کسی قید کا جو اُس وقت جائز ہو ناجائز ہوجاے

اشتہارات وغیرہ ایکٹ ہاے منسوخ شدہ کی روسے،

تمام اشتہارات اور اعلانامجات اور اختیارات اور نقشہ جات اور حدود اراضی اور احکام سزا اور دیگر احکام و قواعد اور تقررات جو مطابق کسی قانون ایسے کے جو اس قانون کی روسے منسوخ ہواہے یا کسی اور قانون کے مطابق جو قانون اول الذکر سے منسوخ ہواہو مشتہر اور جاری اور عطا اور متعین اور صادر ہوئے یا عمل مین آئے ہون اور جو عین ماقبل یکم جنوری ۱۸۸۳ء اثر پذیر ہون ایسے سمجھے جاینگے کہ گویا وہ اشتہارات و اعلانامجات وغیرہ اسی مجموعہ کی دفعہ مناسب کے بموجب مشتہر اور جاری اور عطا اور مقرر اور تشخیص اور صادر کیے گئے اور عمل مین آئے تھے،

مجموعہ ضابطہ فوجداری اور دیگر احکام قوانین منسوخ شدہ کا حوالہ کیا جانا،

دفعہ ۳ - ہر قانون مین جو مجموعہ ہذا کے اثر پذیر ہونے سے پہلے نافذ ہوچکا ہو اور جسمین حوالہ مجموعہ ضابطہ فوجداری یعنی ایکٹ ۲۵ - ۱۸۶۱ء خواہ ایکٹ ۱۰ - ۱۸۷۲ء کا یا اُنکے کسی باب یا دفعہ کا یا کسی اور قانون کا جو از روے مجموعہ ہذا منسوخ ہوا ہے کیا گیا ہو وہ حوالہ جہانتک کہ ممکن ہو اسی مجموعہ کا یا اس مجموعہ کے باب یا دفعہ ہم مضمون کا حوالہ سمجھا جائیگا،

سابق ایکٹون کی عبارتیں،

ہر قانون مین جو قبل اثر پذیر ہونے مجموعہ ہذا کے صادر ہوا ہو عبارت مفصلہ ذیل سے یعنی عہدہ دار جو اختیارات (یا اختیارات کامل) مجسٹریٹی نافذ کرتا (یا رکھتا ہو) اور مجسٹریٹ ماتحت اور مجسٹریٹ ماتحت درجہ دوم اسے مجسٹریٹ درجہ اول اور مجسٹریٹ درجہ دوم اور

مجسٹریٹ درجہ سوم مراد لیے جاوینگے - اور لفظ "مجسٹریٹ حصہ ضلع" سے مجسٹریٹ سب ڈویژن اور لفظ "مجسٹریٹ ضلع" سے ضلع کا مجسٹریٹ اور لفظ "مجسٹریٹ پریزیڈنسی" سے مجسٹریٹ پریزیڈنسی مراد لیا جائیگا،

**تعریفین،** دفعہ ۴ - اس مجموعہ مین الفاظ اور اصطلاحات مسطورہ ذیل سے وہی معنی لیے جاوینگے جو آیندہ اُنکے ساتھ لکھے ہین - الا اُس صورت مین کہ مضمون یا سیاق عبارت سے اُسکے خلاف پایا جاے،

**"نالش"** (الف) - لفظ "نالش" سے کسی شخص کا بیان مراد ہے جو تقریراً یا تحریراً مجسٹریٹ کے روبرو کیا جاے اس مضمون سے کہ کوئی دوسرا شخص معلوم یا نامعلوم جرم کا مرتکب ہوا ہے اس مراد سے کہ مجسٹریٹ اُس پر اس مجموعہ کے مطابق عمل کرے - لیکن اُسمین رپورٹ اہلکار پولیس داخل نہین ہے،

**"تفتیش"** (ب) - لفظ "تفتیش" مین ہر کارروائی حسب مجموعہ ہذا شامل ہے جو واسطے بہمرسانی ثبوت معرفت پولیس یا کسی اور شخص علاوہ مجسٹریٹ یا افسر پولیس کے جسے مجسٹریٹ نے اس کام کی اجازت دی ہو عمل مین آوے،

**"تحقیقات"** (ج) - لفظ "تحقیقات" مین ہر تحقیقات شامل ہے جو کسی مجسٹریٹ یا عدالت کی معرفت اس مجموعہ کے مطابق عمل مین آوے،

**"عدالتی کارروائی"** (د) - "عدالتی کارروائی" سے ہر کارروائی مراد ہے جسکے اثنا مین ثبوت لیا جاے یا ثبوت کا لینا قانوناً جائز ہو،

**"تحریر" اور "تحریری"** (ہ) - لفظ "تحریر" اور "تحریری" مین چھاپہ سیسہ کا اور چھاپہ پتھر کا اور چھاپہ عکس آفتاب کا اور حروف و نقوش کندہ اور ہر دیگر طریقہ جسمین الفاظ یا ہندسے کاغذ یا کسی اور شے پر ظاہر ہو سکین شامل ہین،

**"سب ڈویژن"** (و) - لفظ "سب ڈویژن" سے ضلع کا ایک حصہ مراد ہے جو مجموعہ ہذا کے بموجب قائم کیا جاے،

**"ملک"** (ز) - لفظ "ملک" سے وہ قلمرو مراد ہے جو کسیوقت کسی لوکل گورنمنٹ کے تابع حکومت ہو

"محکمہ پریزیڈنسی"

(ح)- لفظ "محکمہ پریزیڈنسی" سے عدالت ہاے ہائی کورٹ آف جوڈیکچر واقعۂ فورٹ ولیم بنگالہ یا مدراس یا بمبئی کے معمولی اختیارات سماعت ابتدائی مقدمات دیوانی کی حدود اراضی موجودہ وقت مراد ہین،

"ہائی کورٹ"

(ط)- × لفظ "ہائی کورٹ" سے جہان کہین اُن کارروائیون کا حوالہ کیا جاے جو رعایاے برطانیۂ اہل یورپ کے مقابلہ مین ہون یا اُن اشخاص کے مقابلہ مین ہون جنپر بشراکت اہالیان یورپ رعایاے برطانیہ کے الزام قائم کیا گیا ہو عدالت ہاے ہائی کورٹ آف جوڈیکچر واقعۂ فورٹ ولیم مدراس و بمبئی و ہائی کورٹ آف جوڈیکچر ممالک مغربی و شمالی اور چیف کورٹ ممالک پنجاب اور عدالت رکارڈر رنگون مراد ہے اور صورتون مین لفظ "ہائی کورٹ" سے وہ عدالت مراد ہے جو کسی رقبہ اراضی کے لیے معاملات فوجداری مین سب مین اعلیٰ درجہ کی عدالت اپیل یا نظر ثانی ہو- یا جہان کوئی ایسی عدالت از روے کسی قانون نافذ الوقت کے قائم نہ ہو تو ایسا عہدہ دار مراد ہے جسکو نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل وقتاً فوقتاً اس کام کے لیے تقرر کرین-

"چیف جسٹس"

(ی)- لفظ "چیف جسٹس" مین ⊗ چیف کورٹ پنجاب کے جج اعلیٰ اور صاحب رکارڈر رنگون بھی شامل ہین ⊗،

"ایڈووکیٹ جنرل"

(ک)- لفظ "ایڈووکیٹ جنرل" مین سرکاری ایڈووکیٹ یعنے وکیل شامل ہے- یا جہان کوئی ایڈووکیٹ جنرل یا وکیل سرکار نہ ہو وہ عہدہ دار شامل ہے جسکو لوکل گورنمنٹ وقتاً فوقتاً اُس کام کے لیے مقرر کرے،

---

× — اپر برہما مین ہائی کورٹ سے کیا مراد ہے اسکے لیے قانون ۶ بابت ۱۸۸۶ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۱- دیکھو- صاحب رکارڈر رنگون یا عدالت اسپیشل کورٹ - برہما مین - بعض غرضون کے لیے عدالت ہائی کورٹ ہے- دیکھو ایکٹ ۱۱- سنہ ۱۸۸۹ء- دفعات ۳، ۴، ۶، ۲، ۲، ۶، ۱، ۷،

⊗-⊗ یہ عبارت سابق عبارت کے عوض ایکٹ ۱۱- سنہ ۱۸۸۹ء کی دفعہ ۹- کی رو سے قائم کی گئی ہے،

"کلارک آف دی کراؤن"

(ل) لفظ "کلارک آف دی کراؤن" کے لیئے کلارک شاہی میں ایسا ہر عہدہ دار شامل ہے جسکو چیف جسٹس نے اُن خدمات کی تعمیل کے لیے بالخصوص مقرر کیا ہو جو اس مجموعہ کی روسے کلارک شاہی کو مفوض ہوئی ہیں،

"پیرو کار منجانب سرکار"

(م)۔ لفظ "پیرو کار منجانب سرکار" سے ہر شخص مراد ہے جو دفعہ ۴۹۲۔ کے بموجب مقرر ہوا ہو۔ اور اُس میں ہر ایسا شخص شامل ہے جو مطابق ہدایات پیرو کار منجانب سرکار کے عمل کرے۔ اور ایسا شخص بھی شامل ہے جو ملکہ معظمہ دام اقبالہا کی طرف سے کسی ہائی کورٹ میں بوقت نفاذ اسکے اختیارات ابتدائی صیغہ فوجداری کے کسی نالش کی پیروی کرے،

"پلیڈر"

(ن)۔ لفظ "پلیڈر" سے جب وہ کسی عدالت کی کسی کارروائی کی نسبت مستعمل کیا جاوے وہ وکیل مراد ہے جو عدالت مذکور میں از روے کسی قانون مجریہ وقت کے وکالت کرنے کا مجاز ہو۔ اور اُسمیں اوراُوہ ایڈوکیٹ اور وکیل اور اٹرنی ہائی کورٹ کا جو اُس بات کا اختیار رکھتا ہو اور شامل ہے ہر مختار یا دوسرا شخص جو عدالت کی اجازت سے ایسی کارروائی میں عمل کرنے کے لیے مقرر کیا جاوے شامل ہے،

"پولیس اسٹیشن"

(س)۔ لفظ "پولیس اسٹیشن" سے ہر تھانہ مراد ہے جسے بالعموم یا بالخصوص لوکل گورنمنٹ واسطے اغراض مجموعہ ہذا کے پولیس اسٹیشن قرار دے۔ اور اُسمیں ہر رقبہ ارضی داخل ہے جسکی صراحت لوکل گورنمنٹ اس باب میں کرے۔ اور لفظ "افسر مہتمم پولیس اسٹیشن" سے جب افسر

"افسر مہتمم پولیس اسٹیشن"

مہتمم پولیس اسٹیشن ⊙ اسٹیشن گھر سے ⊙ غیر حاضر یا بیماری کے سبب سے اپنا کام انجام نہ دے سکتا ہو وہ پولیس افسر مراد ہے ⊗ جو اسٹیشن گھر میں حاضر ہو ⊗ اور عہدہ دار مذکور کے عین مابعد رتبہ رکھتا ہو اور جو کانسٹبل سے بڑھکر رتبہ رکھتا ہو یا جب کہ لوکل گورنمنٹ اس نہج کی ہدایت کرے ہر دوسرا اہلکار پولیس موجودہ اسٹیشن مراد ہے ـــ

◡ ـــ ایر برہما میں "افسر مہتمم پولیس اسٹیشن" کے لیے قانون ۱۸۹۸ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۱۱۔ دیکھو،
○ ـــ ⊙ تا ⊙ ـــ ⊗ تا ⊗ ـــ یہ الفاظ دفعہ ۴۔ کی ضمن (س) میں ایکٹ ۵۔ ۱۸۹۸ء کی دفعہ ۱۔ کی رو سے سابق الفاظ کے عوض قائم کیے گئے ہیں،

**"جرم"**

(ع) - لفظ "جرم" سے ایسا ہر فعل یا ترک فعل مراد ہے جو کسی قانون نافذ الوقت کی روسے لائق سزا قرار پایا ہو،

**"جرم قابل دست اندازی" "مقدمہ لائق دست اندازی"**

(ف) - لفظ "جرم قابل دست اندازی" سے وہ جرم مراد ہے اور "مقدمہ لائق دست اندازی" سے وہ مقدمہ مراد ہے جسکے لیے اور جسمین افسر پولیس کو بلا وارنٹ پریزیڈنسی کے اندر یا باہر مطابق ضمیمہ دوم یا کسی قانون نافذ الوقت کے بموجب اختیار ہے کہ بلاحصول وارنٹ گرفتار کرے

**"جرم غیر قابل دست اندازی" "مقدمہ غیر قابل دست اندازی"**

لفظ "جرم غیر قابل دست اندازی" سے وہ جرم مراد ہے اور "مقدمہ غیر قابل دست اندازی" وہ مقدمہ مراد ہے جسکے لیے اور جسمین پولیس افسر بلا پریزیڈنسی کے اندر یا باہر بلا وارنٹ گرفتار نہین کرسکتا ہے،

**"جرم قابل ضمانت"**

(ص) - لفظ "جرم قابل ضمانت" سے وہ جرم مراد ہے جو اس مجموعہ کے ضمیمہ دوم مین قابل ضمانت قرار پایا ہے۔ یا کسی اور قانون نافذ الوقت کی روسے لائق ضمانت ٹھہرایا گیا ہے اور لفظ "جرم غیر قابل ضمانت" سے باقی ہر قسم کا جرم مراد ہے۔

**"جرم غیر قابل ضمانت"**

**"مقدمہ قابل اجراے وارنٹ"**

(ق) - لفظ "مقدمہ قابل اجراے وارنٹ" سے ایسے ہر جرم کا مقدمہ مراد ہے جسکی سزا پھانسی یا حبس بعبور دریاے شور یا - چھ مہینے سے زیادہ میعاد کی قید مقرر ہے۔

**"مقدمہ قابل اجراے سمن"**

(ر) - لفظ "مقدمہ قابل اجراے سمن" سے ایسے ہر جرم کا مقدمہ مراد ہے جسکی سزا اقسام سزاے مفصلہ بالا مین سے نہین ہے،

**"رعیت برطانیہ اہل یورپ"**

(ش) - لفظ "رعیت برطانیہ اہل یورپ" سے مراد حسب ذیل ہے۔

۱- ہر رعیت ملکہ معظمہ جو ممالک متحدہ گریٹ برٹین اور آیرلنڈ مین یا جناب ملکہ معظمہ کی کسی نوآبادی یا ملک مقبوضہ واقعہ یورپ یا امریکا یا آسٹریلیا مین یا نوآبادی ہاے نیوزیلینڈ یا کیپ آف گڈ ہوپ یا نٹال مین تولد پایا یا حقوق رعیتی حاصل کیے یا سکونت مستقل اختیار کی ہو،

۲- ہر ایسے شخص کی اولاد اور اولاد کی اولاد جو کہ صحیح النسب ہو،

**"باب" "ضمیمہ"**

(ت) - لفظ "باب" سے اس مجموعہ کا باب مقصود ہے۔ اور "ضمیمہ" سے وہ ضمیمہ مراد ہے جو اس مجموعہ کے ساتھ ملحق ہے

۳- عدالت ہاے صاحبان مجسٹریٹ درجۂ اول،

۴- عدالت ہاے صاحبان مجسٹریٹ درجہ دوم،

۵- عدالت ہاے صاحبان مجسٹریٹ درجہ سوم،

(ب)- قسمت ہاے اراضی

سشن کی قسمتیں

دفعہ ۷- ہر ملک باستثناء بلاد پریزیڈنسی کے سشن کی قسمت ہوگا یا سشن کی قسمتوں پر محتوی ہوگا،

اضلاع

اور ہر قسمت سشن اس مجموعہ کی اغراض کے لیے بقدر ایک ضلع یا چند اضلاع کے ہوگی،

قسمتوں اور ضلعوں کی تبدیلی کا اختیار

لوکل گورنمنٹ کو اختیار ہے۔ کہ ایسی قسمتوں اور ضلعوں کی حدود تبدیل کرے۔ یا بعد حصول منظوری جناب نواب گورنر جنرل بہادر اجلاس کونسل کے اُنکی تعداد بدل دے،

موجودہ قسمتوں اور ضلعوں کا برقرار رہنا جبتک کہ تبدیلی نہ ہو

قسمت ہاے اور اضلاع سشن جو بوقت نفاذ اس مجموعہ کے موجود ہوں بجائے خود اور اُسوقت تک کہ اُنمیں تبدیلی نہ ہو قسمت ہاے اور اضلاع سشن بنے رہینگے،

بلدہ ہاے پریزیڈنسی اضلاع تصور کیے جاینگے،

اس مجموعہ کی اغراض کے لیے ہر بلدہ پریزیڈنسی ایک ضلع سمجھا جائیگا،

اضلاع کو حصص ضلع پر تقسیم کرنے کا اختیار،

دفعہ ۸- لوکل گورنمنٹ مجاز ہے۔ کہ کسی ضلع واقع بیرون بلدہ ہاے پریزیڈنسی کو حصص میں تقسیم کرے۔ یا ایسے ضلع کے کسی جزو کو ایک حصہ ضلع قرار دے۔ اور کسی حصہ ضلع کی حدود کو تبدیل کرے،

موجودہ حصص ضلع برقرار رہینگے،

تمام حصص ضلع موجودہ جو در معمولاً کسی مجسٹریٹ کے اہتمام میں رکھے جاتے ہیں اُنکی نسبت یہ سمجھا جائیگا کہ اس مجموعہ کے بموجب قائم کیے گئے،

+ اپر برہما کی عدالتہاے سشن کے بارے میں قانون ۷۔ ۱۸۸۶ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۳۔ میں اور لوور برہما کی عدالتہاے مذکورہ کے بارے میں ایکٹ ۱۱ ۱۸۸۹ء کی دفعہ ۲۹۔ دیکھو،

(ج) - عدالتین اور سررشتے واقعہ بیرون بلاد پریزیڈنسی،

عدالت سشن، دفعہ ۹ - × لوکل گورنمنٹ کو چاہیے کہ ہر ایک قسمت سشن کے لیے ایک عدالت سشن مقرر کرے - اور اُس عدالت کا ایک جج مامور کرے،

نیز لوکل گورنمنٹ کو اختیار ہے کہ ایسی ایک یا زیادہ عدالتون مین اختیارات عمل مین لانے کے لیے ایڈیشنل سشن جج اور جائنٹ سشن جج اور اسسٹنٹ سشن جج مقرر کرے، تمام عدالت ہاے سشن جو بوقت نفاذ مجموعہ ہذا موجود ہون ایسی سمجھی جائینگی کہ حسب ایکٹ ہذا قائم ہوئی تھین،

ضلع کو مجسٹریٹ، دفعہ ۱۰ - ہر ضلع مین جو بلدہ ہاے پریزیڈنسی کے باہر ہو لوکل گورنمنٹ کو لازم ہے کہ ایک مجسٹریٹ درجہ اول مقرر کرے جو ضلع کا مجسٹریٹ کہلائیگا،

ضلع کے مجسٹریٹ کے عہدے میں عارضی داروں کا عہدہ دار قائم مقام، دفعہ ۱۱ - جب کبھی باعث خالی ہوجانے عہدہ مجسٹریٹ ضلع کے کسی اور عہدہ دار کو ضلع کے انتظام کے اختیارات اعلیٰ بطور چند روزہ حاصل ہوجاین تو ایسے عہدہ دار کو لازم ہے کہ تا صدور حکم لوکل گورنمنٹ کے وہ تمام اختیارات نافذ اور خدمات کی تعمیل کرے جو اس مجموعہ کی رو سے ضلع کے مجسٹریٹ کو مفوض اور سپرد ہوئی ہین،

ماتحت کے مجسٹریٹ، دفعہ ۱۲ - لوکل گورنمنٹ کو اختیار ہے کہ کسی ضلع مین جو بلاد پریزیڈنسی کے باہر ہو علاوہ مجسٹریٹ ضلع کے جسقدر اشخاص کو لائق اور مناسب سمجھے عہدہ ہاے مجسٹریٹ درجہ اول یا مجسٹریٹ درجہ دوم یا مجسٹریٹ درجہ سوم پر مقرر کرے - اور لوکل گورنمنٹ یا ضلع کے مجسٹریٹ کو باتباع حکومت لوکل گورنمنٹ کے اختیار ہوگا کہ وقتاً فوقتاً اُن رقبہ ہاے ارضی کی تعین کردے جنکے اندر عہدہ داران موصوفین اُن اختیارات

× ایر برہما کی عدالت ہاے سشن کے بارے مین قانون ۱۸۸۹ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۳ - اور لوور برہما کی عدالت ہاے مذکور کے بارے مین ایکٹ ۱۱ بابت ۱۸۸۹ء کی دفعہ ۲۱ - دیکھو،

ہون سے سب یا بعض کو نافذ کرینگے جو اس مجموعہ کے مطابق انکو عطا ہوے ہون،
بجز اسکے کہ تعیین مذکور کی روسے دیگر نہج پر حکم ہوا اختیار سماعت و اختیارات
اشخاص مذکور کل ضلع مذکور سے متعلق ہونگے،

حصہ ضلع کا اہتمام مجسٹریٹ کے سپرد کرنے کا اختیار،

دفعہ ۱۳- لوکل گورنمنٹ کو اختیار ہے - کہ کسی مجسٹریٹ درجۂ اول یا درجۂ دوم کو
کسی حصہ ضلع کا اہتمام سپرد کرے - اور بسبب ضرورت اُسے اہتمام مذکور سے سبکدوش کرے،
ایسے مجسٹریٹ سب ڈیویزنل مجسٹریٹ کہلائینگے،

مجسٹریٹ ضلع کو اختیارات کا تفویض ہونا،

لوکل گورنمنٹ مجاز ہے - کہ اپنے اختیارات جو اس دفعہ کی رو سے اُسکو حاصل
ہین صاحب مجسٹریٹ ضلع کو تفویض کرے،

اسپیشل مجسٹریٹ،

دفعہ ۱۴- لوکل گورنمنٹ مجاز ہے - کہ تمام یا بعض اختیارات جو حسب شرائط
یا مطابق مجموعہ ہذا کے کسی مجسٹریٹ درجۂ اول یا درجۂ دوم یا درجۂ سوم کو مفوض ہو چکے
ہون یا مفوض ہو سکتے ہون نسبت کسی مقدمات خاص یا نسبت کسی خاص قسم یا اقسام
کے مقدمات کے یا عموماً نسبت مقدمات کے کسی رقبہ ارضی مین بیرون بلاد پریزیڈنسی
کے کسی شخص کو عطا کرے،
ایسے مجسٹریٹ اسپیشل مجسٹریٹ کہلائینگے،
لوکل گورنمنٹ مجاز ہے - کہ بعد حصول منظوری جناب نواب گورنر جنرل بہادر
اجلاس کونسل اپنے تحت حکومت کے کسی عہدہ دار کو وہ اختیار جو اس دفعہ کے
فقرۂ اول کی رو سے عطا ہوا ہے ایسی قیود کے ساتھ تفویض کرے جو اُسکو مناسب معلوم ہون،
اس دفعہ کے بموجب کسی عہدہ دار پولیس کو جو اسسٹنٹ سوپرنٹنڈنٹ
ضلع سے کم رتبہ رکھتا ہو کچھ اختیارات تفویض نہ کیے جائینگے اور کچھ اختیارات
اس طرح تفویض نہ کیے جائینگے بجز اسکے کہ جہان تک واسطے قائم رکھنے امن
و انسداد جرم و سراغ لگانے و گرفتار کرنے و حراست مین رکھنے

مجرمان کے بغرض اُنکے احضار کے روبرو مجسٹریٹ کے اور واسطے تعمیل کسی اور خدمات کے جو عہدہ دار مذکور کے جو اُسکو موجب کسی قانون نافذ الوقت کے سپرد ہوئی ہون ضرورت ہو۔

مجسٹریٹون کے بینچ،

دفعہ ۱۵ - لوکل گورنمنٹ اس امر کی ہدایت کرنے کی مجاز ہے - کہ کسی مقام واقعہ بیرون بلاد پریزیڈنسی پر دو یا زیادہ مجسٹریٹ بطور بینچ یعنی جلسہ حکام کے یکجا اجلاس کرین - اور ایسے بینچ کو وہ اختیارات تفویض کرے جو اس مجموعہ کے مطابق مجسٹریٹ درجہ اول یا درجہ دوم یا درجہ سوم کو عطا کیے گئے یا عطا ہو سکتے ہین - اور ہدایت کرے کہ بینچ مذکور ایسے اختیارات صرف اُن مقدمات مین یا اقسام مقدمات مین اور اُن حدود اراضی کے اندر نافذ کرے جو لوکل گورنمنٹ کو مناسب معلوم ہون -

خاص ہدایتون کے ہونے کی صورت مین وہ اختیارات جنکو بینچ کام مین لا سکیگا،

بجز اُس صورت کے کہ کسی حکم صادرہ حسب اقتضاے دفعۂ ہذا مین کچھ امر خلاف ہو ایسے ہر بینچ کو وہ اختیارات تفویض ہونگے جو اس مجموعہ کے مطابق اُس مجسٹریٹ کو تفویض ہوئے ہین جو سب سے اعلیٰ درجہ رکھتا ہو اور جو بطور ممبر بینچ کے حاضر ہو کر کارروائی مین شریک ہو - اور ایسا بینچ حتی الامکان اس مجموعہ کی اغراض کے لیے اُس درجہ کا مجسٹریٹ سمجھا جائیگا،

بینچون کی ہدایت کے لیے قواعد مرتب کرنے کا اختیار،

دفعہ ۱۶ - لوکل گورنمنٹ یا صاحب مجسٹریٹ ضلع باتباع حکومت لوکل گورنمنٹ مجاز ہے - کہ وقتاً فوقتاً قواعد مناسب جو اس مجموعہ کے مطابق ہون واسطے ہدایت بینچ ہاے مجسٹریٹ متعینہ کسی ضلع کے اُمور مفصلہ ذیل کی بابت مرتب کرے -

× باوجود مندرج رہنے کسی مضمون کے دفعہ ۱۵ - مین آسام کے کسی عہدہ دار پولیس کو جو اسسٹنٹ سپرنٹنڈنٹ پولیس سے کم رتبہ نہ رکھتا ہو وہ خصوص اُن مقدمات کے جو دست اندازی عدالت کے قابل نہون وہ اختیارات جو اُن مین تفویض کیا جا سکتا ہے جو مجسٹریٹ درجہ اول یا دوم یا سوم کو بخشا گیا ہے یا بخشا جا سکتا ہے - قانون [illegible] دفعہ [illegible] اوپر بڑھا مین عہدہ داران پولیس کو اختیارات مجسٹریٹی کے بخشنے کے بارے مین توزیع [illegible] ضمیمہ کی دفعہ ۴ - اسسام [illegible] مین اور [illegible] کی ان ارکان مین اُس امر کے لیے ایکٹ [illegible] دفعہ [illegible]

(الف) - نسبت اقسام مقدمات تجویز طلب کے،

(ب) - نسبت اوقات اور مقامات اجلاس کے،

(ج) - نسبت تقرر بنچ واسطے تجویز مقدمات کے،

(د) - نسبت طریقہ تصفیہ اختلافات رائے کے جو مابین مجسٹریٹان بروقت اجلاس کے ظہور پذیر ہون،

مجسٹریٹون اور بنچون کا ضلع کے مجسٹریٹ کے ماتحت ہونا،

دفعہ ۱۷ - جملہ صاحبان مجسٹریٹ جو دفعات ۱۲ - و ۱۳ - و ۱۴ - کی رو سے مقرر اور جملہ بنچ جو دفعہ ۱۵ - کے مطابق وضع کیے جائین ضلع کے صاحب مجسٹریٹ کے ماتحت ہونگے - اور اُسے اختیار رہیگا کہ وقتاً فوقتاً قواعد جو مجموعہ ہذا کے نقیض نہ ہون نسبت تقسیم کار مابین مجسٹریٹان اور بنچ ہاے مذکور کے مرتب کرے - اور

حصہ ضلع کے مجسٹریٹ کے ماتحت ہونا،

ہر مجسٹریٹ (جو مجسٹریٹ حصہ ضلع نہو) اور ہر بنچ جو کسی حصہ ضلع مین اختیارات نافذ کرتا ہو حصہ ضلع کے مجسٹریٹ کے ماتحت ہوگا - مگر صاحب مجسٹریٹ ضلع اُسپر حکومت عام رکھیگا،

اسسٹنٹ سشن جج کا سشن جج کے تابع ہونا،

جملہ صاحبان اسسٹنٹ سشن جج تابع اُس سشن جج کے ہونگے جسکی عدالت مین وہ اختیارات عمل مین لاتے ہون - اور اُسے اختیار ہے کہ وقتاً فوقتاً قواعد جو ایکٹ ہذا کے نقیض نہ ہون نسبت تقسیم کار مابین صاحبان اسسٹنٹ سشن جج مذکور کے مرتب کرے،

صاحب مجسٹریٹ ضلع یا مجسٹریٹ یا بنچ جو مطابق دفعات ۱۲ - و ۱۳ - و ۱۴ - و ۱۵ - مقرر اور موضوع کیا جاے کوئی اُنمین سے صاحب سشن جج کے ماتحت نہوگا الا اُس حد تک اور اُس طور پر جو آیندہ بصراحت ظاہر کیا گیا ہے،

(د) - عدالتہاے صاحبان مجسٹریٹ پریزیڈنسی،

مجسٹریٹان پریزیڈنسی کا تقرر،

دفعہ ۱۸ - لوکل گورنمنٹ کو لازم ہے کہ وقتاً فوقتاً اشخاص کو بہ تعداد کافی جو آیندہ بہ تسمیہ مجسٹریٹان پریزیڈنسی نامزد ہین -)

ہر ایک بلدہ و پریزیڈنسی کے لیے مجسٹریٹ مقرر کرے - اور انہین سے کسی ایک شخص کو ایسے کسی بلدہ کا چیف مجسٹریٹ قرار دے ،

جائز ہے کہ انہین سے دو یا زیادہ اشخاص ( باتباع اُن قواعد کے جو تجویز چیف مجسٹریٹ از روے اختیارات مفوضہ آیندہ مرتب کیے جائین ) شامل ہو کر بطور بنچ کے یکجا اجلاس کرین

علاقہ حدود اختیار کی حدود ارضی ،

دفعہ ۱۹- ہر مجسٹریٹ پریزیڈنسی اپنے اختیارات اُس بلدۂ پریزیڈنسی کے کل مقامات مین جسکے لیے وہ مقرر ہوا ہو اور نیز اندر حدود بندر بلدہ مذکور کے اور ہر ایک دریاے قابل روانگی کشتی یا چشمہ کی حدود مین جو اُس مین جا ملا ہو مطابق صراحت مندرجہ اُس قانون کے نافذ کریگا جو واسطے انتظام بندر اور محصولات بندر کے اسوقت نفاذ پذیر ہو ،

بمبئی کی کورٹ آف پیٹی سشن ،

دفعہ ۲۰- ہر مجسٹریٹ پریزیڈنسی متعلقہ بلدۂ بمبئی وہ تمام اختیارات عمل میں لائیگا جو بموجب کسی قانون مجاریہ عین ما قبل یکم اپریل ۱۸۷۷ء کے کورٹ آف پیٹی سشن کی کی طرف سے بلدۂ مذکور مین تعمیل پاتے تھے ،

مگر شرط یہ ہے - کہ مقدمات اپیل مطابق اُس قانون کے جو بابت انتظام میونسپلٹی بمبئی کے کسی وقت جاری ہو صرف چیف مجسٹریٹ کے حضور دائر ہو سکینگے ،

چیف مجسٹریٹ ،

دفعہ ۲۱- ہر چیف مجسٹریٹ اپنے علاقہ اختیار کی حدود ارضی کے اندر وہ تمام اختیارات نافذ کریگا جو اُسے بموجب مجموعۂ ہذا اعطا ہوئے ہون یا بموجب کسی قانون یا قاعدہ نافذہ عین ما قبل اُس وقت کے جب یہ مجموعہ نافذ ہو جاوے کسی مجسٹریٹ اعظم یا چیف مجسٹریٹ کی معرفت عمل مین آنے چاہیین - اور اُسکو اختیار ہوگا کہ وقتاً فوقتاً لوکل گورنمنٹ کی منظوری حاصل کر کے ایسے قواعد جو اِس مجموعہ کے مطابق ہون واسطے انتظام امور مفصلۂ ذیل کے مرتب کرتا رہے ،

(الف) - نسبت کارروائی و تقسیم خدمات اور ضابطہ عمل عدالت ہاے صاحبان مجسٹریٹ بلدہ کے،

(ب) - نسبت اوقات اور مقامات کے جہان مجسٹریٹون کے بینچون کا اجلاس ہوگا،

(ج) - نسبت ترتیب ایسے بینچون کے - اور

(د) - نسبت طریقہ تصفیہ اختلافات آراے کے جو بوقت اجلاس ابین مجسٹریٹون کے واقع ہون،

(ہ) - جسٹس آف دی پیس،

جسٹس آف دی پیس مفصل کے لئے

دفعہ ۲۲ - جناب نواب گورنر جنرل بہادر اجلاس کونسل کو جہان تک بلاد پریزیڈنسی کے باہر برٹش انڈیا کے کل قلمرو یا اُسکے کسی جزو سے تعلق ہے -

اور ہر لوکل گورنمنٹ کو جہان تک باستثناء بلاد پریزیڈنسی مذکور ممالک زیر حکومت اسکے سے تعلق ہے -

اختیار ہوگا - کہ بذریعہ اشتہار مندرجہ گزٹ سرکاری کے اُسقدر رعایاے برطانیہ اہل یورپ کو جو جناب معظم الیہم یا لوکل گورنمنٹ کو مناسب معلوم ہو اُن ممالک کے اندر اور اُنکے لیے جسٹس آف دی پیس مقرر کرے جنکی صراحت اشتہار مذکور مین ہو،

جسٹس آف دی پیس بلاد پریزیڈنسی کے لیے،

دفعہ ۲۳ - جناب نواب گورنر جنرل بہادر اجلاس کونسل یا دیگر گورنمنٹ کو جہان تک بلدہ کلکتہ سے تعلق ہے -

اور لوکل گورنمنٹ کو جہان تک بلاد مدراس اور بمبئی سے تعلق ہے -

اختیار ہوگا - کہ بذریعہ اشتہار مندرجہ گزٹ سرکاری کے اُس بلدہ کی حدود کے اندر جو اشتہار مین مذکور ہو کسی اشخاص ساکن برٹش انڈیا کو جو کسی ریاست غیر کی رعایا نہ ہون اور جنکو گورنر جنرل بہادر اجلاس کونسل

یا لوکل گورنمنٹ (جیسی صورت ہو) لائق سمجھے عہدۂ جسٹس آف دی پیس پر مامور کرے،

بالفعل کے جسٹس آف دی پیس،

دفعہ ۲۴- ہر شخص جو بذریعہ کمیشن مجاریہ ہائی کورٹ کے برٹش انڈیا کے کسی جزو کے اندر اور اُسکے لیے باستثنار بلاد پریزیڈنسی بالفعل کام جسٹس آف دی پیس کا انجام دیتا ہو ایسا سمجھا جائیگا کہ گویا وہ دفعہ ۲۲ کے مطابق جناب نواب گورنر جنرل بہادر اجلاس کونسل کے حکم سے برٹش انڈیا کے تمام قلمرو کے لیے باستثنار بلاد پریزیڈنسی کام جسٹس آف دی پیس کا انجام دینے کے لیے مقرر ہوا ہے،

ہر شخص جو قسم مذکور کے کسی کمیشن کے ذریعہ سے کسی بلدۂ مذکورہ صدر کی حدود کے اندر کام جسٹس آف دی پیس کا بالفعل انجام دیتا ہو ایسا سمجھا جائیگا کہ وہ دفعہ ۲۳- کے بموجب لوکل گورنمنٹ کے حکم سے مقرر کیا گیا ہے،

اکس افیشیو یعنی عہدے کے اعتبار سے جسٹس آف دی پیس،

دفعہ ۲۵- جناب نواب گورنر جنرل بہادر اور جناب ممدوح کی کونسل کے ممبران اور ہائی کورٹ کے صاحبان جج اور رکارڈر رنگون اپنے عہدون کے اعتبار سے کل برٹش انڈیا کے لیے اور اُسکے اندر جسٹس آف دی پیس ہین × اور صاحبان سشن جج و ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ اُس کل قلمرو کے اندر اور اُس کل قلمرو کے لیے جو اُس لوکل گورنمنٹ کے زیر نظم و نسق ہون جسکے ماتحت وہ کارگذار ہین جسٹس آف دی پیس ہین - اور مجسٹریٹان پریزیڈنسی اُن بلاد کے اندر اُنکے لیے جسٹس آف دی پیس ہین جنمین وہ مجسٹریٹ کا عہدہ رکھتے ہین،

## (د) - معطلی اور موقوفی،

صاحبان جج و مجسٹریٹ کی معطلی و موقوفی،

دفعہ ۲۶- جائز ہے کہ لوکل گورنمنٹ کے حکم سے تمام صاحبان جج عدالت فوجداری باستثنائے عدالت ہائے ہائی کورٹ کے جو از روے سند شاہی کے قائم ہوئی ہون اور جملہ صاحبان مجسٹریٹ عہدے سے معطل یا موقوف کیے جائین

× یہ الفاظ دفعہ ۲- مین ایکٹ ۳ بابت ۱۸۸۴ء کی دفعہ ۱- کی رو سے مندرج کیے گئے ہین،

مگر شرط یہ ہے۔ کہ ایسے صاحبان جج اور مجسٹریٹ جو بالفعل صرف جناب نواب گورنر جنرل بہادر اجلاس کونسل کے حکم سے عہدہ سے معطل یا موقوف ہونے کے لائق ہین کسی اور حاکم کے حکم سے معطل یا موقوف نہ ہو سکینگے،

جسٹس آف دی پیس کی معطلی و برطرفی،

دفعہ ۲۷۔ جناب نواب گورنر جنرل بہادر اجلاس کونسل مجاز ہین کہ کسی جسٹس آف دی پیس مقررہ اپنے کو عہدہ سے معطل یا موقوف کرین۔ اور لوکل گورنمنٹ مجاز ہے کہ کسی جسٹس آف دی پیس مقررہ اپنے کو عہدہ سے معطل یا موقوف کرے،

## باب ۳۔

## عدالتون کے اختیارات

### (الف)۔ تصریح جرائم جو ہر عدالت واحد کی سماعت کے لائق ہین،

جرائم مصرحہ مجموعہ تعزیرات ہند،

دفعہ ۲۸۔ بپابندی دیگر احکام مجموعہ ہذا کے جائز ہے۔ کہ تجویز ہر جرم مصرحہ مجموعہ تعزیرات ہند کی عدالت ہائی کورٹ یا عدالت سشن یا کسی اور عدالت کی معرفت کی جاے جو ضمیمہ دوم کے خانہ ۸ کی رو سے اسکی تجویز کی مجاز ظاہر کی گئی ہو،

جرائم جو کسی اور قانون میں مصرح ہین،

دفعہ ۲۹۔ تجویز ہر جرم مصرحہ کسی اور قانون کی اگر اُس قانون مین کوئی خاص عدالت اسکی مجوز قرار پائی ہو اُسی عدالت کی معرفت ہوگی،

اگر اُس قانون مین کسی عدالت کا ذکر نہ ہو تو جائز ہے۔ کہ اُس جرم کی تجویز ہائی کورٹ یا کسی اور عدالت کی معرفت ہو جو اس مجموعہ کے بموجب مقرر ہوئی ہو،

مگر شرط یہ ہے کہ۔

(الف)۔ کوئی مجسٹریٹ درجہ اول ایسے کسی جرم کی تجویز کریگا جو قابل ایسی سزاے قید کے ہو جسکی میعاد ۔۔ سات برس سے زیادہ ہو سکتی ہے،

(ب)۔ کوئی مجسٹریٹ درجۂ دوم ایسے کسی جرم کی تجویز نہ کریگا جو قابل ایسی سزاے قید کے ہو جسکی میعاد ۳ تین برس تک ہوسکتی ہو۔ اور

(ج)۔ کوئی مجسٹریٹ درجۂ سوم ایسے جرم کی تجویز نہ کریگا جو قابل ایسی سزاے قید کے ہو جسکی میعاد ایک برس تک ہوسکتی ہے،

وہ جرائم جو لائق سزاے موت کے نہیں ہیں،

دفعہ ۳۰۔ اُن ممالک مین جو زیر حکومت جناب نواب لفٹنٹ گورنر بہادر پنجاب اور صاحبان چیف کمشنر ممالک اودھ اور ممالک متوسطہ اور برٹش برھما اور کورگ اور آشام کے ہین اور باقی ممالک کے اُن اطراف مین جہان صاحبان ڈپٹی کمشنر یا اسسٹنٹ کمشنر مقرر ہین لوکل گورنمنٹ کو باوجود اسکے کہ دفعہ ۲۹۔ مین کچھ اور حکم مندرج ہوا اختیار ہے۔ کہ ضلع کے مجسٹریٹ کو یہ اختیار عطا کرے کہ وہ بحیثیت مجسٹریٹی اُن کل جرائم کی تجویز کرے جو لائق سزاے موت کے نہین ہین،

(ب)۔ بابت احکام سزا جو مختلف درجون کی
عدالتون سے صادر ہوسکتے ہین،

وہ احکام سزا جو ہائی کورٹ اور صاحبان سشن جج صادر کرسکتے ہین

دفعہ ۳۱۔ جائز ہے کہ ہائی کورٹ کوئی حکم سزا جو قانوناً جائز ہو صادر کرے سشن جج یا ایڈیشنل سشن جج یا جائنٹ سشن جج کوئی حکم سزا صادر کرسکتا ہے جو قانوناً جائز ہو۔ مگر جب ایسا جج سزاے موت کا حکم صادر کرے تو وہ محتاج بحالی حکام ہائی کورٹ کا ہوگا اسسٹنٹ سشن جج مجاز ہے۔ کہ کوئی حکم سزا جو قانوناً جائز ہو صادر کرے۔ باستثناء حکم سزاے موت یا حبس بعبور دریاے شور ے۔ سات برس سے زیادہ کے لیے یا قید ے۔ سات برس سے زیادہ میعاد کے۔ مگر ہر حکم سزاے قید صادرہ اسسٹنٹ سشن جج جسکی میعاد ۴۔ چار برس سے زیادہ ہو اور ہر حکم سزاے حبس بعبور دریاے شور صادرہ اسسٹنٹ سشن جج مذکور × محتاج بحالی سشن جج کا ہوگا

×—× یہ الفاظ دفعہ ۳۱۔ میں ایکٹ ۱۰ ۱۸۸۶ء کی دفعہ ۱ کی رو سے سابق الفاظ کے عوض قائم کیے گئے ہیں

وہ حکام سزا جو صاحبان مجسٹریٹ صادر کر سکتے ہیں،

دفعہ ۳۲ - صاحبان مجسٹریٹ کی عدالتون کو اختیار ہے کہ احکام سزا مفصلۂ ذیل صادر کریں

| عدالت | سزا |
| --- | --- |
| (الف) - عدالتہاے صاحبان مجسٹریٹ پریزیڈنسی اور صاحبان مجسٹریٹ درجہ اول، | قید جو ۲ - دو برس سے زیادہ نہو مع اُسقدر قید تنہائی کے جو قانوناً جائز ہو، جرمانہ جسکی مقدار ایک ہزار روپیہ سے زیادہ نہو - تازیانہ× |
| (ب) - عدالتہاے صاحبان مجسٹریٹ درجہ دوم، | قید جسکی میعاد ۶ - چھ مہینے سے زیادہ نہو مع اُسقدر قید تنہائی کے جو قانوناً جائز ہو، جرمانہ جسکی مقدار ۲۰۰ دوسو روپیہ سے زیادہ نہو - تازیانہ، |
| (ج) - عدالتہاے مجسٹریٹ درجۂ سوم، | قید جسکی میعاد ایک مہینے سے زیادہ نہو - جرمانہ جسکی مقدار ۵۰ پچاس روپیہ سے زیادہ نہو، |

ہر عدالت مجسٹریٹ کو اختیار ہے - کہ ایسا حکم سزاے قانونی صادر کرے جسمین ایسی چند سزائین شامل ہون جنکی تجویز کرنے کا اُسکو قانوناً اختیار ہو،

کوئی مجسٹریٹ درجہ دوم حکم سزاے تازیانہ صادر نہین کر سکتا ہے بجز اسکے کہ لوکل گورنمنٹ سے بالخصوص اس باب مین اُسکو اختیار عطا کیا جاے،

× اپر برما کے مجسٹریٹون کے اُن اختیارات کے لیے جو حکم سزاے تازیانہ زنی کے صادر کرنے کے بارے مین اون قانون ۲ بابت ۱۸۸۶ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۵ - دیکھو - مگر ریاست برطانی اپر برما کے بارے مین ضمیمہ کی دفعہ ۱۳ دیکھو

بصورت عدم ادائے جرمانہ کے تخصیص کردن کو حکم سزائے قید صادر کرنے کا اختیار،

دفعہ ۳۳- ہر مجسٹریٹ کی عدالت مجاز ہے۔ کہ بصورت عدم ادائے جرمانہ اُس میعاد کی قید تجویز کرے جو قانوناً عدم ادائے جرمانہ کی صورت مین جائز ہو بشرطیکہ وہ میعاد مجسٹریٹ کے اُس اختیار سے باہر نہو جو اس مجموعہ کی رو سے اُسکو عطا ہوا ہے،

شرط متعلق بعض صورتون کے،

اور یہ بھی شرط ہے۔ کہ کسی مقدمہ منفصلۂ صاحب مجسٹریٹ مین جسمین حکم قید کا اصل حکم سزا کا ایک جزو ہو وہ میعاد قید جو بلعوض عدم ادائے جرمانہ تجویز کیجائے اُس عرصہ قید کے ایک چہارم سے زیادہ نہوگی جو مجسٹریٹ مذکور اُس جرم کے عوض عائد کر سکتا ہو بجز اسکے کہ وہ قید درصورت عدم ادائے جرمانہ عائد کیجائے،

جو قید اس دفعہ کے بموجب تجویز کی گئی ہو وہ جائز ہے کہ علاوہ اصل حکم سزائے قید بابت اُس سب سے بڑی میعاد کے ہو جو مجسٹریٹ حسب دفعہ ۳۲ صادر کر سکتا ہے

بعض مجسٹریٹ ضلع کے اختیارات اعلیٰ،

دفعہ ۳۴- ○ ایسے مجسٹریٹ ضلع کی عدالت کو جنکو دفعہ ۳۰- تیس کی رو سے اختیار خاص دیا گیا ہو ایسے حکم سزا کے صادر کرنے کا اختیار ہوگا جو قانوناً مجاز ہو بجز اُس حکم سزائے موت یا قید بلعبور دریائے شور کے جسکی میعاد ۷- سات برس سے زیادہ ہو- یا حکم سزائے قید کے جسکی میعاد ۷- سات برس سے زیادہ ہو- مگر ہر حکم سزائے قید جسکی میعاد ○ ۴- چار برس سے زیادہ ہو اور ہر حکم سزائے قید بلعبور دریائے شور تابع بحالی صاحب سشن جج ○ کے ہوگا،

---

○ دفعہ ۳۴- ایکٹ ۱۰ ۱۸۸۶ء کی دفعہ ۲ کی رو سے سابق دفعہ کے عوض قائم کی گئی ہے،

○ اُن مقامات مین جہان قانون معدودۂ ۱۸۸۷ء متعلق جرائم سرحدی پنجاب نافذ ہے کوئی ایسا حکم سزا جو صاحب مجسٹریٹ ضلع یا صاحب اڈیشنل مجسٹریٹ ضلع نے اُس اختیار کی تعمیل مین صادر کیا ہو جو دربارۂ تجویز کرنے بہ حیثیت مجسٹریٹ کسی ایسے جرم کے ہے جسمین سزائے موت نہین ہو سکتی ہے محتاج بحالی سشن جج کا نہین ہے- دیکھو قانون ۴ بابت ۱۸۸۷ء- دفعہ ۷- ضمن (۱)،

حکم سزا اُس صورت مین کہ جب ایسی تجویز مین چند جرائم ثابت کیے جائین،

دفعہ ۳۵- جب کسی شخص پر ایک ہی تجویز مین دو یا زیادہ جداگانہ جرائم ثابت کیے جائین تو عدالت مجاز ہے۔ کہ ایسے جرمون کی حالت مین وہ متعدد سزا مین مجرم کے لیے تجویز کرے جو جرائم مذکور کے لیے مقرر ہین اور جنکے عدالت کو عائد کرنے کا اختیار ہے۔ اور چاہیے کہ وہ سزائین جب قید یا حبس بعبور دریاے شور کی قسم ہون یکے بعد دیگرے اُس ترتیب سے شروع کیجائین جسکی عدالت ہدایت کرے،

عدالت کو محض اس وجہ سے کہ اُن جرائم متعدد کی سزاے مجموعی اُس مقدار سزا سے زیادہ ہے جسکے عائد کرنے کی عدالت موصوف بحالت ثبوت جرم واحد مجاز ہے ضرور نہوگا کہ مجرم کو عدالت بالاتر کے حضور مین تجویز کے لیے بھیج دے،

مگر شرط یہ ہے کہ-

سزا کا درجہ انتہا،

(الف) - کسی صورت مین مجرم مذکور کی نسبت ۱۴- برس سے زیادہ میعاد کے لیے قید کا حکم صادر کرنا جائز نہوگا،

(ب) - اگر مقدمہ کی تجویز اُس مجسٹریٹ کے سواے جو دفعہ ۳۴ کے بموجب عمل کرتا ہو کسی اور مجسٹریٹ کی معرفت ہو تو مجموعی سزا اُس سزا کی دو چند مقدار سے زیادہ نہوگی جسکو مجسٹریٹ اپنے معمولی اختیار کی رو سے عائد کر سکتا ہے،

حکم سزا کی بحالی یا اُس سے اپیل کرنے کے لیے حکم سزاے مجموعی کا جو اس دفعہ کے بموجب اُس مقدمہ مین صادر ہو جسمین متعدد جرائم ایکہی تجویز مین ثابت کیے جائین بمنزلہ حکم سزاے واحد کے متصور ہوگا،

(ج)- اختیارات معمولی اور زائد

مجسٹریٹون کے اختیارات معمولی،

دفعہ ۳۶- × تمام مجسٹریٹان ضلع اور مجسٹریٹان حصہ ضلع اور مجسٹریٹان درجہ اول و درجہ دوم و درجہ سوم کو وہ اختیارات حاصل ہین جو بعد ازین اُنکو

× اپر برہما کے مجسٹریٹون کے اختیارات کے بارے مین قانون ۱۸۸۶ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۱- دیکھو-
گرہ جانا سے بہ کان اہل [illegible] کے بارے مین اسی ضمیمہ کی دفعہ ۲۲- دیکھو،

عطا ہوئے ہین اور جنکی صراحت ضمیمہٴ سوم مین مندرج ہے - اور یہ اختیارات اُسکے "معمولی اختیارات"، کہلاتے ہین ،

اختیارات مزید جو مجسٹریٹون کو دئے جاسکتے ہین ،

دفعہ ۳۷ - × جائز ہے کہ کسی مجسٹریٹ حصہٴ ضلع یا مجسٹریٹ درجہٴ اول یا درجہٴ دوم یا درجہٴ سوم کو لوکل گورنمنٹ یا کسی مجسٹریٹ ضلع کی طرف سے جیسا موقع ہو علاوہ اُسکے معمولی اختیارات کے ایسے اختیارات زائد عطا کیے جائین جو ضمیمہٴ چہارم مین مرتبہ اختیارات قرار دیے گئے ہین جو لوکل گورنمنٹ یا مجسٹریٹ ضلع کیطرف سے اسکو حاصل ہوسکتے ہین

مجسٹریٹ ضلع کے اختیار عطا شدہ کا تبع حکومت ہونا ،

دفعہ ۳۸ - اختیار جو مجسٹریٹ ضلع کو از روے دفعہ ۳۷ عطا ہوا ہے باتباع حکومت لوکل گورنمنٹ کے عمل مین لایا جائیگا ،

(د) - بابت عطا و بحالی و منسوخی اختیارات کے ،

اختیارات کے بخشنے کا طریقہ ،

دفعہ ۳۹ - جب لوکل گورنمنٹ اس مجموعہ کے مطابق اختیارات عطا کرے تو اُسکو اختیار ہے - کہ از روے حکم اشخاص کو تخصیص اُنکے اسمار کے یا باعتبار اُنکے عہدون کے یا اقسام عہدہ دارون کو بالعموم اُنکے عہدون کے لقب سے اختیارات بخشے ہر ایسا حکم اُس تاریخ سے نافذ ہوگا جس تاریخ کو حکم مذکور اُس شخص کے پاس پہونچایا جاے جسے اس نہج کا اختیار عطا ہوا ہو ،

اُن عہدہ دارون کے اختیارات کا نافذ رہنا جنکی تبدیلی ہوئی ہو ،

دفعہ ۴۰ - جب کوئی عہدہ دار ملازم گورنمنٹ جسکو اس مجموعہ کے مطابق کسی رقبہ ارضی کے اندر اختیارات بخشے گئے ہون اُسی مقدار کے کسی اور رقبہٴ ارضی کے اندر اُسی لوکل گورنمنٹ کے تحت مین اسی قسم کے کسی اور عہدہ پر جو عہدہٴ اول الذکر کے برابر یا اُس سے بالاتر ہو منتقل کیا جاے تو اگر لوکل گورنمنٹ نے اسکے خلاف ہدایت نہ کی ہو یا اسکے خلاف ہدایت نکرے شخص مذکور مستحق ہوگا کہ اُس رقبہٴ ارضی مین جسمین وہ منتقل ہوا ہو وہی اختیارات نافذ کرتا رہے ،

× - صفحہ ۲۱ کا فوٹ نوٹ دیکھو ،

اختیارات کا منسوخ ہونا،

دفعہ ۴۱۔ لوکل گورنمنٹ مجاز ہے۔ کہ کسی اختیارات کو منسوخ کرے جو اُسنے یا اُسکے کسی عہدہ دار ماتحت نے اس مجموعہ کے مطابق کسی شخص کو عطا کیے ہون،

## حصہ سوم
## احکام عام
## باب ۴
## بابت اعانت و اطلاع رسانی بحضور صاحبان مجسٹریٹ و پولیس اور اشخاص جو گرفتاری کرین،

کب عامہ کو چاہیے کہ مجسٹریٹوں اور پولیس کی اعانت کرے،

دفعہ ۴۲۔ ہر شخص کو لازم ہے۔ کہ بلاد پریزیڈنسی کے اندر یا اُنکے باہر جب کبھی مجسٹریٹ یا پولیس افسر اُس سے بطور مناسب اعانت طلب کرے تو امور مفصلہ ذیل مین مدد دے۔

(الف)۔ گرفتار کرنے مین کسی اور شخص کے جسکو ایسا مجسٹریٹ یا افسر پولیس گرفتار کرنے کا مجاز ہے۔ یا۔

(ب)۔ نقض امن کے روکنے مین یا کسی نقصان کے روکنے مین جب ریلوے یا نہر یا تال یا تار برقی سرکاری کو نقصان پہونچانے کا اقدام کیا جاے۔ یا

(ج)۔ بلوہ یا ہنگامہ کے فرو کرنے مین،

اہلکار پولیس کے سوائے کسی اور شخص کو مدد کرنا و تعمیل وارنٹ کرنا ہو،

دفعہ ۴۳۔ جب وارنٹ اہلکار پولیس کے سوائے کسی اور شخص کے نام تحریر پائے تو ہر شخص غیر کو اُس وارنٹ کی تعمیل مین مدد کرنے کا اختیار ہوگا۔ بشرطیکہ وہ شخص جسکے نام وارنٹ تحریر پایا ہے نزدیک موجود اور وارنٹ کی تعمیل مین مصروف ہو

عامہ کو چاہیے کہ بعض جرمون کی اطلاع پہونچاوے،

دفعہ ۴۴۔ ہر شخص کو جو اس سے کہ وہ بلاد پریزیڈنسی کے اندر ہو یا باہر کسی ایسے جرم کے ارتکاب یا کسی اور شخص کے ارادۂ ارتکاب سے مطلع ہو جاوے جسکی سزا مجموعۂ تعزیرات ہند کی دفعات مفصلۂ ذیل

میں مقرر ہے [یعنی] دفعات ۱۲۱ - و ۱۲۱ - (الف، و ۱۲۲ - و ۱۲۳ - و
۱۲۴ - و ۱۲۴ - (الف) و ۱۲۵ - و ۱۲۶ و ۱۳۰ - و ۳۰۲ - و ۳۰۳ - و
۳۰۴ - و ۳۸۲ - و ۳۹۲ - و ۳۹۳ - و ۳۹۴ - و ۳۹۵ - و ۳۹۶ - و ۳۹۷ - و
۳۹۸ - و ۳۹۹ و ۴۰۲ - و ۴۳۵ - و ۴۳۶ - و ۴۴۹ و ۴۵۰ - و ۴۵۶
و ۴۵۷ - و ۴۵۸ - و ۴۵۹ - و ۴۶۰ - لازم ہے کہ درصورت نہ ہونے مانع کسی وجہ معقول
کے جسکا ثابت کرنا خود اُسی شخص کے ذمہ رہیگا جو اُس سے واقف ہو اُس ارتکاب یا
ارادہ کی اطلاع اُس مجسٹریٹ کو جو قریب تر ہو یا اہلکار پولیس کو فوراً پہونچائے،

گاؤن کے مکھیا وغیرہ اور مالکان اراضی وغیرہ پر واجب ہے کہ بعض معاملات میں رپورٹ کریں،

دفعہ ۴۵ - × - ہر گاؤن کے مکھیا یا چوکیدار گاؤن یا گاؤن کے اہلکار
پولیس یا مالک یا دخیل اراضی اور اُس مالک یا دخیل کے کارندہ کو اور

× - ایر برما میں قانون ۳ ۱۸۸۷ع کی دفعہ ۴ - کی رو سے دفعہ ۴۵ - کے عوض دفعہ مرقوم الذیل قائم کی گئی ہے

"دفعہ ۴۵ - گاؤن کے مکھیا پر بعض معاملات میں رپورٹ کرنا واجب ہے،

اُس مکھیا کو جو ایر برما کے گاؤن کے قانون مصدرۂ ۱۸۸۷ع کی رو سے مقرر ہوا ہو - یہ لازم ہوگا - کہ قریب تر مجسٹریٹ یا قریب تر تھانہ پولیس یا فوجی چوکی کے اہلکار مہتمم کو جیسے جو قریب تر ہو ہر خبر جو امور مفصلۂ ذیل کی بابت اُسکو معلوم ہو فوراً پہونچائے -

(الف) - اُسکے گاؤن میں جو شخص مال مسروقہ کا مشہور لینے والا یا اُسکا فروخت کرنے والا ہو اُسکی سکونت مستقل یا چند روزہ کی بابت،

(ب) - جس شخص کی نسبت اُسکو معلوم یا اشتباہ معقول ہو کہ وہ ڈاکو یا رہزن یا قیدی فراری یا مجرم اشتہاری ہے اُسکے گاؤن کے اندر کسی مقام میں اُسکی آمد کی بابت یا گاؤن مذکور میں کسی راستہ سے اُسکے گذرنے کی بابت،

(ج) - اُسکے گاؤن کے اندر جرائم مرقوم الذیل میں سے کسی جرم کے ارتکاب یا اقدام ارتکاب یا ارادۂ ارتکاب کی بابت (یعنی) -

(۱) - قتل -،

(۲) - قتل انسان مستلزم سزا جو قتل عمد تک نہ پہونچے،

(۳) - ڈکیتی -

اہلکاران تحصیل الگذاری یا مالگان اراضی کو جو منجانب سرکار یا کورٹ آف وارڈس ہوں لازم ہے کہ قریب تر مجسٹریٹ یا قریب تر تھانہ پولیس کے اہلکار مہتمم کو یعنے جو قریب تر ہو

(۴)۔ رہزنی،

(۵)۔ جرم متعلق ایکٹ مصدرہ ۱۸۷۸ء ہند بابت اسلحہ۔ اور

(۶)۔ کوئی اور جرم جسکی بابت صاحب ڈپٹی کمشنر بذریعہ حکم عام یا خاص کے صاحب کمشنر کی منظوری پیشتر حاصل کرکے خبر پہونچانے کے لیے اُسے ہدایت کرے،

(د)۔ اُسکے گاؤن مین کسی موت اتفاقی یا غیر طبعی کے واقع ہونے کی بابت یا بابت کسی موت کے جو بحالات مشتبہ وقوع مین آئی ہو،

تشریح۔ اس دفعہ مین لفظ "گاؤن" کے وہی معنے ہونگے جو اپر برہما کے گاؤن کے قانون مصدرہ ۱۸۸۷ء کی روسے اُس لفظ کے لیے مقرر کر دیے گئے ہین،،

لوور برہما کے اُن حصون مین جہان لوکل گورنمنٹ کے ذریعہ سے ایکٹ ۳ بابت ۱۸۸۹ء کی دفعہ ۵۔ وسعت پذیر ہوئی ہے۔ دفعہ مرقوم الذیل اُس دفعہ کی روسے دفعہ ۴۵ کے عوض قائم کی گئی

ایکٹ ۳ بابت ۱۸۸۹ء

| | |
|---|---|
| دفعہ ۴۵۔ (۱)۔ اُس مکھیا کو جو لوور برہما کے گاؤن کے ایکٹ مصدرہ ۱۸۸۹ء کے بموجب مقرر ہوا ہو۔ یہ لازم ہوگا۔ کہ قریب تر مجسٹریٹ یا قریب تر تھانہ پولیس یا فوجی چوکی کے اہلکار مہتمم کو یعنے جو قریب تر ہو ہر خبر جو امور متذکرہ ذیل کی بابت اُسکے معلوم ہو فوراً پہونچا دے۔ | مکھیا پر بعض معاملات مین رپورٹ کرنا واجب ہے، |

(الف)۔ اُسکے گاؤن مین جو شخص مال مسروقہ کا مشہور لینے والا یا اُسکا فروخت کرنے والا ہو اُسکی سکونت مستقل یا چند روزہ کی بابت،

(ب)۔ جس شخص کی نسبت اُسکو معلوم یا اشتباہ معقول ہو کہ وہ ڈاکو یا رہزن یا قیدی فراری یا مجرم اشتہاری ہے اُسکے گاؤن کے اندر کسی مقام مین اُسکے آنے کی بابت یا گاؤن مذکور مین ہوکر کسی راستہ سے اسکے گذرنے کی بابت،

(ج)۔ اُسکے گاؤن کے اندر جرائم مرقوم الذیل مین سے کسی جرم کے ارتکاب یا اقدام ارتکاب یا ارادۂ ارتکاب کی بابت (یعنے)

(۱)۔ قتل،

(۲)۔ قتل انسان مستلزم سزا جو قتل عمد تک نہ پہونچے،

(۳)۔ ڈکیتی،

ہر طرح امور مفصلہ ذیل کی بابت اُسکو معلوم ہو فوراً پہونچاویگے ۔

(الف) ۔ جو شخص کسی گانون کا کھیا یا چوکیدار یا اہل پولیس ہو یا اُس اراضی کا مالک یا دخیل ہو یا اُسکا زر لگان یا زر مالگذاری تحصیل کرتا ہو یا کارندہ ہو تو اُس گانون مین جو شخص مال مسروقہ کا مشہور لینے والا یا اُسکا فروخت کرنے والا ہو اُسکی سکونت مستقل یا چند روزہ کی بابت ،

(ب) ۔ جس شخص کی نسبت اُسکو معلوم یا اشتباہ معقول ہو کہ وہ ٹھگ یا رہزن یا قیدی فراری یا مجرم اشتہاری ہے اُسی گانون کے اندر کسی مقام پر اُسکے آمد کی بابت یا گانون مذکور مین ہو کر کسی راستہ سے اُسکے گذرنے کی بابت ،

(ج) ۔ جو جرم قابل ضمانت نہین ہے اُسی گانو مین یا اُسکے قریب اُسکے ارتکاب یا ارادہ ارتکاب کی بابت ،

(د) ۔ اُس گانون مین کسی موت اتفاقی یا غیر طبعی کے واقع ہونے کی بابت یا بابت کسی موت کے جو بحالات مشتبہ وقوع مین آئی ہو ،

تشریح ۔ دفعہ ہذا مین گانون مین گانون کی اراضی بھی داخل ہے ،

(۴) ۔ رہزنی ،

ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۸۲

(۵) ۔ جرم متعلق ایکٹ معصدۂ سنہ ۱۸۸۲ء مجریۂ ہند بابت اسلحہ ۔ اور

(۶) ۔ کوئی اور جرم جسکی بابت صاحب ڈپٹی کمشنر بذریعہ حکم عام یا خاص کے صاحب کی منظوری پیشتر حاصل کر کے خبر پہونچانے کے لیے اُسے ہدایت کرے ،

(د) ۔ اسکے گانون مین کسی موت اتفاقی یا غیر طبعی کے واقع ہونے کی بابت یا بابت کسی موت کے جو بحالات مشتبہ وقوع مین آئی ہو ،

ایکٹ ۳ سنہ ۱۸۹۸

(۳) ۔ دفعہ ماتحت (۱) مین لفظ گانون کے وہی معنے ہونگے جو اور بہار کے گانو کے ایکٹ معصدۂ سنہ ۱۸۹۸ء کی رو سے اُس لفظ کے لیے مقرر کر دیے گئے ہین ،

# باب - ۵

## بابت گرفتاری اور فرار اور گرفتاری مکرر

### (الف) - عموماً بابت گرفتاری

گرفتاری کیونکر کیا ہوگا

دفعہ ۴۶ - گرفتار کرنے کے وقت اہلکار پولیس یا اور شخص گرفتار کنندہ کو لازم ہے کہ اُس شخص کے جسم کو جسکی گرفتاری منظور ہے فی الواقع چھو دے یا قید کرے الا اُس صورت مین کہ وہ شخص قولاً یا فعلاً خود حراست قبول کرے،

کوشش گرفتاری مین تعرض کرنا،

اگر وہ شخص جسکی گرفتاری منظور ہو اُس کوشش مین جو اُسکی گرفتاری کے لیے بجا ہے بزور تعرض کرے یا گرفتاری سے گریز کرنے کا قصد کرے تو ایسا اہلکار پولیس یا اور شخص مجاز ہوگا - کہ اُسکی گرفتاری کے لیے ہر ایک تدبیر ضروری عمل مین لاوے اس دفعہ مین کوئی ایسا مضمون نہین ہے جس سے استحقاق وقوع مین لانے ہلاکت ایسے شخص گرفتار کردہ کا حاصل ہو جسپر الزام جرم جو قابل سزاے موت یا حبس دوام بعبور دریاے شور ہو نہ لگایا گیا ہو ×،

+ - اُن مقامات میں جہان پنجاب کے سرحدی جرائم کا قانون مصدرہ ۱۸۸۷ء نافذ العمل ہے

دفعہ ۴۶ - یون پڑھی جاویگی کہ گویا مضامین مرقوم الذیل اُسمین بڑھائے گئے ہین -

"مگر اس دفعہ کی رو سے کسی ایسے شخص کے باعث موت ہونے کا حق بخشا جاتا ہے جسپر پنجاب کے سرحدی جرائم کے قانون مصدرہ ۱۸۸۷ء کے وہ اجزا جاری کیے جا سکتے ہین جنکی تعلق پذیری عام ہین ہے -

(الف) - اگر وہ ایسے حالات مین جنسے اس بات کے باور کرنے کی وجہ معقول پائی جاتی ہو کہ وہ اپنی نیت کے حاصل کرنے کے لیے ہتھیار چلانے کا ارادہ رکھتا ہے کسی جرم کا مرتکب ہو رہا ہو یا کسی جرم کے ارتکاب کا قصد کر رہا ہو یا گرفتاری مین تعرض کر رہا ہو یا گرفتاری سے نکل بھاگنے کا قصد کر رہا ہو - یا

اس جگہ کی تلاشی جہاں وہ شخص جسکی گرفتاری منظور ہے داخل ہوا ہو

دفعہ ٤٧ - اگر کوئی شخص جسکے پاس وارنٹ گرفتاری ہو یا کوئی اہلکار پولیس جو گرفتاری کا اختیار رکھتا ہو کسی وجہ سے یہ باور کرے کہ وہ شخص جسکی گرفتاری منظور ہے کسی مقام مین گھس گیا ہے یا اسکے اندر موجود ہے - تو اس شخص کو جو اس مقام مین رہتا یا اسکا اہتمام رکھتا ہو لازم ہے کہ عند الدرخواست شخص مذکور کے جو وارنٹ گرفتاری رکھتا ہو یا افسر پولیس مذکور کے مقام مذکور مین بلا مزاحمت جانے دے اور واسطے لینے خانہ تلاشی کے اسکو ہر طرح کی سہولت معقول دے،

مکانات وغیرہ کے اندر داخل نہ ہو سکنے

دفعہ ٤٨ - اگر دفعہ ٤٧ کے بموجب مقام مذکور کے اندر دخل نہ مل سکے تو اس مقدمہ مین جسمین کوئی شخص وارنٹ کے ذریعہ سے عمل کرتا ہو اور کسی ایسے مقدمہ مین جسمین وارنٹ کا جاری ہونا جائز ہے مگر بلا دینے موقع فرار کے شخص گرفتاری طلب کو وارنٹ کا حاصل کرنا غیر ممکن ہو یہ بات جائز ہوگی کہ اہلکار پولیس اس مقام مین داخل ہو کر اسکے اندر خانہ تلاشی کرے،

اور اسکو اختیار ہوگا - کہ ویسے مقام مین داخل ہونے کے لیے کسی مکان یا مقام کے دروازہ یا کھڑکی بیرونی یا اندرونی کو جو شخص گرفتاری طلب کی یا کسی اور شخص کی ملکیت ہو اس صورت مین توڑ کر داخل ہو جب کہ اسنے اپنا اختیار اور ارادہ ظاہر اور داخل ہونے کی درخواست حسب ضابطہ کی ہو اور کسی اور طور پر داخل ہونے سے مجبور ہو

دروازہ وغیرہ کو توڑ کر اسکے اندر جانا،

مگر شرط یہ ہے - کہ اگر وہ مقام ایسا خلوت خانہ ہو جسمین کوئی عورت (جو شخص گرفتاری طلب نہ ہو) فی الواقع مقیم ہو جو مطابق رواج

(متعلق نشان × - صفحہ ٢٧) —
(ب) - اگر اسکی نسبت شکوک یہ ہو کہ وہ کسی ایسے جرم مین ملوث ہے جسکی تصریح اس دفعہ کے فقرہ اخیر مذکور میں کی گئی ہے - یا یہ کہ وہ ایسے حالات مین جنکا ذکر اس فقرہ کی ضمن (الف) میں کیا گیا ہے کسی مرتکب ہو رہا ہے یا کسی جرم کے ارتکاب کا قصد کر رہا ہے یا گرفتاری میں تعرض کر کے نکل بھاگنے کا قصد کر رہا ہے ملاحظہ کرو قانون ٤ بابت سنہ ١٨٨٤ء - دفعہ ٣ - ضمن ٢ -

کے عوام کے روبرو نہین نکلتی ہے تو ایسے شخص یا اہلکار پولیس کو لازم ہے کہ ایسے خلوت خانہ مین داخل ہونے سے پہلے ایسی عورت کو اطلاع دے کہ وہ اسمین سے چلے جانے کی مجاز ہے۔ اور اسکو نکلنے کے لیے ہر طرح کی سہولت معقول دے اور بعد اسکے مجاز ہوگا کہ خلوت خانہ کو توڑ کر اسکے اندر جاوے،

رہائی کے لیے اہاطہ اور کھڑکیون کے توڑ ڈالنے کا اختیار،

دفعہ ۴۹۔ ہر ایک اہلکار پولیس یا اور شخص کو جو گرفتاری کرنے کا مجاز ہو اختیار ہے کہ واسطے رہا کرنے نفس خود یا کسی اور شخص کے جو بطور جائز کسی کی گرفتاری کے لیے کسی مکان یا مقام مین داخل ہو کر وہان روکا گیا ہو مکان یا مقام مذکور کے کسی دروازہ یا کھڑکی بیرونی یا اندرونی کو توڑ ڈالے،

غیر ضروری تنگی نہ کیجائیگی،

دفعہ ۵۰۔ شخص گرفتار شدہ پر اُس سے زیادہ تنگی نہ کی جائیگی جو اُسکے فرار کے انسداد کے لیے ضرور ہو،

اشخاص گرفتار شدہ کی تلاشی لینی،

دفعہ ۵۱۔ جب کوئی شخص کسی افسر پولیس کی معرفت ایسے وارنٹ کے ذریعہ سے گرفتار کیا جاوے جسمین حکم حاضر ضامنی لینے کا نہ ہو یا ایسے وارنٹ کے ذریعہ سے جسمین حکم حاضر ضامنی کے لینے کا ہو الا شخص گرفتار شدہ حاضر ضامنی نہ دے سکے۔

اور جب کوئی شخص بلا وارنٹ گرفتار کیا جاوے یا بذریعہ وارنٹ کے کسی شخص خانگی نے اُسکو گرفتار کیا ہو اور حاضر ضامنی پر اُسکا رہا ہونا قانوناً جائز نہو یا وہ حاضر ضامنی نہ دے سکے۔

تو اہلکار پولیس گرفتار کنندہ یا اگر گرفتاری شخص خانگی نے کی ہو تو وہ اہلکار پولیس جسکو شخص خانگی شخص گرفتار شدہ کو سپرد کرے مجاز ہوگا۔ کہ ایسے شخص کی تلاشی لے اور جملہ اشیا کو سوائے پارچہ پوشیدنی بقدر ضرورت جو اُسکے بدن پر پائی جاوین حراست محفوظ مین رکھے،

*عورتون کی تلاشی لینے کا طریقہ،*

دفعہ ۵۲ - جب کبھی کسی عورت کی تلاشی لینی ضرور ہو اُسکی تلاشی کسی عورت کی معرفت بکمال لحاظ اُسکی شرم وحیا کے لی جائیگی،

*لڑائی کے ہتھیار لے لینے کا اختیار،*

دفعہ ۵۳ - اہلکار پولیس یا اور شخص جو اس مجموعہ کے مطابق کوئی گرفتاری کرے مجاز ہے کہ شخص گرفتار شدہ سے ایسے لڑائی کے ہتھیار لے لے جو اُسکے بدن پر پائے جائین - اور اُسکو لازم ہے کہ کل ہتھیار جو اس طرح لیے ہون اُس عدالت یا عہدہ دار کو حوالہ کردے جسکے روبرو شخص گرفتار کنندہ کے لیے اس مجموعہ مین حکم ہے کہ شخص گرفتار شدہ کو حاضر کرے،

(ب) - بابت گرفتاری بلا وارنٹ،

*کب بلا وارنٹ پولیس گرفتار کرسکتی ہے*

دفعہ ۵۴ - ہر اہلکار پولیس مجاز ہے - کہ بلا حکم مجسٹریٹ اور بدون وارنٹ کسی ایسے شخص کو گرفتار کرے جسکا ذیل مین ذکر ہے -

اولاً - ہر شخص کو جو جرم قابل دست اندازی مین شریک رہا ہو یا جسکی نسبت اس بات کی حکایت معقول گذری ہو یا اطلاع معتبر پہونچی ہو یا شبہہ معقول ناشی ہو کہ وہ ایسے جرم مین شریک رہا ہے،

ثانیاً - ایسے ہر شخص کو جسکے پاس بلا وجہ جائز کوئی آلہ نقب زنی موجود ہو جسکے رہنے کی وجہ مذکور کا بار ثبوت شخص مذکور کی گردن پر ہوگا،

ثالثاً - ایسے ہر شخص کو جسکے مجرم ہونے کی بابت اس مجموعہ کے بموجب یا از روے حکم لوکل گورنمنٹ اشتہار دیا گیا ہو،

رابعاً - ایسے ہر شخص کو جسکے قبضہ مین ایسا کوئی مال پایا جاے جسکی نسبت مال مسروقہ ہونے کا شبہہ معقول ہو اور اس بات کا شبہہ معقول ہو کہ اُسنے کوئی جرم نسبت شے مذکور کے کیا ہو،

خامساً - ایسے ہر شخص کو جو کسی اہلکار پولیس کا اُس حالت مین مزاحم ہو جبکہ وہ کار منصبی تعمیل کرتا ہو یا جو حراست قانونی سے فرار ہو گیا یا فرار ہو جانے کا اقدام

سادسًا۔ ایسے ہر شخص کو جسکی نسبت پر شبہہ معقول ہو کہ وہ افواج ملکہ معظمہ بحری یا بری سے فرار ہوا ہے × یا جو ملکہ معظمہ کی ملازمت بحری ہند کے متعلق ہو۔ اور اُس ملازمت سے بطور ناجائز غیر حاضر رہا ہو، ×

یہ دفعہ بلاد کلکتہ اور بمبئی کی پولیس سے متعلق ہے،

آوارہ گردوں اور بد معاش لوگوں کی گرفتاری و عادۃً رہزن وغیرہ ہوں،

دفعہ ۵۵- ⊗ اسی طرح افسر مہتمم پولیس اسٹیشن کو اختیار ہے کہ اشخاص مفصلۂ ذیل کو گرفتار کرے یا کرائے۔

(الف)- ایسے ہر شخص کو جو اسٹیشن مذکور کی حدود کے اندر ایسے حالات کے ساتھ اپنی موجودگی چھپانے کی تدبیریں کر رہا ہو جنسے یہ ظن غالب پیدا ہو کہ وہ کسی جرم قابل دست اندازی کے ارتکاب کی نیت سے ایسی تدبیریں کرتا ہے۔ یا۔

(ب)- ایسے ہر شخص کو جو اسٹیشن مذکور کی حدود کے اندر بظاہر کوئی سبیل معاش کی نہ رکھتا ہو یا اپنا حال اس طور سے ظاہر نہ کر سکتا ہو کہ اُسپر اطمینان کیا جائے۔ یا

(ج)- ایسے ہر شخص کو جو عرفًا اور عادۃً رہزن یا نقبزن یا چور یا عادۃً مال مسروقہ کو مسروقہ جانکر لینے والا ہو۔ یا اس امر میں مشہور ہو کہ عادۃً حصول بالجبر کرتا ہے یا حصول بالجبر کے ارادہ سے خلائق کو نقصان رسانی کا عادۃً خوف دیتا ہو یا دینے کا قصد کرتا ہو،

ن یہ دفعہ شہر کلکتہ و شہر بمبئی کے پولیس سے متعلق ہے، ن

×-× یہ الفاظ دفعہ ۵۴- مین ایکٹ ۱۴- ۱۸۹۱ء کی دفعہ ۷- کی رو سے منسوخ کیے گئے ہین،
⊗ اوپر رہا مین وہ اختیارات جو عہدہ دار مہتمم پولیس اسٹیشن کو دفعہ ۵۵- کی رو سے بخشے گئے ہین کسی عہدہ دار پولیس کے ذریعہ سے عمل مین آسکتے ہین۔ دیکھو قانون ۷- ۱۸۸۱ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۷،
ن- یہ الفاظ دفعات ۵۵- و ۵۶- مین ایکٹ ۱- ۱۸۸۶ء کی دفعہ ۳- کی رو سے بڑھائے گئے

وفعہ ۵۶ - جب عہدہ دار مہتمم پولیس اسٹیشن کو اس امر کی ضرورت ہو کہ کوئی اہلکار ماتحت بلا وارنٹ اُسکے مواجہ مین نہین بلکہ بطور خود ایسے شخص کو گرفتار کرے جسکی گرفتاری قانونًا بلا وارنٹ ہو سکتی ہے تو عہدہ دار مذکور کو لازم ہے کہ اُس اہلکار کو جسکی معرفت کسی شخص کا گرفتار کرانا منظور ہو حکم تحریری بہ تفصیل نام شخص گرفتاری طلب اور اُس جرم کے جسکی علت مین اُسکو گرفتار کرنا منظور ہے حوالہ کرے،

ضابطۂ کا عہدہ دار کسی عہدہ دار ماتحت کو بلا وارنٹ گرفتار کرنے کو بھیجے،

⊃ یہ دفعہ شہر کلکتہ و شہر بمبئی کے پولیس سے متعلق ہے،

وفعہ ۵۷ - ⊗ اگر کوئی شخص کسی افسر پولیس کے روبرو ایسے جرم کا مرتکب ہو یا ایسے جرم مین ملزم ہو جو لائق دست اندازی کے نہو - اور عند الطلب اہلکار پولیس کے اپنا نام اور سکونت ظاہر کرے یا ایسا نام یا سکونت ظاہر کرے جسکو اہلکار مذکور بوجہ معقول جھوٹھ سمجھتا ہو تو جائز ہے کہ ایسا شخص ایسے اہلکار کی نسبت اس غرض سے گرفتار کیا جاوے کہ اُسکا نام اور سکونت دریافت کی جاوے - اور وہ وقت گرفتاری سے ۲۴ - گھنٹے کے اندر اُس مجسٹریٹ کے پاس بھیجا جائیگا جو قریب تر ہو بجز اُس صورت کے کہ میعاد مذکور کے انقضا سے پہلے اُسکا صحیح نام اور سکونت تحقق ہو جاوے کہ اُس صورت مین مجسٹریٹ کے روبرو حاضر ہونے کا مچلکہ لکھنے پر اگر اُس سے مچلکہ طلب کیا جاوے اُسکو رہائی دیجائیگی،

نام اور سکونت کے بتلانے سے انکار کرنا

وفعہ ۵۸ - اہلکار پولیس مجاز ہے کہ بغرض بلا وارنٹ گرفتار کرنے ایسے شخص کے جسکو وہ اس باب کے بموجب گرفتار کرنے کا مجاز ہے قلمرو برٹش انڈیا کے اندر ہر مقام پر شخص مذکور کا تعاقب کرتا چلا جاوے،

مجرمون کا اندر حدود اختیار کے اندر تعاقب کرنا،

⊃⊃ صفحہ ۱۳ - کا نوٹ (ٹ (ن - ت) دیکھو،

⊗ در بارۂ اختیار پولیس در خصوص روک رکھنے کے اوپر رہا مین - قانون ۱۸۶۱ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۰ - دیکھو،

گرفتاری غیر سرکاری آدمیوں کے ذریعہ سے،

دفعہ ۵۹- ہر شخص خانگی مجاز ہے- کہ کسی شخص کو گرفتار کرے جو اُسکے روبرو کوئی جرم غیر قابل ضمانت اور لائق دست اندازی کر رہا ہو یا جو مجرم اشتہاری ہو اور اُسکو لازم ہے- کہ بلا توقف غیر ضروری کے ایسے شخص گرفتار شدہ کو کسی اہلکار پولیس کے حوالہ کرے- یا اہلکار پولیس کی عدم موجودگی کی صورت مین اُسکو اسٹیشن پولیس مین لے جائے جو قریب تر ہو،

ضابطۂ کارروائی ایسی گرفتاری کے بعد،

اگر اس گمان کی وجہ پائی جائے کہ شخص مذکور پر منجملہ شرائط دفعہ ۵۴- کسی شرط کا اطلاق ہو سکتا ہے تو اہلکار پولیس کو چاہیئے کہ اُسکو مکرر گرفتار کرے،

اگر اس گمان کرنے کی وجہ ہو کہ اُس سے کوئی جرم غیر قابل دست اندازی سرزد ہوا ہے- اور وہ عند الطلب کسی اہلکار پولیس کے اپنا نام اور مسکن بتانے سے انکار کرے- یا ایسا نام یا مسکن ظاہر کرے جسکو اہلکار پولیس جھوٹ سمجھنے کی وجہ رکھتا ہو- تو شخص مذکور کی نسبت کارروائی حسب شرائط دفعہ ۵۷- کی جائیگی- اور اگر یہ گمان کرنے کی کوئی وجہ نہو کہ وہ جرم کا مرتکب ہوا ہے اُسکو فوراً رہائی دیجائیگی،

شخص گرفتار شدہ کو مجسٹریٹ یا اہلکار مہتمم اسٹیشن پولیس کے روبرو لیجایا جائیگا،

دفعہ ۶۰- اہلکار پولیس کو جو کسی شخص کو بلا وارنٹ گرفتار کرے لازم ہے- کہ بلا توقف غیر ضروری اور بپابندی احکام مجموعۂ ہذا درباب اخذ ضمانت کے شخص مذکور کو روبرو اُس مجسٹریٹ کے جو اُس مقدمہ کی سماعت کا مجاز ہو یا روبرو اہلکار مہتمم اسٹیشن پولیس کے لے جائے یا بھیجے،

شخص گرفتار شدہ کو ۲۴ گھنٹے سے زیادہ عرصہ تک حراست مین نہ رکھا جائیگا،

دفعہ ۶۱- × کسی اہلکار پولیس کو اختیار نہین ہے کہ کسی شخص کو جو بلا وارنٹ گرفتار ہوا ہو اُس سے زیادہ عرصہ تک حراست مین

× دربارۂ اختیارات پولیس درخصوص روک رکھنے کے اپر برہما مین- قانون ۶- بابت ۱۸۸۶ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۸- دیکھو،

[ت]

رکھے جو بلحاظ جملہ حالات مقدمہ معقول معلوم ہو - اور وہ عرصہ بجز اسصورت کے کہ صاحب مجسٹریٹ کوئی اور حکم خاص حسب دفعہ ۱۶۷ - صادر کرے ۲۴ - گھنٹہ سے زیادہ نہوگا - علاوہ اُس عرصہ کے جو مقام گرفتاری سے مجسٹریٹ کی عدالت تک سفر کرنے کے لیے درکار ہو،

پولیس گرفتاری کی رپورٹ کریگی،

دفعہ ۶۲ - اہلکاران مہتمم اسٹیشن ہاے پولیس کو لازم ہے - کہ مجسٹریٹ ضلع یا اگر وہ اسبات کی ہدایت کرے تو مجسٹریٹ حصہ ضلع کو جملہ اشخاص کی رپورٹ لکھ بھیجیں جو اُنکے اسٹیشنون کی حدود کے اندر بلا وارنٹ گرفتار ہوئے ہون - عام اس سے کہ اُن اشخاص سے ضمانت لی گئی ہو یا نہین،

شخص گرفتار شدہ کی رہائی،

دفعہ ۶۳ - کوئی شخص جو معرفت اہلکار پولیس کے گرفتار کیا جاے رہائی نہ پائیگا بجز اُس صورت کے کہ وہ اپنا مچلکہ لکھ دے یا ضمانت دے یا اُس صورت مین کہ صاحب مجسٹریٹ کا حکم خاص صادر ہو،

وہ جرم جنکا ارتکاب مجسٹریٹ کے روبرو ہو،

دفعہ ۶۴ - جب کوئی جرم مجسٹریٹ کے خود مواجہہ مین اُسکے علاقہ اختیار کی حدود ارضی کے اندر سرزد ہو صاحب مجسٹریٹ کو اختیار ہے کہ مجرم کو خود گرفتار کرے - یا حکم دے کہ کوئی شخص مجرم کو گرفتار کرے - اور اُسکے بعد بپابندی احکام مجموعہ ہذا بابت ضمانت کے مجرم کو حراست مین کرے،

مجسٹریٹ کے ذریعہ سے یا اُسکے روبرو گرفتاری،

دفعہ ۶۵ - ہر مجسٹریٹ کو اختیار ہے - کہ ہر وقت اپنے روبرو اپنے علاقہ اختیار کی حدود ارضی کے اندر ایسے شخص کو خود گرفتار کرے یا اُسکی گرفتاری کی ہدایت کرے جسکی گرفتاری کے لیے وہ اُسوقت اور بلحاظ حالات کے وارنٹ جاری کرنے کا مجاز ہو،

فرار ہونے پر جو شخص کہ اُسکا تعاقب کرکے پھر اُسکو گرفتار کر لیا جائے،

دفعہ ۶۶ - اگر کوئی شخص جو حراست جائز مین ہو فرار ہو جاے یا شخص چھڑا لیا جاے وہ شخص جسکی حراست سے وہ فرار ہوا یا چھوڑایا گیا مجاز ہے - کہ فوراً اُسکا تعاقب کرکے اُسکو کسی مقام واقع برٹش انڈیا مین گرفتار کرے،

کام دفعات ۴۷ - ۴۸ و ۴۹ گرفتاریہائے تحت دفعہ ۶۶ سے متعلق ہونگے،

دفعہ ۶۷ - احکام دفعات ۴۷ - و ۴۸ و ۴۹ اُن گرفتاریون سے متعلق ہونگے جو از روے دفعہ ۶۶ کے کیجائین گو وہ شخص جو ایسی گرفتاری کرے از روے وارنٹ کے کارروائی نکرتا ہو اور ایسا اہلکار پولیس نہ ہو جسے گرفتاری کرنے کا اختیار ہو،

## باب - ۶

## بابت حکمنامجات احضار بالجبر

### (الف) - سمن،

سمن کا نمونہ،

دفعہ ۶۸ - ہر سمن جو اس مجموعہ کے بموجب کسی عدالت سے صادر ہو تحریری ہوگا اور اُسکی دو پرت ہونگی - اور اُسپر عدالت کے حاکم اجلاس کنندہ یا کسی اور عہدہ دار کے دستخط اور مہر ہوگی جیسا کہ حکام ہائیکورٹ وقتاً فوقتاً کسی قاعدہ کی روسے ہدایت کرین،

تعمیل سمن کی کسکے ذریعہ سے ہوگی،

تعمیل سمن کی معرفت اہلکار پولیس کے یا پابندی اُن قواعد کے جو بتقیض مجموعہ ہذا کے نہ ہون اور جنھین لوکل گورنمنٹ اس باب مین منضبط کرے معرفت کسی اہلکار عدالت صادر کنندہ سمن کے کی جائیگی،

یہ دفعہ بلاد کلکتہ اور بمبئی کی پولیس سے متعلق ہے،

تعمیل سمن کی کیونکر ہوگی،

دفعہ ۶۹ - اگر ممکن ہو تو سمن کی تعمیل اُس شخص کی ذات پر جسپر سمن جاری کیا جاے اس طور سے کیجائیگی کہ سمن کی دو پرتون مین سے ایک پرت اُسکے حوالہ یا اُسکے روبرو پیش کیجاے،

سمن کے پانے کی رسید،

ہر شخص کو جسپر سمن کی تعمیل اس طور سے کیجاے لازم ہے - کہ بر وقت درخواست اہلکار تعمیل کنندہ سمن کے سمن کی دوسری پرت کی پشت پر نسبت وصول پانے سمن کے اپنے دستخط ثبت کرے،

تعمیل سمن جبکہ وہ شخص جسکے نام سمن جاری کیا جاے نہ ملے،

دفعہ ۷۰ - اگر وہ شخص جسکے نام سمن جاری کیا جاے بعد کوشش واجبی کے دستیاب نہو سکے تو سمن کی تعمیل اس طور سے جائز ہے کہ اُسکی ایک پرت شخص مذکور کے لیے اُسکے خاندان کے کسی اہل ذکور بالغ کے پاس یا بلیدہ پریزیڈنسی مین اُسکے ملازم کے پاس چھوڑی جائیگی

ساتھ رہتا ہو چھوڑ دیجاے - اور اُس شخص کو جسکے پاس سمن چھوڑ دیا جاے لازم ہے بروقت درخواست اہلکار تعمیل کنندہ کے دوسری پرت کی پشت پر رسید سمن کی لکھ کر اسپر دستخط کر دے،

ضابطہ جبکہ رسید حاصل ہو سکے،

دفعہ ۷۱ - اگر وہ دستخط جو دفعات ۶۹ - ۷۰ - مین مذکور ہین بعد کوشش قرار واقعی کے حاصل نہ ہو سکین تو اہلکار تعمیل کنندہ سمن کو لازم ہے - کہ سمن کی ایک پرت اُس مکان یا مسکن کی کسی نظرگاہ عام پر آویزان کر دے جسمین وہ شخص جسپر سمن جاری ہوا معمولاً رہتا ہو - اسکے بعد یہ سمجھا جائیگا کہ سمن کی تعمیل حسب ضابطہ ہوگئی ہے،

تعمیل سمن ملازم سرکار یا ملازم کمپنی پر،

دفعہ ۷۲ - جب وہ شخص جسپر سمن جاری ہو گورنمنٹ یا کسی ریلوے کمپنی کا ملازم مصروف بخدمت ہو تو عدالت صادر کنندہ سمن کو لازم ہے - کہ عموماً سمن کی دو پرت اُس دفتر کے افسر کے پاس بھیج دے جسمین وہ شخص ملازم ہو - پس افسر مذکور اُس طور سے سمن کی تعمیل کرا دیگا جو دفعہ ۶۹ - مین مذکور ہے - اور اُس عدالت مین مع عبارت ظہری محاذیہ دفعہ مذکورہ واپس بھیجیگا،

تعمیل سمن حدود اراضی کے باہر،

دفعہ ۷۳ - جب کسی عدالت کو یہ منظور ہو کہ تعمیل کسی سمن کی جو اُسنے جاری کیا ہے کسی ایسے مقام پر کیجاے جو اسکے اختیار کی حدود اراضی سے باہر ہو تو اُسکو لازم ہے - کہ عموماً سمن کی دو پرت اُس مجسٹریٹ کے پاس مرسل کرے جسکے علاقہ کی حدود اراضی کے اندر وہ شخص سکونت رکھتا ہے یا موجود ہو جسپر سمن جاری کیا گیا تاکہ وہان اُسکی تعمیل کیجاے،

ثبوت تعمیل سمن ویسی صورتون مین اور جب عہدہ دار تعمیل کنندہ سمن حاضر نہو،

دفعہ ۷۴ - جب تعمیل کسی سمن کی جو کسی عدالت نے جاری کیا ہو اُسکے علاقہ اختیار کی حدود اراضی کے باہر کی گئی ہو اور ہر مقدمہ مین جسمین عہدہ دار تعمیل کنندہ سمن وقت سماعت مقدمہ کے حاضر نہو تو اظہار حلفی جسکا مجسٹریٹ کے روبرو لکھا جانا پایا جاے بدین مضمون کہ سمن کی تعمیل ہوگئی اور ایک پرت جسمین عبارت ظہری (جو

محکومہ دفعہ ۷۹ یا دفعہ ۸۰) اُس شخص کے جانب سے ہو جسکو وہ رپرٹ حوالہ کی گئی یا جسکے روبرو وہ پیش کی گئی یا جسکے پاس وہ چھوڑی گئی شہادت مین قابل لیے جانے کے ہوگی - اور جو بیانات اُسمین درج ہون وہ صحیح متصور رہینگے - بجز اس صورت کے اور اُس وقت تک کہ خلاف اسکے ثابت کیا جاوے ،

جائز ہے کہ اظہار حلفی متذکرۂ دفعہ ہذا پرت سمن کے ساتھ منسلک ہوکر عدالت مین ارسال کیا جاوے

(ب) - وارنٹ گرفتاری ،

نمونہ وارنٹ گرفتاری

دفعہ ۷۵ - ہر وارنٹ گرفتاری جو از روے مجموعۂ ہذا کسی عدالت سے جاری ہو تحریری ہونا چاہیے - اور اُسپر حاکم اجلاس کنندہ کے دستخط ثبت ہون - یا در صورت بینچ مجسٹریٹون کے بینچ مذکور کے کسی ممبر کے دستخط اور مہر عدالت ثبت کیجاوے ،

وارنٹ گرفتاری کا نفاذ پذیر رہنا

ایسا ہر وارنٹ اُس وقت تک نفاذ پذیر رہیگا کہ وہ اُس عدالت سے منسوخ کیا جاوے جسنے اُسکو جاری کیا ہو یا اُس وقت تک کہ اُسکی تعمیل ہو جاوے ،

عدالت ضمانت لینے کی ہدایت کرسکتی ہے ،

دفعہ ۷۶ - ہر عدالت کو جو کسی شخص کی گرفتاری کے لیے وارنٹ جاری کرے اختیار ہے کہ اگر مناسب سمجھے وارنٹ کی پشت پر یہ ہدایت لکھ دے کہ اگر شخص گرفتار کا طلب اس مضمون کا مچلکہ ساتھ ضمانت کافی کے لکھ دے کہ وہ فلان وقت معینہ پر عدالت مین حاضر ہوگا اور بعد ازین جب تک کہ عدالت سے دوسرے نہج کا حکم صادر ہو حاضر رہیگا تو اُس عہدہ دار کو جسکے نام وارنٹ بھیجا جاوے لازم ہے کہ ایسی ضمانت لیکر شخص مذکور کو حراست سے رہا کرے ،

عبارت ظہری مین یہ لکھا جائیگا ،

(الف) - تعداد ضامنون کی ،

(ب) - مقدار زر جسمین ضامنان اور وہ شخص ماخوذ کیا جائیگا جسکی گرفتاری کے لیے وارنٹ جاری ہوا ہو - اور -

(ج) - وہ تاریخ جبپر اُسکو عدالت مین حاضر ہونا چاہیے ،

مچلکہ بھیجا جائیگا ،

جب ضمانت اِس دفعہ کے بموجب لیجاے تو وہ اہلکار جسکے نام وارنٹ لکھی
مچلکہ اور ضمانت نامہ کو عدالت مین ارسال کریگا ،

وارنٹ کسکے نام لکھا جائیگا ،

دفعہ ۷۷ - علی العموم وارنٹ گرفتاری ایک یا چند اہلکاران پولیس کے نام لکھ
اور جب کسی مجسٹریٹ پریزیڈنسی کے حکم سے جاری کیا جاے تو ہمیشہ بطور مذکور تحر
پائیگا - مگر کسی اور عدالت جاری کنندۂ وارنٹ کو اختیار ہوگا کہ اگر وارنٹ مذکور کا
فوراً تعمیل ہونا ضرور ہو اور اُس وقت کوئی اہلکار پولیس اُس کام کے لیے دستیاب
نہو سکے تو کسی اور شخص یا اشخاص کے نام وارنٹ تحریر کرے - اور ایسا شخص یا اشخاص وارنٹ کی تعمیل کر
جب وارنٹ ایک سے زیادہ اہلکار یا اشخاص کے نام لکھا جاے تو جائز ہے
اسکی تعمیل مین سب کے سب یا اُنمین سے کوئی ایک یا چند مصروف ہون ،

وارنٹ زمیندار وغیرہ کے نام لکھا جاسکتا ہے ،

دفعہ ۷۸ - مجسٹریٹ ضلع یا مجسٹریٹ حصۂ ضلع مجاز ہے - کہ اپنے ضلع یا حصۂ
ضلع کے اندر کسی زمیندار یا مستاجر یا سربراہکار اراضی کے نام وارنٹ واسطے
گرفتاری کسی ایسے شخص کے تحریر کرے جو قیدی مفرور یا مجرم اشتہاری ہو یا ایسا شخص
ہو جسپر جرم غیر قابل ضمانت کا الزام لگایا گیا ہو اور جو تعاقب کیے جانے سے گریز کرتا ہو
ایسے زمیندار یا مستاجر یا سربراہکار کو لازم ہے - کہ وارنٹ پہونچنے کی رسید لکھ
اور اگر وہ شخص جسکے گرفتاری کے لیے وارنٹ جاری ہوا ہو اُسکی زمینداری یا استاجری
یا اراضی مین جسکا وہ سربراہکار ہو موجود ہو یا اُسکے اندر آئے اُسپر وارنٹ کی تعمیل کرے
جب وہ شخص جسکے نام وارنٹ جاری ہوا ہو گرفتار کیا جاے تو چاہیے کہ وہ مع وارنٹ
اُس افسر پولیس کے حوالہ کیا جاے جو قریب تر ہو - اور وہ افسر پولیس اُسکو اُس مجسٹریٹ
کے روبرو حاضر کریگا جو اُس مقدمہ مین اختیار سماعت رکھتا ہو - الّا اُس صورت مین
کہ دفعہ ۷۶ - کے بموجب ضمانت لیجاے ،

*جو وارنٹ اہلکار پولیس کے نام لکھا جائے*

دفعہ ۷۹ – جو وارنٹ کسی اہلکار پولیس کے نام لکھا جاوے جائز ہے کہ اُسکی تعمیل کسی اور اہلکار پولیس کی معرفت عمل مین آئے جسکا نام وارنٹ ن ظہر پر اُس اہلکار کی طرف سے لکھا گیا ہو جسکے نام وارنٹ لکھا گیا یا بذریعہ تحریر ظہری منتقل کیا گیا ہو،

*خلاصہ وارنٹ کا سنا دینا،*

دفعہ ۸۰ – اہلکار پولیس یا دیگر شخص تعمیل کنندہ وارنٹ گرفتاری کو لازم ہے کہ اُس شخص کو جسکی گرفتاری منظور ہو وارنٹ کا خلاصہ سُنا دے – اور اگر وہ خواستگار ہو تو اُسکو وارنٹ دکھلا دے،

*شخص گرفتار شدہ کو بلا توقف عدالت کے روبرو لا دینا*

دفعہ ۸۱ – اہلکار پولیس یا دیگر شخص تعمیل کنندہ وارنٹ گرفتاری کو لازم ہے کہ اتباع احکام دفعہ ۷۶ – بابت ضمانت کے بلا توقف غیر ضروری شخص گرفتار شدہ کو اس عدالت کے روبرو حاضر کرے جسکے روبرو قانون کے بموجب شخص مذکور کے حاضر کرنے کا حکم ہو

*وارنٹ کہان تعمیل کیا جا سکتا ہے،*

دفعہ ۸۲ – جائز ہے کہ وارنٹ گرفتاری برٹش انڈیا کے کسی مقام پر تعمیل کیا جاوے،

*وارنٹ تعمیل کے لیے علاقہ اختیار کے باہر مجسٹریٹ کے پاس بھیجا جا سکتا ہے،*

دفعہ ۸۳ – جب وارنٹ کی تعمیل عدالت جاری کنندہ وارنٹ کے علاقہ کی حدود ارضی کے باہر ہونی ضرور ہو تو عدالت مذکور مجاز ہے – کہ بجائے بھیجنے وارنٹ کے نام کسی اہلکار پولیس کے اُسکو بذریعہ ڈاک یا بسبیل دیگر کسی اور مجسٹریٹ یا کمشنر پولیس کے پاس بھیجدے جسکے علاقہ کی حدود ارضی کے اندر اُسکی تعمیل کرنی ضرور ہو، صاحب مجسٹریٹ یا کمشنر جسکے پاس وارنٹ گرفتاری اس طور پر بھیجا جاوے اسپر اپنا نام لکھیگا – اور اگر ممکن ہو اپنے علاقہ کی حدود ارضی کے اندر اُسکی تعمیل کرائیگا،

*جو وارنٹ علاقہ اختیار کے باہر تعمیل کے لیے اہلکار پولیس کے نام لکھا جاوے*

دفعہ ۸۴ – جب کسی وارنٹ موسومہ اہلکار پولیس کی تعمیل عدالت جاری کنندہ وارنٹ کے علاقہ کی حدود ارضی کے باہر درکار ہو تو اہلکار پولیس کو عموماً لازم ہے – کہ وارنٹ پر عبارت ظہری لکھانے کے لیے مجسٹریٹ یا ایسے اہلکار پولیس کے پاس لیجاے جسکا رتبہ افسر مہتمم

اسٹیشن کے رتبہ سے کم نہو اور جسکے علاقہ کی حدود ارضی کے اندر وا[رنٹ کی]
تعمیل ہونی ضرور ہو،

ایسا مجسٹریٹ یا اہلکار پولیس وارنٹ کی ظہر پر اپنا نام لکھیگا - اور ایسی تحریر ظہری ا[س]
اہلکار پولیس کے لیے جسکے نام وارنٹ لکھا جاے حدود مذکور مین اُسکی تعمیل کر[نے کے]
واسطے اختیار کافی سمجھی جائیگی - اور اہالی پولیس مقامی کو لازم ہے - کہ اگر اُنسے درخو[است]
کیجاے تو وارنٹ مذکور کی تعمیل مین ایسے اہلکار پولیس کی مدد کرین،

جب کبھی وجہ قوی اس امر کے باور کرنے کی ہو کہ توقف بیچ حاصل کرنے ع[بارت]
ظہری منجانب اُس مجسٹریٹ یا اہلکار پولیس کے جسکے علاقہ کی حدود کے اندر وارنٹ [کی]
تعمیل ضرور ہو باعث نہ تعمیل پانے وارنٹ کا ہوگا - تو اہلکار پولیس جسکے نام وار[نٹ]
لکھا گیا ہو مجاز ہوگا کہ بلا تحریر ہونے ایسی عبارت ظہری کے وارنٹ کی ایسے [مقام پر]
تعمیل کرے جو اُس عدالت کے علاقہ کی حدود ارضی سے باہر ہو جہان سے وہ جاری [ہوا]

یہ دفعہ بلاد کلکتہ اور بمبئی کی پولیس سے متعلق ہے،

دفعہ ۸۵ - جب وارنٹ گرفتاری اُس ضلع کے باہر تعمیل پاے جہان سے [وہ]
جاری ہو تو لازم ہے کہ شخص گرفتار شدہ بجز اُس صورت کے کہ عدالت جاری کنن[دۂ]
وارنٹ مقام گرفتاری سے ۲۰ میل کے اندر واقع ہو یا اُس مجسٹریٹ یا کمشنر پولیس [کے]
قریب تر ہو جسکے علاقہ کی حدود ارضی کے اندر گرفتاری ہوئی ہو یا اُس صورت [کے کہ]
دفعہ ۷۶ - کے بموجب ضمانت لیجاے مجسٹریٹ یا کمشنر مذکور کے روبرو حاضر کیا جا[ے]

ضابطہ کاروائی اُس شخص کے گرفتار ہونے پر جسکے نام وارنٹ جاری کیا جاے،

دفعہ ۸۶ - ایسے مجسٹریٹ یا کمشنر کو لازم ہے - کہ اگر شخص گرفتار شدہ وہی شخص
معلوم ہو جس سے عدالت جاری کنندۂ وارنٹ کا مقصود ہو - یہ حکم دے - کہ شخص [مذکور]
اُس عدالت مین بحراست بھیجا جاے - پر شرط یہ ہے - کہ اگر جرم لائق ضمانت کے [ہو اور]
وہ شخص ضمانت قابل اطمینان مجسٹریٹ یا کمشنر داخل کرنے پر مستعد اور آمادہ ہو یا

ضابطہ کاروائی اُس مجسٹریٹ کے روبرو جسکے روبرو شخص گرفتار شدہ لایا جاے،

حسب دفعہ ۷۶ - ظہر وارنٹ پر ہدایت تحریری کی گئی ہو اور شخص مذکور اُس ضمانت کے دینے پر مستعد و رضامند ہو جو بموجب ہدایت مذکور کے مطلوب ہو - تو مجسٹریٹ یا کمشنر مذکور ایسی ضمانت لیکر جیسی کہ صورت ہو مچلکہ اور ضمانت نامہ اُس عدالت میں مرسل کریگا جہاں سے وارنٹ جاری ہوا تھا،

اس دفعہ کی کسی عبارت سے یہ نہ سمجھا جائیگا کہ اہلکار پولیس دفعہ ۷۶ کے بموجب ضمانت لینے سے ممتنع ہے،

(ج) - اشتہار اور قرقی،

اشتہار متعلق شخص مفرور کے

دفعہ ۸۷ - اگر کسی عدالت کو ( بعد لینے یا نہ لینے شہادت کے ) اس امر کے باور کرنے کی وجہ ہو کہ کوئی شخص جسکی گرفتاری کے لیے وارنٹ اُس عدالت سے جاری ہوا ہے مفرور یا روپوش ہو گیا ہے اس غرض سے کہ وارنٹ مذکور کی تعمیل اُس پر نہ ہو سکے تو ایسی عدالت مجاز ہے کہ اشتہار تحریری اس حکم سے جاری کرے کہ شخص مذکور ایک میعاد معین کے اندر جو تاریخ مشتہر کرنے اشتہار سے ۳۰ - روز سے کم نہو گی ایک خاص مقام اور خاص وقت پر حاضر ہو،

وہ اشتہار حسب طریقہ مفصلہ ذیل مشتہر کیا جائیگا -

(الف) - اُس قصبہ یا موضع کی کسی نظر گاہ عام پر علانیہ سنایا جائیگا جہاں وہ شخص عموماً رہتا ہو،

(ب) - مکان یا مسکن کے مقام نمایاں پر جسمیں کہ شخص مذکور عموماً رہتا ہو یا قصبہ یا موضع مذکور کے کسی منظر عام پر چسپاں کیا جائیگا - اور -

(ج) - اشتہار کی ایک نقل مکان کچہری کے کسی منظر عام پر بھی چسپاں کیجائیگی

عدالت جاری کنندہ اشتہار کی تحریر بدین مضمون کہ اشتہار حسب ضابطہ ایک تاریخ معین پر مشتہر کیا گیا اس بات کے لیے شہادت قطعی

ہوگی کہ اس دفعہ کے احکام کی تعمیل قرار واقعی ہوئی اور اشتہار تاریخ
معین پر مشتہر کیا گیا،

شخص مفرور کی جایداد کی قرقی

دفعہ ۸۸ - عدالت مجاز ہے - کہ بعد جاری کرنے اشتہار محکومہ دفعہ ماسبق کے
شخص اشتہاری کی کسی جایداد منقولہ یا غیر منقولہ یا دونون کی قرقی کا حکم دے،
اُس حکم کی روسے قرقی کسی جائداد مملوکہ شخص مذکور کی جائز ہوگی جو اُس ضلع
مین ہو جسمین قرقی ہوئی ہو - اور اُسکی روسے قرقی جایداد مملوکہ شخص مذکور واقع
بیرون ضلع مذکور بھی اُسوقت جائز ہوگی جبکہ اُسکی ظہر پر اُس مجسٹریٹ ضلع
یا چیف پریزیڈنسی مجسٹریٹ × کا حکم لکھا جاے جسکے ضلع کے اندر وہ جایداد واقع ہو،
اگر جایداد جسکی قرقی کا حکم دیا گیا ہو قرضہ جات یا دیگر جایداد منقولہ ہو تو قرقی
حسب دفعہ ہذا بطریق ذیل عمل مین آئیگی -

(الف) - بذریعہ قبضہ بالجبر - یا -

(ب) - بذریعہ تقرر رسیور یعنی محصل کے - یا -

(ج) - بذریعہ حکم تحریری بشمول امتناع حوالہ کیے جانے جایداد مذکور کے
شخص اشتہاری یا کسی شخص کو منجانب اُسکے - یا -

(د) - بذریعہ جملہ یا کسی دو طریقون کے منجملہ طریقہ ہاے مذکورہ بالا کے
جو عدالت کی راے مین مناسب ہون،

اگر جایداد جسکی قرقی کا حکم صادر ہو غیر منقولہ ہو تو قرقی حسب دفعہ ہذا کے
سے ہوگی کہ اگر شے قرقی طلب ایسی اراضی ہے جو سرکار کو مالگذاری دیتی ہے تو معرفت
صاحب کلکٹر اُس ضلع کے ہوگی جسمین وہ اراضی واقع ہے اور باقی اور صورتون مین

(ہ) - بذریعہ قبضہ کر لینے کے - یا -

× - × یہ الفاظ دفعہ ۸۸ - مین ایکٹ ۱۸۸۷ء کی دفعہ ۴ - کی روسے مندرج کیے گئے ہین

(و) - بذریعہ تقرر کسی رسیور یعنی محصل کے - یا -

(ز) - بذریعہ حکم تحریری مشعر امتناع ادا ے لگان یا حوالگی جایداد کے شخص اشتہاری کو یا اُسکی طرف سے کسی اور کو - یا -

(ح) - بذریعہ جملہ یا کسی دو طریقون کے منجملہ طریقہ ہاے مذکورہ بالا جو عدالت کی راے مین مناسب ہون ،

اختیارات اور خدمات اور ذمہ داریان شخص محصل کی جو حسب دفعہ ہذا مقرر کیا جاے وہی ہونگی جو اُس محصل کی ہوتی ہین جو موجب باب ۳۶ - مجموعہ ضابطہ دیوانی کے مقرر کیا جاتا ہے ،

اگر شخص اشتہاری میعاد معینہ اشتہار کے اندر حاضر نہو تو جایداد مقروقہ سرکار کے تصرف مین رہیگی - مگر وہ جایداد تا وقتیکہ تاریخ قرقی سے ۶ - چھ مہینے نگذر جاتے نیلام نکی جایگی - بجز اُس صورت کے کہ وہ جایداد جلد اور خود بخود خراب ہوجانے والی ہو یا عدالت کی دانست مین اُسکے نیلام کرنے سے مالک کا فائدہ مترتب ہوتا ہو کہ ان دونون صورتون مین عدالت مجاز ہوگی کہ جب کبھی مناسب سمجھے اُسکو نیلام کردے ،

جایداد قرق شدہ کا واپس کردینا

دفعہ ۸۹ - اگر قرقی کی تاریخ سے ۲ - دو برس کے اندر کوئی شخص جسکی جایداد مطابق فقرۂ اخیر دفعہ ۸۸ کے لائق تصرف سرکار کے ہو یا ہوگئی ہو اُس عدالت کے روبرو خود حاضر ہو یا گرفتار ہوکر حاضر کیا جاے اور حسب اطمینان اُس عدالت کے جسکے حکم سے جایداد قرق ہوئی تھی یہ ثابت کردے کہ وہ وارنٹ کی تعمیل سے گریز کرنے کی نیت سے مفرور یا روپوش نہین ہوا تھا - اور اُسکو اشتہار مذکور کی خبر اسطرح نہ ملی تھی کہ وہ وقت مقررۂ اشتہار پر حاضر ہوسکتا - تو ایسی جایداد یا اگر وہ نیلام ہوچکی ہو تو اسکا زرثمن خالص یا اگر جایداد کا ایک جزو نیلام ہوا ہو تو خالص زرثمن نیلام اور جزو جایداد باقیماندہ بعد مجرائی کل خرچہ کے جو بوجہ قرقی عاید ہوا ہو اُسکو حوالہ کیا جائیگا ،

(د) - دیگر قواعد متعلقہ حکمنامجات،

وارنٹ سمن کے عوض یا علاوہ سمن کے

دفعہ ۹۰ - عدالت کو اختیار ہے - کہ جس مقدمہ مین وہ اس مجموعہ کے مطابق علاوہ اہل عوری یا اسیر کے کسی شخص کی حاضری کے لیے سمن صادر کرنے کی مجاز ہے بعد قلمبند کرنے وجوہ کے وارنٹ اُسکی گرفتاری کے لیے صادر کرے صورت ہائے مفصلۂ ذیل مین،

(الف) - اگر سمن صادر کرنے سے پہلے یا سمن صادر کرنے کے بعد مگر قبل پہونچنے تاریخ کے جو اُسکی حاضری کے لیے مقرر ہو عدالت کو کسی وجہ سے ظن غالب ہو کہ وہ مفرور ہوگیا ہے یا سمن کا حکم بجا نہ لائیگا - یا -

(ب) - اگر وہ وقت مقررہ پر حاضر نہ ہو اور یہ ثابت ہوجاے کہ سمن ایسی مہلت کے ساتھ حسب ضابطہ اُسپر جاری ہوا تھا کہ اُسکے حکم کے بموجب اُسکا حاضر ہونا ممکن تھا اور عدم احضار کی کوئی وجہ معقول نہ ظاہر کی جاے،

حاضری کے لیے مچلکہ لینے کا اختیار

دفعہ ۹۱ - جب کوئی شخص جسکے حاضر یا گرفتار کرنے کے لیے حاکم اجلاس کنندہ کو سمن یا وارنٹ صادر کرنے کا اختیار رکھتا ہو اُس عدالت مین حاضر ہو تو حاکم مذکور مجاز ہے کہ شخص مذکور سے مچلکہ بشمول یا بلا شمول ضامنون کے بوعدۂ حاضری عدالت تحریر کرائے

گرفتاری حاضری کے مچلکے کے برخلاف کرنے پر

دفعہ ۹۲ - اگر کوئی شخص جسے اس مجموعہ کے مطابق مچلکہ لکھکر اپنے تئین عدالت مین حاضر ہونے کا پابند کیا ہو عدالت مین حاضر نہ ہو - تو حاکم اجلاس کنندۂ عدالت مجاز ہوگا کہ وارنٹ اس حکم سے صادر کرے کہ شخص مذکور گرفتار اور عدالت کے روبرو حاضر کیا جاے،

اس باب کے احکام عموماً سمن اور وارنٹ گرفتاری کو نسبت تعلق پذیر ہونگے،

دفعہ ۹۳ - احکام مندرجۂ باب ہذا جو سمن اور وارنٹ اور اُنکے صدور اور اجرا اور تعمیل سے متعلق ہین جہان تک ممکن ہو ہر سمن اور ہر وارنٹ گرفتاری سے بھی جو اس مجموعہ کے مطابق جاری ہو متعلق سمجھے جائینگے،

# باب - ۷

## بابت حکمنامجات واسطے جبراً حاضر کرانے دستاویزات اور دیگر جایداد منقولہ کے اور واسطے انکشاف حال اُن اشخاص کے جو بطور بیجا مقید کیے گئے ہوں

### (الف) - سمن واسطے حاضر کرنے کسی شئے کے،

سمن واسطے پیش کرنے دستاویز یا دیگر شئے کے،

دفعہ ۹۴ - جب کسی عدالت یا کسی مقام بیرون حدود بلاد کلکتہ اور بمبئی مین کسی اہلکار مہتمم اسٹیشن پولیس کے نزدیک حاضر کرنا کسی دستاویز یا دیگر شئے کا واسطے اغراض کسی تفتیش یا تحقیقات یا تجویز یا دیگر کارروائی کے جو اس مجموعہ کے بموجب ایسی عدالت یا عہدہ دار کی معرفت یا اُسکے روبرو ہو رہی ہو ضرور یا مناسب ہو تو جایز ہے کہ ایسی عدالت سمن یا اہلکار مذکور حکم تحریری بنام اُس شخص کے جاری کرے جسکے قبضہ یا اختیار مین دستاویز یا شئے مذکور کا ہونا باور کیا جاوے بدین ہدایت کہ وہ تاریخ اور مقام مندرجہ سمن یا حکم پر حاضر ہو کر دستاویز یا شئے مذکور کو پیش کرے،

ہر شخص کی نسبت جسکو بموجب اس دفعہ کے محض واسطے حاضر کرنے دستاویز یا دیگر شئے کے حکم ہوا ہو یہ خیال کیا جائیگا کہ اُسنے حکم کی تعمیل کی بشرطیکہ نامبردہ دستاویز یا شئے مذکور کو بجائے بذات خود حاضر ہو کر پیش کرنے کے حاضر کرا دے،

اس دفعہ کی کوئی عبارت ایکٹ شہادت مجریۂ ہند مصدرہ سنہ ۱۸۷۲ ع کی دفعات ۱۲۳ - و ۱۲۴ - کی مخل نہ ہوگی یا کسی چٹھی یا پوسٹ کارڈ یا پیغام تار برقی یا دوسری دستاویز سے جو حکام صیغۂ ڈاک یا صیغۂ ٹیلی گراف کی تحویل مین ہو متعلق نہ سمجھی جائیگی،

ضابطہ در خصوص خطوط اور ٹیلی گرام کے،

دفعہ ۹۵ - اگر کوئی دستاویز جو ایسی تحویل مین ہو کسی مجسٹریٹ ضلع یا چیف مجسٹریٹ پریزیڈنسی یا ہائی کورٹ یا عدالت سشن کی دانست مین واسطے غرض کسی تفتیش یا تحقیقات یا تجویز یا دیگر کارروائی متعلقہ مجموعۂ ہذا کے درکار و مطلوب ہو تو ایسے مجسٹریٹ

یا عدالت کو اختیار ہے - کہ صیغۂ ڈاک یا ٹیلی گراف کو جیسی صورت ہو حکم دے کہ دستاویز مذکور
اُس شخص کے حوالہ کرے جسکی نسبت مجسٹریٹ یا عدالت مذکور ہدایت کرے ،

اگر کوئی ایسی دستاویز کسی اور مجسٹریٹ یا کمشنر پولیس یا سوپرنٹنڈنٹ پولیس
ضلع کی دانست مین کسی ایسی غرض کے لیے درکار ہو - تو اُسکو اختیار ہے کہ صیغۂ ڈاک
یا صیغۂ تار برقی کو (جیسی صورت ہو) ہدایت کرے کہ چٹھی مذکور کو تلاش کرائے - اور
تا صدور حکم مجسٹریٹ ضلع یا چیف مجسٹریٹ پریزیڈنسی یا عدالت کے اُسکو روک رکھے ،

## (ب) - وارنٹ تلاشی ،

کب وارنٹ تلاشی صادر کیا جاسکتا ہے

دفعہ ۹۶ - جب کسی عدالت کو اس بات کے باور کرنے کی وجہ موجود ہو کہ وہ
شخص جسکے نام سمن یا حکم محکومۂ دفعہ ۹۴ - یا حکم منفصلۂ فقرۂ اول دفعہ ۹۵ بھیجا گیا ہے
یا بھیجا جاوے دستاویز یا شئے مطلوبہ کو مطابق ہدایت مندرجۂ سمن یا حکم کے حاضر نہ کریگا
یا جب اس بات کا علم ہو کہ دستاویز یا دیگر شئے مطلوبہ ایسے شخص کے قبضہ مین ہے
یا جب عدالت کی یہ رائے ہو کہ اغراض کسی تحقیقات یا تجویز یا دیگر کارروائی متعلقہ
مجموعۂ ہذا کی عام تلاشی یا معاینہ سے حاصل ہو جاینگی -
تو اُسکو اختیار ہے - کہ وارنٹ تلاشی صادر کرے - اور وہ شخص جسکے نام وارنٹ
لکھا جاوے مجاز ہوگا کہ بموجب وارنٹ مذکور اور احکام مندرجۂ آیندہ کے تلاشی اور معاینہ
اس ایکٹ کی کسی عبارت سے کسی مجسٹریٹ کو بجز مجسٹریٹ ضلع یا چیف مجسٹریٹ
پریزیڈنسی کے یہ اختیار نہ ہوگا - کہ وارنٹ واسطے تلاشی ایسی دستاویز کے صادر کرے
جو عہدہ داران ڈاک یا ٹیلی گراف کی تحویل مین ہو ،

وارنٹ کے رقبہ کی تخصیص

دفعہ ۹۷ - عدالت مجاز ہے کہ اگر مناسب سمجھے وارنٹ مین
اُس مقام یا مکان یا جز مکان یا مقام کی صراحت کردے کہ صرف
جس مین تلاشی یا معائنہ کیا جائیگا - پس وہ شخص جسکو وارنٹ کی

تعمیل سپرد ہوئی ہو صرف اُس مقام یا مکان یا جزو کے اندر تلاشی یا معائنہ کریگا جسکی اُسطرح صراحت کیگئی ہو۔

تلاشی اُس مکان کی جسمین مال مسروقہ یا دستاویز جعلیہ وغیرہ کے رہنے کا مشتبہ ہو۔

دفعہ ۹۸- اگر مجسٹریٹ ضلع یا مجسٹریٹ حصۂ ضلع یا مجسٹریٹ پریزیڈنسی یا مجسٹریٹ درجۂ اول کو کسی اطلاع کی بنیاد پر اور اُس قدر تحقیقات کے بعد جو اُسکو ضروری معلوم ہو اس امر کے باور کرنے کی وجہ پائی جاوے کہ کوئی مقام اس کام مین آتا ہے کہ اُسمین مال مسروقہ رکھا یا فروخت کیا جاتا ہے۔

یا دستاویزات جعلی یا مواہیر نقلی یا کاغذات اسٹامپ ملتبس یا سکہ جات ملتبسہ یا مُہر سکے یا اسٹامپ جعلی بنانے کے اوزار یا اُسکا سامان اُسمین رکھا یا فروخت یا تیار کیا جاتا ہے

یا کہ کوئی دستاویزات جعلی یا مواہیر نقلی یا کاغذات اسٹامپ ملتبس یا سکہ ملتبس یا اوزار یا سامان جو سکہ کی تلبیس یا اسٹامپ جعلی بنانے کے کام مین لایا جاتا ہے کسی مقام مین رکھا یا جمع کیا جاتا ہے۔

تو مجسٹریٹ مذکور کو اختیار ہوگا کہ اپنے وارنٹ کے ذریعہ سے کسی اہلکار پولیس کو جو کانسٹیبل سے بالاتر رتبہ رکھتا ہو اجازت دے۔

(الف) - کہ وہ بقدر حاجت مدد ساتھ لیکر ایسے مقام مین دخل کرے اور

(ب) - اُس مقام کی تلاشی حسب مصرحۂ وارنٹ کے کرے - اور

(ج) - ہر ایک مال یا دستاویزات یا مواہیر یا کاغذات اسٹامپ یا سکجات کو جو وہان دستیاب ہون اور جنکی بابت اُسکو بوجہ معقول شبہہ ہو کہ وہ چوری سے یا بطریق ناجائز حاصل کیے گئے ہین یا جعلی یا جھوٹے یا تلبیسی بنائے گئے ہین اور تمام اوزار اور سامان مذکورہ صدر کو اپنے قبضہ مین کرلے - اور

(د) - ایسے مال اور دستاویزات اور مواہیر اور کاغذات اسٹامپ اور سکجات اور اوزار اور سامان کو کسی مجسٹریٹ کے روبرو پہونچا دے یا اُسکو اُسی موقع پر اُسوقت تک محفوظ رکھے کہ مجرم کسی مجسٹریٹ کے پاس حاضر کیا جاسے یا اُسکو اُسی مکان محفوظ مین اور طور پر اُٹھوا دے - اور

**کار روائی اُن اشیاء کی نسبت جو علاقہ اختیار کے باہر تلاش میں پائی جائیں،**

دفعہ ۹۹- جب بوقت تعمیل کسی وارنٹ تلاشی کے ایسے مقام پر جو عدالت صادر کنندۂ وارنٹ کے علاقہ کی حدود اراضی سے باہر ہو کوئی شے منجملہ اُن اشیاء کے جنکی تلاشی کیجائے دستیاب ہو جائے۔ تو اشیاء مذکور مع فہرست کے جو بموجب احکام مندرجۂ آیندہ تیار کیجائے فوراً عدالت صادر کنندۂ وارنٹ کے روبرو حاضر کیجائینگی۔ الا اُس صورت مین کہ وہ مقام اُس مجسٹریٹ سے جو اُس باب مین اختیار سماعت رکھتا ہو بمقابلہ عدالت مذکور کے زیادہ قریب ہو تو اُس صورت مین فہرست اور اشیاء مذکور فوراً اُس مجسٹریٹ کے روبرو پیش کیجائینگی اور اگر کوئی وجہ موجہ مانع نہ ہو تو مجسٹریٹ مذکور یہ حکم صادر کریگا کہ وہ فہرست اور اشیاء عدالت مذکور مین پہونچا دی جائین،

## (ج ۲) - انکشاف حال اُن اشخاص کا جو بطور بیجا مقید کیے گئے ہون،

**تلاش اُن اشخاص کی جو بطور بیجا مقید کیے گئے ہوں**

دفعہ ۱۰۰- اگر کسی مجسٹریٹ پریزیڈنسی یا مجسٹریٹ درجۂ اول یا مجسٹریٹ حصۂ ضلع کو اس امر کے باور کرنے کی وجہ ہو کہ کوئی شخص اس طرح مقید ہے کہ اُسکو قید رکھنا بمنزلہ جرم کے ہے۔ تو بااختیار وہ وارنٹ تلاشی کے صادر کرنے کا مجاز ہے۔ اور جس شخص کے نام وارنٹ مذکور بھیجا جائے وہ اُس شخص کے تلاش کرنے کا جو اسطرح مقید ہو مجاز ہوگا۔ اور تلاشی مذکور مطابق وارنٹ کے عمل مین آئیگی اور شخص مذکور اگر دستیاب ہو فوراً مجسٹریٹ کے روبرو حاضر کیا جائیگا۔ اور مجسٹریٹ مذکور ایسا حکم صادر کریگا جو مقدمہ مین مناسب معلوم ہو،

## (د) - احکام عام بابت تلاشی،

**وارنٹ تلاشی کی نسبت ہدایت وغیرہ،**

دفعہ ۱۰۱- احکام مندرجۂ دفعات ۴۳-و ۷۵- و ۷۷- و ۷۹- و ۸۲- و ۸۴- جہان تک ممکن ہو اُن سب وارنٹ ہائے تلاشی سے متعلق ہونگے جو دفعہ ۹۶- یا دفعہ ۹۸- یا دفعہ ۱۰۰- کے مطابق صادر ہون،

جو مکان کہ بند ہو اُسکی تلاشی کسطرح لیجائیگی

دفعہ ۱۰۲ – جب کبھی کوئی مقام اس باب کے مطابق مستوجب تلاشی کے ہو بند ہو – تو اُس شخص کو جو اس مقام مین رہتا یا اسکا اہتمام کرتا ہو لازم ہے کہ اہلکار یا دیگر شخص تعمیل کنندہ وارنٹ کی درخواست اور وارنٹ کے پیش کرنے پر اُس اہلکار یا دیگر شخص کو بلا مزاحمت اندر جانے دے – اور اُسکے ساتھ اسطرح پیش آئے کہ اُسکو خانہ تلاشی لینے مین ہر طرح کی سہولت معقول حاصل ہو،
اگر ایسے مقام مین اس طور سے دخل کرنا غیر ممکن ہو – تو اہلکار یا دیگر شخص تعمیل کنندہ وارنٹ مجاز ہوگا – کہ حسب شرائط مندرجہ دفعہ ۴۸ کے کاربند ہو،

تلاشی گواہون کے روبرو لیجائیگی

دفعہ ۱۰۳ – قبل لینے تلاشی کے بموجب احکام اس باب کے اہلکار یا دیگر عازم تلاشی کو چاہیے کہ اُس موقع کے دو یا زیادہ باشندگان شریف کو جہان تلاشی طلب واقع ہو تلاشی کے وقت حاضر ہونے اور گواہ رہنے کے لیے طلب کرے تلاشی مذکور ایسے باشندون کے روبرو ہوگی – اور لازم ہے کہ ایک فہرست جملہ اشیاے کی جو دوران تلاشی مذکور گرفتار ہون اور اُن مقامات کی جہان کہ دستیاب ہون معرفت اہلکار مذکور یا شخص دیگر مرتب کی جاے – اور اُسپر گواہان مذکور کے دستخط ہون – لیکن کسی شخص کے لیے جسنے ازروے دفعہ ہذا تلاشی کی وقت گواہی کی ہو یہ ضرور نہوگا کہ عدالت مین بطور گواہ تلاشی کے حاضر ہو بجز اُس صورت کے کہ وہ بالتخصیص طلب کیا جاے،

جس مقام کی تلاشی لیجائے اُسکا باشندہ حاضر ہوسکتا ہے

جو شخص اُس مقام مین رہتا ہو جسکی تلاشی لیجاے اُسکو یا اُسکی طرف سے کسی اور شخص کو ہر صورت مین اجازت دیجائیگی کہ تلاشی کے وقت حاضر رہے – اور ایک نقل اُس فہرست کی جو حسب دفعہ ہذا تیار کیجاے اور جسپر گواہان مذکور کے دستخط ہون اُس رہنے والے یا شخص کو اُسکی درخواست پر حوالہ کی جائیگی،

(د) — متفرقات،

دستاویز وغیرہ جو پیش ہوئی ہو اسکے ضبط کرنے کا اختیار،

دفعہ ۱۰۴ — ہر عدالت کو اختیار ہے کہ اگر مناسب سمجھے کسی دستاویز یا شے دیگر کو جو اس مجموعہ کے مطابق اُسکے روبرو حاضر کیجاے ضبط کر رکھے،

مجسٹریٹ اپنے روبرو تلاشی لیے جانے کے لیے ہدایت کرسکتا ہے،

دفعہ ۱۰۵ — ہر مجسٹریٹ کو اس بات کی ہدایت کرنے کا اختیار ہے کہ کوئی مقام جسکی تلاشی کے لیے وہ وارنٹ تلاشی جاری کرنے کا مجاز ہے اُسکے روبرو تلاش کیا جاے،

حصۂ چہارم

انسداد جرائم،

باب — ۸ ×

بابت ضمانت حفظ امن اور نیک چلنی،

(الف) — ضمانت حفظ امن بعد ثبوت جرم،

ضمانت حفظ امن بعد ثبوت جرم،

دفعہ ۱۰۶ — جب کسی شخص پر جرم بلوہ یا حملہ یا اور طرح پر نقص امن یا اُسکی سازش کسی جرم مین اعانت کرنے یا ایسے جرم کے ارتکاب کی نیت صریح سے اشخاص مسلح کے مجتمع کرنے یا اور تدبیر ناجائز عمل مین لانے کا الزام لگایا جاے — یا جب کوئی شخص بذریعہ دھمکی نقصان پہونچانے جسم یا مال کے ارتکاب تخویف مجرمانہ کا کرے — اور وہ کسی ہائی کورٹ یا عدالت سشن یا عدالت پریزیڈنسی مجسٹریٹ یا مجسٹریٹ ضلع یا حصۂ ضلع یا مجسٹریٹ درجۂ اول کے حضور سے اس جرم کا مجرم قرار دیا جاے

× ان مقامات مین جہان پنجاب کے سرحدی جرائم کا قانون مصدرہ ۱۸۸۷ء نافذ ہے اس قانون کی دفعہ ۲۶ — سے دفعہ ۴۵ — تک (بشمول ان دونون دفعات کے) بطور جزو باب ہذا پڑھا اور سمجھا جائیگا — دیکھو قانون ۴ — ۱۸۸۷ء — دفعہ ۲۶ [illegible]

اور ایسی عدالت کی راے ہو کہ شخص مذکور سے مچلکہ بوعدہ حفظ امن لکھوانا ضرور ہے تو ایسی عدالت مجاز ہوگی۔ کہ ایسے شخص کی نسبت سزا تجویز کرنے کے وقت یہ حکم صادر کرے کہ وہ مچلکہ بوعدہ ادا اُس قدر تعداد کے جو اُسکے مقدور کے موافق ہو مع یا بلا ضامنوں کے اور باقرار حفظ امن خلایق اندر اُس میعاد کے جو تین برس سے زیادہ نہو اور جو عدالت مذکور کی تجویز سے مقرر کیجاے لکھ دے،
اگر حکم ثبوت جرم اپیل مین یا اور طور پر فسخ کیا جاے تو مچلکہ جو اس طور پر لکھا گیا ہوگا لعدم ہو جائیگا،

(ب)۔ ضمانت حفظ امن لمقدمات دیگر و ضمانت نیک چلنی

ضمانت حفظ امن اور اور صورتون مین،

دفعہ ۱۰۷- جب کبھی کسی پریزیڈنسی مجسٹریٹ یا مجسٹریٹ ضلع یا حصہ ضلع یا مجسٹریٹ درجۂ اول کو اطلاع پہونچے کہ فلان شخص کی نسبت احتمال ہے کہ وہ نقض امن کریگا۔ یا کوئی ایسا فعل بیجا اندر حدود علاقۂ اراضی مجسٹریٹ مذکور کے کریگا جس سے نقض امن لازم آئیگا۔ یا یہ کہ حدود مذکور کے اندر کوئی ایسا شخص ہے جسکی نسبت احتمال ہے کہ وہ نقض امن کرے یا اُس قسم کا کوئی اور فعل بیجا کسی اور جگہ اُن حدود کے باہر عمل مین لاے۔ تو صاحب مجسٹریٹ مجاز ہوگا کہ حسب طریقہ مفصلۂ ذیل شخص ملزم سے وجہ اس امر کی استفسار کرے۔ کہ اُس سے مچلکہ مع یا بلا ضامنان بوعدہ حفظ امن خلایق اُس قدر میعاد کے لیے جو ایک برس سے زیادہ نہو اور جسکو مجسٹریٹ مقرر کرنا مناسب سمجھے کیون نہ لیا جاے،

ضابطہ کارروائی اُس مجسٹریٹ کا جو تحت دفعہ ۱۰۷ کارگذار ہونیکا اختیار نہیں رکھتا ہے،

دفعہ ۱۰۸- جب کوئی مجسٹریٹ جسکو دفعہ ۱۰۷ کے بموجب عمل کرنے کا اختیار نہو یا کوئی عدالت سشن یا ہائیکورٹ کسی وجہ سے یہ باور کرے کہ کسی شخص کی نسبت احتمال ہے۔ کہ وہ نقض امن کریگا۔ یا ایسا کوئی فعل بیجا کریگا جس سے غالبًا نقض امن پیدا ہو۔ اور ایسا نقض امن بجز حراست مین رکھنے شخص مذکور کے اور کسی طرح سے

مسدود نہین ہو سکتا ہے، تو ایسے مجسٹریٹ یا عدالت کو اختیار ہے - کہ اُسکی گرفتاری کے لیے (اگر وہ اُس سے پہلے حراست یا عدالت مین حاضر نہ ہو) اپنا وارنٹ جاری کرے - اور شخص مذکور کو مجسٹریٹ ذی اختیار کے روبرو اس غرض سے بھیج دے - کہ وہ دفعہ ۱۰۷ - کے بموجب مقدمہ مین عمل کرے،

وہ مجسٹریٹ جسکے روبرو کوئی شخص اس دفعہ کے بموجب بھیجا جاوے مجاز ہے - کہ اگر مناسب سمجھے ایسے کسی شخص کو اُس وقت تک حراست مین رکھے جب تک کہ وہ تحقیقات جو آیندہ مقرر ہوئی ہے ختم نہ ہو لے،

ضمانت نیک چلنی کی آوارہ گردون اور اُن شخصون سے جنپر شبہہ ہو،

دفعہ ۱۰۹ - جب کبھی پریزیڈنسی مجسٹریٹ یا مجسٹریٹ ضلع یا حصۂ ضلع یا مجسٹریٹ درجۂ اول کو امور مفصلہ ذیل کی اطلاع پہونچے -

(الف) - یہ کہ کوئی شخص ایسے مجسٹریٹ کے علاقہ کی حدود ارضی کے اندر اپنی موجودگی کے اخفا کے لیے احتیاط کر رہا ہے - اور قرین قیاس ہے کہ وہ شخص وہ احتیاط اسی وجہ سے کر رہا ہے کہ کسی جرم کا مرتکب ہو - یا -

(ب) - یہ کہ حدود مذکور کے اندر ایک ایسا شخص ہے جو بظاہر کوئی سبیل معاش کی نہین رکھتا ہے یا جو اپنا حال حسب اطمینان نہ بیان کر سکتا ہو تو ایسا مجسٹریٹ مجاز ہوگا کہ حسب طریقۂ مفصلۂ ذیل ایسے شخص سے اس بات کی وجہ طلب کرے کہ اُس سے مچلکہ مع ضامنان کے بوعدہ نیک چلن رہنے کے اُس قدر میعاد کے لیے جو ۶ - چھہ مہینے سے زیادہ نہ ہو اور جسکو مجسٹریٹ مقرر کرنا مناسب سمجھے کیون نہ لکھوا لیا جاوے،

ضمانت نیک چلنی کی جو اُن شخصون سے جو عادةً جرم کیا کرتے ہین،

دفعہ ۱۱۰- جب کسی مجسٹریٹ پریزیڈنسی یا مجسٹریٹ ضلع یا مجسٹریٹ
ضلع⊗ یا مجسٹریٹ درجۂ اول کو جسے لوکل گورنمنٹ کی طرف سے بالخصوص اس
مین اختیار عطا ہوا ہو ⊗ اس بات کی اطلاع پہونچے کہ کوئی شخص جو اُسکے
کی حدود ارضی کے اندر ہو عادةً شخص رہزن یا نقب زن یا چور ہے۔ یا عادةً
مسروقہ حاصل کرتا ہے یہ جانکر کہ وہ مال بسبیل سرقہ حاصل ہوا ہے۔ یا یہ کہ وہ عا
حصول بالجبر کرتا ہے۔ یا حصول بالجبر کے ارادہ سے عادةً خلایق کو نقصان سا
کا خوف دیتا ہے یا اُسکا قصد کرتا ہے،

ایسے مجسٹریٹ کو اختیار ہوگا۔ کہ حسب طریقۂ مفصلۂ آیندہ ایسے شخص سے ا
کی وجہ طلب کرے کہ اُس سے مچلکہ مع ضمانت بوعدہ نیک چلن رہنے کے کسی
تک جو ۳- تین برس سے زیادہ نہو اور مجسٹریٹ کی تجویز سے مقرر ہو کیون نلکھوا

احکام آیندہ گذشتہ اہل یورپ کے متعلق،

دفعہ ۱۱۱- احکام دفعات ۱۰۹-و ۱۱۰- رعایاے برطانیہ اہل یورپ سے
اُن صورتون مین متعلق نہ ہونگے جب اُنکی نسبت کارروائی مطابق ایکٹ متعلق
آوارۂ اہل یورپ مصدرۂ ۱۸۷۴ء کے ہوسکتی ہو،

حکم و صادر کیا جائیگا،

دفعہ ۱۱۲- جب کوئی مجسٹریٹ جو دفعہ ۱۰۷- یا دفعہ ۱۰۹- یا دفعہ ۱۱۰- کے برخ
عمل کرتا ہو کسی شخص سے دفعہ متذکرۂ صدر کے بموجب وجہ ظاہر کرانی ضرور سمجھے۔ اُ
چاہیے کہ حکم تحریری مین خلاصہ اطلاع کا جو اُسکے پاس پہونچی مع تعداد مچلکہ اور ضمانت
تحریر طلب اور میعاد کے جسکے لیے مچلکہ نفاذ پذیر رہیگا اور تعداد اور حیثیت ا
قسم ضامنان مطلوبہ کے (اگر کچھ ہون) قلمبند کرے،

ضابطۂ کارروائی اُس شخص کی نسبت جو عدالت مین حاضر ہو،

دفعہ ۱۱۳- اگر وہ شخص جسکی نسبت ایسا حکم دیا جاوے عدالت مین حاضر ہو
وہ حکم اُسکو پڑھکر سنا دیا جائیگا اگر وہ خواہش کرے اُسکا خلاصہ اُسکو سمجھا دیا جائیگا

⊗-⊗ یہ لفاظ دفعہ ۱۱۰- مین از روے دفعہ ۵ ایکٹ ۱۸۸۶ء کے قائم کیے گئے ہین

سمن یا وارنٹ اُس شخص کی نسبت جو وہاں حاضر نہیں ہے

دفعہ ۱۱۴- اگر ایسا شخص عدالت مین حاضر نہ ہو تو صاحب مجسٹریٹ اُسکے نام سمن اس حکم سے جاری کریگا کہ وہ حاضر ہو۔ یا جب شخص مذکور حراست مین ہو تو وارنٹ اس ہدایت سے بھیجا جائیگا کہ وہ افسر جسکی حراست مین وہ شخص ہو اُسکو عدالت کے روبرو حاضر کرے،

مگر شرط یہ ہے۔ کہ جب افسر پولیس کی رپورٹ یا کسی اور شخص کی اطلاع رسانی سے مجسٹریٹ کو معلوم ہو (رپورٹ یا اطلاع کے خلاصہ کو مجسٹریٹ قلمبند کریگا) کہ اس بات کا ظن غالب ہے کہ امن خلائق مین نقص واقع ہوگا۔ اور ایسے نقص امن کو بلا فوراً گرفتار کرنے شخص مذکور کے فرو کرنا غیر ممکن ہے۔ تو مجسٹریٹ مجاز ہوگا۔ کہ جسوقت چاہے اُسکی گرفتاری کے لیے وارنٹ جاری کرے،

حکم متذکرۂ دفعہ ۱۱۲ کی نقل کے ساتھ سمن یا وارنٹ رہا کریگا،

دفعہ ۱۱۵- ہر سمن یا وارنٹ کے ساتھ جو دفعہ ۱۱۴ کے بموجب صادر کیا جاے نقل حکم متذکرۂ دفعہ ۱۱۲- شامل رہیگی- اور وہ نقل معرفت اُس عہدہ دار کے جو سمن یا وارنٹ کی تعمیل یا تکمیل کرتا ہو اُس شخص کو دیجائیگی جسپر سمن کی تعمیل ہوئی ہو یا جو وارنٹ کے بموجب گرفتار ہوا ہو،

حاضری اصالتاً کے معاف کرنیکا اختیار،

دفعہ ۱۱۶- صاحب مجسٹریٹ مجاز ہے- کہ اگر وجہ کافی دیکھے کسی شخص کی حاضری اصالتاً کو معاف کرے جس سے وجہ اثبات کی طلب ہوئی تھی کہ اس سے مچلکہ بوعدۂ حفظ امن کیون نہ لکھا لیا جاوے- اور اسکو اجازت دے کہ وہ وکالتاً حاضر ہووے،

تحقیقات درخصوص صداقت اطلاع کے،

دفعہ ۱۱۷- جب کوئی حکم جو دفعہ ۱۱۲ کے بموجب صادر ہوا ہو کسی شخص حاضر عدالت کو حسب دفعہ ۱۱۳- پڑھکر سنایا یا سمجھا دیا جاے- یا جب بااتباع یا بسلسلہ تعمیل کسی سمن یا وارنٹ کے جو دفعہ ۱۱۴ کے بموجب جاری ہوا ہو کوئی شخص مجسٹریٹ کے روبرو حاضر ہو یا لایا جاے- تو مجسٹریٹ مذکور اُس اطلاع کی صداقت کی تحقیقات شروع کریگا جسپر اُسنے عمل کیا ہو اور ایسی شہادت مزید جو اُسکی دانست مین ضروری ہو لیگا،

تحقیقات مذکور جب حکم مین ہدایت واسطے لینے ضمانت حفظ امن کے بھی شامل ہو۔ جہان تک ممکن ہو مطابق اُس طریقہ کے عمل مین آئیگی جو مقدمات سمن کی تجویز کے لیے آیندہ مقرر ہے۔ اور جب حکم کے اندر ہدایت واسطے لینے ضمانت نیک چلنی کے ہو تو تحقیقات اُس طریقہ کے مطابق ہوگی جو آیندہ واسطے تحقیقات مقدمات وارنٹ کے مقرر ہوا ہے۔ الا فرد قرار داد جرم کا لکھنا ضرور نہوگا،

واسطے اغراض اس دفعہ کے یہ واقعہ بذریعہ ثبوت شہرت عام کے یا اور نہج پر ثابت کرنا جائز ہے کہ کوئی شخص عادۃً مجرم ہے،

ضمانت داخل کرنے کا حکم،

دفعہ ۱۱۸- اگر ایسی تحقیقات سے یہ ثابت ہو کہ واسطے حفظ امن یا قائم رکھنے نیک چلنی کے (جیسی کہ صورت ہو) اُس شخص سے جسکی بابت تحقیقات کی گئی ہے مچلکہ مع یا بلا ضمانتان کے لکھانا ضرور ہے۔ تو مجسٹریٹ مذکور اُس مضمون کا حکم صادر کریگا مگر شرط یہ ہے کہ۔

اولاً- کسی شخص کے نام یہ حکم صادر نہوگا کہ وہ اُس قسم سے مختلف یا اُس تعداد سے زائد یا اُس میعاد سے زیادہ کی ضمانت لکھدے جسکی تصریح حکم متقضیہ دفعہ ۱۱۲- مین درج کی گئی ہے،

ثانیاً- یہ کہ ہر مچلکہ کی تعداد حالات مقدمہ پر مناسب لحاظ کرکے مقرر کیجائیگی اور بیجا زیادہ نہوگی

ثالثاً- یہ کہ جب وہ شخص جسکی نسبت تحقیقات عمل مین آئے نابالغ ہو۔ تو مچلکہ صرف اُسکے ضامنون سے لکھایا جائیگا،

رہائی اُس شخص کی جسکے بارے مین اطلاع دیگئی ہو،

دفعہ ۱۱۹- اگر عند التحقیقات مقررہ دفعہ ۱۱۷- یہ ثابت نہو کہ اُس شخص سے جسکی نسبت تحقیقات عمل مین آئی ہے مچلکہ بوعدہ حفظ امن یا نیک چلنی کے (جیسی کہ صورت ہو) لینا ضرور ہے۔ تو مجسٹریٹ مثل مین ایک یادداشت اس مضمون کی لکھ لیگا۔ اور اگر وہ

شخص صرف واسطے اغراض تحقیقات کے زیرحراست ہو اُسکو چھوڑ دیگا۔ یا اگر شخص
مذکور حراست مین نہو اُسکو رخصت کریگا،

## (ج) - کارروائی متعلقہ جملہ مقدمات مابعد حکم مشعر طلب کرنے ضمانت کے،

شروع اُس میعاد کی جسکے لیے ضمانت مطلوب ہو

دفعہ ۱۲۰- اگر کسی شخص کی نسبت جسکی بابت دفعہ ۱۰۶- یا دفعہ ۱۱۹- کے بموجب
حکم مشعر طلبی ضمانت صادر کیا جاے بوقت صدور اُس حکم کے حکم سزا قید صادر
ہو چکا ہو یا وہ قید مین ہو تو وہ میعاد جسکے لیے ضمانت طلب ہوئی تھی اس میعاد
قید کے انقضا کے بعد شروع ہوگی،
اور صورتون مین میعاد مذکور حکم کی تاریخ سے شروع ہوگی،

مچلکہ کا مضمون

دفعہ ۱۲۱- اُس مچلکہ مین جو ایسے شخص کو لکھنا پڑیگا شخص مذکور اس بات
کا اقرار کریگا۔ کہ امن خلایق کو محفوظ رکھیگا یا نیک چلن رہیگا یعنی جیسا موقع ہو
اور صورت آخر الذکر مین کسی جرم کا ارتکاب کرنا یا اُسکے ارتکاب کا قصد کرنا یا
اُسمین معاون ہونا جو لایق سزاے قید ہو جہان کہین اُسکا ارتکاب کیا جاے نقض اقرار سمجھا جائیگا

ضامنون کے نامنظور کرنے کا اختیار

دفعہ ۱۲۲- صاحب مجسٹریٹ کو اختیار ہے۔ کہ منجملہ ضامنان نیک چلنی ملزم کے
جو اس باب کے بموجب حاضر کیے جائین کسی ضامن کو اسوجہ سے نامنظور کرے
اور وجوہ نامنظوری کو مجسٹریٹ قلمبند کریگا کہ وہ ضامن نالایق ہے،

قید ضمانت نہ داخل کرنے کی تقدیر مین

دفعہ ۱۲۳- اگر کوئی شخص جسکو دفعہ ۱۰۶- یا دفعہ ۱۱۸- کے بموجب حکم واسطے
ادخال ضمانت کے دیا گیا ہو ایسی ضمانت اُس تاریخ تک یا اُسکے قبل داخل نکرے
جس تاریخ کو وہ میعاد شروع ہو جسکی بابت ضمانت دیجانی چاہیے۔ تو وہ شخص بجز
اُس صورت کے جسکا ذکر آیندہ لکھا جائیگا جیلخانہ مین بھیج دیا جائیگا۔ یا اگر وہ پہلے ہی
سے جیلخانہ مین ہو تو اُس وقت تک جیلخانہ مین رکھا جائیگا جب تک میعاد

مذکور منقضی نہو- یا اُسوقت تک کہ وہ ضمانت مطلوبہ بمیعاد مذکور کے اندر اُس عدالت
یا مجسٹریٹ کے حضور حاضر کردے جسنے اُسکی بابت حکم دیا ہو- یا عہدہ دار مہتمم اُس جیل
کو لکھ دے جسمین وہ شخص قید ہو جسکو ضمانت دینے کا حکم ہوا ہو،

کاغذات مقدمہ کب ہائیکورٹ یا عدالت سشن کے روبرو پیش کیے جاوینگے،

جب ایسے شخص کے نام صاحب مجسٹریٹ کیطرف سے حکم واسطے دینے ضمانت
میعادی زائد از یک سال کے صادر ہوا ہو اور وہ ضمانت قسم مذکورہ بالا داخل کرے
تو صاحب مجسٹریٹ کو لازم ہے کہ اُسکے نام وارنٹ اس ہدایت کے ساتھ جاری کرے
کہ تا صدور حکم عدالت سشن کے یا اگر مجسٹریٹ مذکور پریزیڈنسی کا مجسٹریٹ ہو تو تا صدور
حکم ہائی کورٹ کے وہ نظر بند رکھا جاے- کہ اُس وقت کاغذات مقدمہ جسقدر جلد
ممکن ہو عدالت مذکور کے روبرو پیش کیے جاوینگے،

عدالت مذکور مجاز ہے- کہ بعد ملاحظہ کاغذات اور بعد طلب کرنے کسی حال
یا ثبوت مزید کے جو عدالت کو ضروری معلوم ہو مقدمہ مین ایسا حکم صادر کرے
جو اُسکو مناسب معلوم ہو،

مگر شرط یہ ہے- کہ میعاد (اگر کوئی میعاد ہو) جسکے لیے کوئی شخص بقصور عدم
ادخال ضمانت کے قید کا سزاوار ہوتا ہے ۳- تین برس زیادہ نہ ہوگی،

قسم قید،

وہ قید جو بحالت عدم ادخال ضمانت بوعدہ حفظ امن کے عائد کیجاے قید محض ہوگی اور
جائز ہے- کہ وہ قید جو بصورت عدم ادخال ضمانت بوعدہ نیک چلنی کے عائد
کیجاے سخت ہو یا محض جیسی کہ عدالت یا مجسٹریٹ کی ہر مقدمہ مین ہدایت ہو،

ان لوگون کو رہا کر دینے کا اختیار جو عدم ادخال ضمانت کے باعث مقید ہون،

دفعہ ۱۲۴- جب مجسٹریٹ ضلع یا مجسٹریٹ پریزیڈنسی کی
راے ہو کہ کوئی شخص جو بموجب حکم کسی مجسٹریٹ یا کسی اور مجسٹریٹ
کے جو اُس سے پہلے اُسی عہدہ پر تھا یا حکم کسی مجسٹریٹ ماتحت
کے اس باب کے مطابق ضمانت نہ داخل کرنے کے قصور مین قید

## باب ۲۰،

## تجویز مقدمات قابل اجراے سمن معرفت مجسٹریٹان،

مقدمات قابل اجراے سمن مین ضابطہ،

دفعہ ۲۴۱- مقدمات قابل اجراے سمن کی تجویز مین مجسٹریٹان ضابطہ مفصلۂ ذیل عمل مین لائینگے،

الزام کا مضمون بیان کردیاجائیگا

دفعہ ۲۴۲- جب شخص ملزم مجسٹریٹ کے حضور حاضر ہویا حاضر کیاجاے تو تفصیل اُس جرم کی جسکا الزام اُسپر لگایا گیاہے اُسکو سنادی جائیگی-اور اُس سے استفسار کیا جائیگا کہ اس بات کی وجہ ظاہر کرے کہ وہ کیون جرم مذکور کا مجرم نہ ٹھہرایا جاے-لیکن کوئی باضابطہ فرد قرار داد جرم مرتب کرنی ضرور نہ ہوگی،

الزام کے صحیح ہونے کے اقبال پر ثبوت جرم،

دفعہ ۲۴۳- اگر شخص ملزم اُس جرم کے ارتکاب کا اقرار کرے جو اُسپر لگایا جاے تو اُسکا اقبال حتی المقدور بعینہٖ الفاظ مین لکھا جائیگا جو اُسکے مُنھ سے نکلین-اور اگر وہ اس بات کی وجہ کافی نہ ظاہر کرسکے کہ اُسکی نسبت تجویز ثبوت جرم کیون نہ کیجاے تو مجسٹریٹ اُسکی نسبت تجویز ثبوت جرم مطابق اُسکے کریگا،

ضابطہ جبکہ کوئی ویسا اقبال نکیاجاے،

دفعہ ۲۴۴- اگر شخص ملزم ایسا اقبال نکرے تو مجسٹریٹ کو لازم ہے- کہ اظہار مستغیث کا (اگر کوئی ہو) لے-اور تمام وجہ ثبوت جو بتائید نالش پیش کیجاے شامل مثل کرے-اور مستغاث علیہ کا بھی بیان سماعت کرے- اور جو کچھ ثبوت بتائید اُسکی جوابدہی کے گذرے اُسکو لے،

مجسٹریٹ مجاز ہے-کہ اگر مناسب سمجھے بروقت درخواست کسی مستغیث یا ملزم کے حکمنامہ واسطے جبراً حاضر کرانے کسی گواہ یا پیش کرانے کسی دستاویز یا دیگر شے کے جاری کرے،

مجسٹریٹ مجاز ہے-کہ قبل طلب کرنے کسی گواہ کے برطبق ایسی درخواست کے یہ حکم صادر کرے کہ مصارف معقول گواہ کے جو مقدمہ

کی اغراض کے لیے کچہری مین حاضر ہونے سے اُسکے عائد حال ہون عدالت مین جمع کرائے جائین ؛

بریت،

دفعہ ۲۴۵- اگر مجسٹریٹ بعد لینے ثبوت متذکرۂ دفعہ ۲۴۴- اور اُس ثبوت مزید کے اگر کچھ ہو جو اُسنے اپنی تحریک خاص سے پیش کرایا ہو اور بعد کسی سوال وجواب ساتھ شخص ملزم کے۔ اگر مجسٹریٹ کو ایسا منظور ہو شخص ملزم کو بے گناہ سمجھے تو اُسکو لازم ہے۔ کہ اُسکی بریت کا تجویز کرے،

حکم سزا،

اگر مجسٹریٹ مذکور شخص ملزم کو مجرم قرار دے تو اُسکو لازم ہے کہ اُسکی نسبت حکم سزا مطابق قانون کے صادر کرے،

تجویز نالش اسمن کے حیثیت سے محدود نہین ہوگی،

دفعہ ۲۴۶- مجسٹریٹ مجاز ہے۔ کہ دفعہ ۲۴۲- یا دفعہ ۲۴۵- کے مطابق شخص ملزم کو ایسے جرم کا مرتکب قرار دے جسکی تجویز اس باب کے بموجب ہوتی ہے اور جسکا اُس سے سرزد ہونا واقعات مسلمہ یا شہادت کی رو سے ثابت ہو گو نالش یا سمن مین کچھ اور مضمون ہو،

مستغیث کا غیر حاضر ہونا،

دفعہ ۲۴۷- اگر سمن بر طبق نالش کے جاری ہوا ہو اور اُس تاریخ کو جو واسطے حاضری شخص ملزم کے مقرر ہوئی ہو یا کسی اور تاریخ مابعد کو جسپر مقدمہ کی سماعت ملتوی کی گئی ہو مستغیث حاضر نہو۔ تو مجسٹریٹ کو لازم ہے۔ کہ باوصف کسی مضمون کے جو اوپر مرقوم ہے شخص ملزم کو بری کر دے۔ الا اُس صورت مین کہ کسی وجہ سے مجسٹریٹ کو مقدمہ کا کسی اور تاریخ پر ملتوی کرنا مناسب معلوم ہو،

استغاثہ سے دستکش ہونا،

دفعہ ۲۴۸- اگر کسی مقدمہ مین جسمین اس باب کے مطابق عمل ہو شخص مستغیث حکم اخیر کے صادر ہونے سے پہلے کسی وقت مجسٹریٹ کو اس بات سے مطمئن کر دے کہ اُسکو نالش سے دستکش ہونے کی اجازت دینے کی وجوہ کافی ہین۔ تو مجسٹریٹ مجاز ہے۔ کہ اُسکو دستکش ہونے کی اجازت دے۔ اور اُسی وقت شخص ملزم کو بری کرے

کارروائی کے موقوف کرنے کا اختیار جبکہ مستغیث نہو

دفعہ ۲۴۹- ہر مقدمہ مین جو بجز بربناے نالش اور طور پر رجوع ہوا ہو مجسٹریٹ پریزیڈنسی یا مجسٹریٹ درجۂ اول یا بمنظوری مجسٹریٹ ضلع ہر دیگر مجسٹریٹ مجاز ہے کہ حسب وجوہ کے جنکو اُسے تحریر کرنا چاہیے ہر مقدمہ مین جو بلا نالش کے کسی اور طور سے رجوع ہوا ہو کارروائیات کو کسی نوبت پر بلا سنانے تجویز مشعر برأت مدعاعلیہ خواہ اثبات جرم کے ملتوی کر دے - اور اُسکے بعد شخص ملزم کو رہائی دے ،

ورسب ہتک فی جو احق یا براہ ایذا رسانی دائر ہون،

دفعہ ۲۵۰- اگر کسی مقدمہ مین جو بربناے نالش کے رجوع ہوا ہو مجسٹریٹ شخص ملزم کو بموجب دفعہ ۲۴۵- یا دفعہ ۲۴۷- جرم سے بری کرے اور اُسکی یہ رائے ہو کہ نالش ناحق اور براہ ایذا رسانی دائر ہوئی تھی- تو اُسکو اختیار ہے - کہ اگر مناسب سمجھے مدعا علیہ کی برأت کا حکم صادر کر کے مستغیث کو ہدایت کرے کہ وہ شخص ملزم کو یا جب چند اشخاص ملزم ہون تو اُن مین سے ہر واحد کو اُسقدر زرمعاوضہ ادا کرے جو مجسٹریٹ کے نزدیک مناسب ہو اور صہ پچاس روپیہ سے زیادہ نہو

زرمعاوضہ کا وصول،

تعداد معاوضہ جو اسطرح تجویز کی جاے اُسی طور پر وصول کی جائیگی جسطرح زرجرمانہ وصول ہوتا ہے ،

بشرطیکہ یہ ہے - کہ اگر اسطور سے وصول نہو سکے تو وہ قید جو عائد ہو سکتی ہے قید محض ہوگی - اور اس میعاد تک ہوگی جو مجسٹریٹ ہدایت کرے - مگر ۳۰- روز سے زیادہ نہوگی وقت دلانے معاوضہ کے کسی نالش دیوانی مابعد مین جو متعلق اسی معاملہ کے ہو عدالت اُس تعداد پر لحاظ کریگی جو بطور معاوضہ حسب دفعہ ہذا ادا یا وصول کی گئی ہو

## باب - ۲۱

### تجویز مقدمات قابل اجراے وارنٹ بحضور مجسٹریٹ

ضابطہ مقدمات قابل اجراے وارنٹ،

دفعہ ۲۵۱- مقدمات قابل اجراے وارنٹ کی تجویز مین مجسٹریٹون کو چاہیے کہ ضابطہ مفصلہ ذیل پر عمل کرے ،

ثبوت نالش کی سماعت،

دفعہ ۲۵۲- جب شخص ملزم کسی مجسٹریٹ کے روبرو حاضر ہو یا حاضر کیا جائے تو مجسٹریٹ مذکور کو لازم ہے- کہ بیان شخص مستغیث کا اگر کوئی ہو سنے- اور تمام ثبوت کو جو بتائید نالش پیش کیجائے شامل مثل کرے،

مجسٹریٹ کو لازم ہے- کہ مستغیث سے یا کسی اور طور پر نام اُن اشخاص کے دریافت کرے جو غالبًا حالات مقدمہ سے واقف ہون- اور مدعی کی طرف سے شہادت دے سکتے ہون- اور اُن مین سے اُس قدر اشخاص کو جو ضروری معلوم ہون اپنے روبرو شہادت دینے کے لیے طلب کرے،

ملزم کی رہائی،

دفعہ ۲۵۳- اگر بعد لینے تمام وجہ ثبوت کے جسکا حوالہ دفعہ ۲۵۲- مین ہوا ہے اور بعد لینے اسقدر اظہار شخص ملزم کے اگر کچھ لیا جاوے جو مجسٹریٹ کو ضروری معلوم ہو مجسٹریٹ کی دانست مین کسی ایسے مقدمہ کا ثبوت ذمہ شخص ملزم کے نہ پایا جاوے کہ بصورت اُسکی عدم تردید کے ملزم کی نسبت تجویز ثبوت جرم جائز ہوتی تو مجسٹریٹ اُسکو رہا کریگا،

کوئی عبارت دفعہ ہذا مانع اسکی نہ سمجھی جائیگی کہ مجسٹریٹ شخص ملزم کو مقدمہ کی کسی نوبت سابق پر رہا کرے اگر بموجب اُن وجوہ کے جنھین مجسٹریٹ کو لکھنا چاہیے مجسٹریٹ کی یہ رائے ہو کہ الزام بے بنیاد ہے،

فرد قرار داد جرم کا مرتب کرنا جبکہ جرم کا ثابت ہونا معلوم ہوتا ہو،

دفعہ ۲۵۴- اگر اُسوقت جب کہ ایسی وجہ ثبوت اور اظہار لیا گیا ہو مجسٹریٹ کی یہ رائے قرار پائے- کہ یہ قیاس کرنے کی وجہ موجود ہے کہ شخص ملزم ایسے جرم کا مرتکب ہوا ہے جسکی تجویز اس باب کے مطابق ہوسکتی ہے اور جسکو مجسٹریٹ مذکور تجویز کرنے کا مجاز ہے اور جسکے بدلے مجسٹریٹ موصوف اپنی دانست مین سزائے کامل عائد کرسکتا ہے تو اُسکو چاہیے کہ ایک فرد قرار داد جرم ملزم کی نسبت قلمبند کرے،

اقبال جرم،

دفعہ ۲۵۵- تب فرد قرارداد جرم شخص ملزم کے روبرو پڑھی جائیگی اور اُسکو سمجھائی جائیگی اور ملزم سے پوچھا جائیگا کہ تم مجرم ہو یا کچھ جوابدہی کرنا چاہتے ہو،

اگر شخص ملزم اپنی نسبت مجرم ہونا قبول کرے تو صاحب مجسٹریٹ اُسکا اقبال قلمبند کریگا- اور اگر مناسب سمجھے حسب اقتضاے راے اپنے بربناے اُسکے اقبال کے اُسکی نسبت تجویز ثبوت جرم کریگا،

جواب،

دفعہ ۲۵۶- اگر شخص ملزم جواب دینے سے انکار کرے یا جواب نہ دے یا یہ دعوی کرے کہ اُسکی نسبت تجویز کیجاے تو اُسکو ہدایت کیجائیگی کہ اپنی جوابدہی مین مصروف ہو- اور اپنا ثبوت پیش کرے- اور ہر وقت پر اُس ایام مین جب وہ اپنی جوابدہی مین پیروی کرتا ہو اُسکو اجازت دیجائیگی کہ کسی گواہ جانب مستغیث کو جو عدالت مین یا عدالت کے احاطہ مین حاضر ہو مکرر طلب کرکے اُس سے سوال جرح کا کرے،

اگر شخص ملزم کوئی بیان تحریری داخل کرے تو مجسٹریٹ کو لازم ہے کہ اُسکو شامل مثل کردے،

حکمنامہ واسطے جبراً پیش کرانے ثبوت کے حسب درخواست ملزم،

دفعہ ۲۵۷- اگر شخص ملزم مجسٹریٹ سے یہ درخواست کرے کہ حکمنامہ واسطے جبراً حاضر کرانے کسی گواہ کے اس غرض سے جاری کیا جاے کہ اُس سے استفسار یا جرح کے سوالات کیے جائین یا کوئی دستاویز یا اور شے پیش کرائی جاے تو مجسٹریٹ کو لازم ہے کہ حکمنامہ مطلوبہ جاری کرے الا اُس صورت مین کہ اُسکے نزدیک درخواست کو اسوجہ سے نامنظور کرنا مناسب ہو کہ وہ براہ ایذا رسانی یا ایام گذاری یا زوال اغراض معدلت گستری کے گذری ہے- اور مجسٹریٹ کو لازم ہے کہ وجہ مذکور کو قلمبند کرے،

مجسٹریٹ مذکور مجاز ہے- کہ ایسی درخواست پر کسی گواہ کے طلب کرنے سے پہلے یہ حکم دے کہ گواہ مذکور کے مصارف معقول جو اُس مقدمہ کی اغراض کے لیے عدالت مین حاضر ہونے سے اُسکے عائد حال ہوں، عدالت مین جمع کیے جائین،

بریت،

دفعہ ۲۵۸- اگر کسی مقدمہ مین جو اس باب سے متعلق ہو اور جسمین فرد قرارداد جرم مرتب کی گئی ہو مجسٹریٹ کو معلوم ہو کہ شخص ملزم بے گناہ ہے، تو مجسٹریٹ مذکور اُسکی بریت کا حکم صادر کریگا،

ثبوت جرم،

اگر کسی ایسے مقدمہ مین مجسٹریٹ کو دریافت ہو کہ شخص ملزم فی الواقع مجرم ہے تو اُسکو چاہیے کہ قانون کے مطابق اُسکی نسبت حکم سزا صادر کرے،

مستغیث کی غیر حاضری،

دفعہ ۲۵۹- اگر مقدمہ بربناے نالش کسی مستغیث کے قائم ہوا ہو اور اُس روز پر جو واسطے سماعت مقدمہ کے مقرر ہوا ہو مستغیث غیر حاضر ہو اور جرم ایسا ہو کہ اُسکی بابت صلح کرنا جائز ہو تو مجسٹریٹ مجاز ہے کہ حسب اقتضاے راے اپنے باوصف اسکے کہ کسی دفعہ ماسبق مین کچھ اور حکم ہو فرد قرارداد جرم کے مرتب ہونے سے پہلے شخص ملزم کو رخصت کر دے،

# باب - ۲۲

## بابت تجویز سرسری،

تجویز سرسری کا اختیار،

دفعہ ۲۶۰- × باوصف اسکے کہ اس مجموعہ مین کوئی اور مضمون ہو،

(۱)- مجسٹریٹ ضلع-

(۲)- مجسٹریٹ درجۂ اول جسکو لوکل گورنمنٹ نے اس امر کا اختیار خاص عطا کیا ہو،

(۳)- ہر بینچ یعنے جلسہ مجسٹریٹون کا جسکو اختیارات مجسٹریٹ درجۂ اول عطا ہوئے ہون اور لوکل گورنمنٹ کی طرف سے اختیار دیا گیا ہو

× درخصوص اختیارات مجسٹریٹ کے اپر برہما مین - دیکھو قانون ۔ ۱۸۸۶ء کے معینہ کی دفعہ ۹ سگر درخصوص رعایاے برطانیۂ اہل یورپ کے دیکھو دفعہ ۲۲- ۱

مجاز ہے۔ کہ جرائم مفصلۂ ذیل مین سے کل یا جزو کی تجویز بطور سرسری کرے،

(الف)۔ وہ جرائم جنکی سزا موت یا حبس بعبور دریاے شور یا ۶- چھ مہینے سے زیادہ میعاد کی نہو،

(ب)۔ جرائم جو حسب دفعات ۲۶۴- و ۲۶۵- و ۲۶۶- مجموعۂ تعزیرات ہند کے وزن اور پیمانون سے متعلق ہین،

(ج)۔ ضرر پہونچانا حسب دفعہ ۳۲۳- مجموعۂ تعزیرات ہند،

(د)۔ سرقہ حسب دفعہ ۳۷۹- یا ۳۸۰- یا ۳۸۱- مجموعۂ مذکور جبکہ مال مسروقہ کی مالیت ۵۰ پچاس روپیے سے زیادہ نہو،

(ہ)۔ مال مسروقہ کا لینا یا پاس رکھنا حسب دفعہ ۴۱۱- مجموعۂ مذکور جبکہ مالیت مال مذکور کی ۵۰ پچاس روپیہ سے زیادہ نہو،

(و)۔ مال مسروقہ کے پوشیدہ رکھنے یا علحدہ کرنے مین مدد کرنی حسب دفعہ ۴۱۴ مجموعۂ مذکور جب مالیت مال مذکور کی ۵۰ پچاس روپے سے زیادہ نہو،

(ز)۔ نقصان رسانی حسب دفعہ ۴۲۷- مجموعۂ مذکور،

(ح)۔ مداخلت بیجا بخانہ حسب دفعہ ۴۴۸- مجموعۂ مذکور،

(ط)۔ توہین بارادۂ اشتعال طبع بغرض نقض امن حسب دفعہ ۵۰۴ اور تخویف مجرمانہ حسب دفعہ ۵۰۶- مجموعۂ مذکور،

(ی)۔ اعانت کسی جرم کی منجملہ جرائم متذکرۂ صدر،

(ک)۔ اقدام کسی جرم کا منجملہ جرائم متذکرۂ صدر جب ایسا اقدام بھی جرم ہو،

مگر شرط یہ ہے۔ کہ کوئی مقدمہ جسمین مجسٹریٹ ضلع وہ اختیارات خاص عمل مین لائے جو ازروے دفعہ ۳۴- کے عطا ہوئے ہین سرسری طور پر تجویز نہ کیا جائیگا،

دفعہ ۲۶۱ - لوکل گورنمنٹ مجاز ہے - کہ مجسٹریٹون کے کسی بنچ یعنی اجلاس کو جسکو مجسٹریٹ درجۂ دوم یا درجۂ سوم کے اختیارات عطا ہوئے ہون اس بات کا اختیار عطا کرے کہ وہ کل جرائم مفصلۂ ذیل یا اُنمین سے کسی کی تجویز بطور سرسری کرے

اُن مجسٹریٹون کے بنچ کو جنکو اختیار عطا کرنا جنکو کرسکتا ہے، (حاشیہ)

(الف) - جرائم بخلاف ورزی مجموعۂ تعزیرات ہند کی دفعات ۲۷۷ و ۲۷۸ - و ۲۷۹ - و ۲۸۵ - و ۲۸۶ - و ۲۸۹ - و ۲۹۰ - و ۲۹۲ - و ۲۹۳ - و ۲۹۴ و ۳۲۳ - و ۳۳۴ - و ۳۳۶ - و ۳۴۱ - و ۳۵۲ - و ۴۲۶ - و - ۴۴۷ - ع

(ب) - جرائم بخلاف ورزی ایکٹ ۵ سے میونسپل و دفعات متعلقہ مندرجۂ ایکٹ ۵ سے پولیس جنکی سزا صرف جرمانہ یا قید واسطے کسی میعاد کے جو ایک مہینے سے زیادہ نہ ہو مقرر ہے،

(ج) - کسی جرم مفصلۂ صدر کی اعانت،

(د) - کسی جرم مفصلۂ صدر کا اقدام کرنا جب ایسا اقدام کرنا بھی جرم ہو،

دفعہ ۲۶۲ - جو مقدمات اس باب کے مطابق تجویز کیے جائین اگر مقدمہ لایق اجرائے سمن ہو تو وہی ضابطہ جو مقدمات لایق اجرائے سمن کے لیے مقرر ہوا ہے مرعی رہیگا اور اگر مقدمات لایق اجرائے وارنٹ ہون تو وہی ضابطہ جو مقدمات لایق اجرائے وارنٹ کے لیے مقرر ہوا ہے عمل مین آئیگا - بجز اُس صورت کے جسکا آیندہ ذکر کیا جائیگا

مقدمات لایق اجرائے سمن میں اور مقدمات لایق اجرائے وارنٹ میں ضابطہ متعلق ہوسکیگا، (حاشیہ)

کسی مقدمہ مین جسمین حسب شرائط باب ہذا جرم ثابت قرار پائے کوئی سزائے قید ۳ - تین مہینے سے زیادہ میعاد کے لیے تجویز نہ کی جائیگی،

قید کی حد، (حاشیہ)

دفعہ ۲۶۳ - جن مقدمات مین کہ اپیل جائز نہین ہے مجسٹریٹ یا مجسٹریٹون کے بنچ یعنی اجلاس کو ضرور نہین ہے کہ گواہون کی شہادت قلمبند کرے یا فرد قرارداد جرم باضابطہ مرتب کرے - مگر ایسے مجسٹریٹ یا مجسٹریٹون کو لازم ہے - کہ ایک ایسے فارم یعنی نقشہ مین جسکی لوکل گورنمنٹ ہدایت کرے مراتب مفصلۂ ذیل مندرج کرتے رہین،

ریکارڈ اُن مقدمات میں جنکا اپیل نہو، (حاشیہ)

(الف) - نمبر سلسلہ وار،

(ب) - تاریخ ارتکاب جرم،

(ج) - تاریخ رپورٹ یا استغاثہ،

(د) - نام مستغیث کا اگر کوئی ہو،

(ہ) - شخص ملزم کا نام بقید ولدیت و سکونت،

(و) - جرم جسکا استغاثہ کیا گیا یا جو ثابت ہوا اگر کچھ ہو - اور ان صورتون مین جو دفعہ ۲۶۰ - کی ضمن (د) و (ہ) و (و) سے متعلق ہون مالیت اُس جا یداد کی جسکی بابت جرم سرزد ہوا،

(ز) - شخص ملزم کا عذر اور اُسکا اظہار اگر کچھ لکھا گیا ہو،

(ح) - تجویز - اور درصورت ثابت قرار پانے جرم کے مختصر کیفیت وجوہ تجویز کی،

(ط) - حکم سزا یا دیگر حکم اخیر،

(ی) - کارروائی کے ختم ہونے کی تاریخ،

ریکارڈ اُن مقدمات مین جو لائق اپیل ہون،

دفعہ ۲۶۴ - ہر مقدمہ مین جو کسی مجسٹریٹ یا بنچ کی معرفت بطور سرسری تجویز کیا جاوے جب اُس تجویز سے اپیل کرنا جائز ہو مجسٹریٹ یا بنچ مذکور کو لازم ہے - کہ قبل صادر کرنے حکم سزا کے ایک تجویز باندراج خلاصہ وجہ ثبوت کے جسکی بنا پر جرم ثابت قرار پایا ہو اور نیز مراتب مندرجہ دفعہ ۲۶۳ - کے قلمبند کرے،

تجویز مذکور اُن مقدمات مین جو اس دفعہ سے متعلق ہون صرف اُسکی کا غذ مثل کا ہوگی،

ریکارڈ اور تجویز کس زبان مین لکھی جائیگی،

دفعہ ۲۶۵ - عبارت مندرجہ رجسٹر حسب دفعہ ۲۶۳ - اور تجویزات محاکمہ دفعہ ۲۶۴ - زبان انگریزی یا عدالت کی زبان مین حاکم اجلاس کنندہ کے ہاتھ سے لکھی جائینگی - یا اگر وہ عدالت جسکا حاکم اجلاس کنندہ عین ماتحت ہو ہدایت کرے حاکم مذکور کی زبان خاص مین لکھی جائینگی،

کورٹ کے ہرد کرنے کے لیے بنچ کو اختیار دیا جاسکتا ہے

لوکل گورنمنٹ مجاز ہے - کہ ایسے مجسٹریٹون کے بنچ کو جو جرائم کی تجویز سپرد کرنے کے مجاز ہون اس بات کا اختیار دے کہ عبارت مندرجہ رجسٹر یا تجویز مندرجہ صدر کو ایسے عہدہ دار کے ہاتھ سے لکھوائے جو اُس عدالت کے حکم سے جسکا وہ بنچ بلا توسط ماتحت ہو اُس کام کے لیے مقرر کیا جاے - پس اُس عبارت یا تجویز پر جو اس طور سے مرتب ہو اُس بنچ کے ہر مجسٹریٹ کے دستخط ہونگے جو اُس کارروائی مین شریک رہا ہو،

## باب ۲۳

## بابت تجویز مقدمات بحضور ہائی کورٹ اور عدالت سشن

### (الف) - ابتدائی،

ہائی کورٹ کی تعریف،

دفعہ ۲۶۶ - اس باب مین بجز + دفعات ۲۷۶-۲۰۷-۳۰ × کے لفظ "ہائی کورٹ" سے وہ ہائی کورٹ آف جوڈیکیچر مراد ہے جو بموجب ایکٹ پارلیمنٹ معینہ ۲۴ و ۲۵ جلوس ملکہ معظمہ وکٹوریا باب نمبر ۱۰۴ - مقرر ہوئی ہے یا آیندہ مقرر کیجاے اور اُسمین ملک پنجاب کی چیف کورٹ ؈ اور عدالت صاحب رکارڈر رنگون ؈ اور اُس اعلیٰ درجہ کی دیگر عدالتین شامل ہین جنکو جناب نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل وقتاً فوقتاً بذریعہ اشتہار مندرجہ گزٹ آف انڈیا کے اس باب کی اغراض کے لیے ہائی کورٹ قرار دین

ہائی کورٹ کے روبرو تجویزات بذریعہ جوری کے ہونگی

دفعہ ۲۶۷ - تمام مقدمات کی تجویز جو اس باب کے بموجب ہائی کورٹ کے روبرو ہو بذریعہ اہالی جوری کے ہوگی،

؈ اپر برہما کی عدالت اسے سشن کے بارے مین قانون ۱۸۸۶ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۲ - گر بابت برٹانیہ اہالی یورپ کے بارے مین دفعہ ۲۲ - ایضاً دیکھو،

+ - ۲ - دفعہ ۲۶۶ - مین یہ الفاظ در اعداد ایکٹ ۱۸۸۸ء کی دفعہ ۵ کی رو سے سابق الفاظ اعداد کے عوض قائم کیے گئے یہ الفاظ ایکٹ ۱۱ - ۱۸۸۸ء کی دفعہ ۱۷ - کی رو سے مندرج کیے گئے ہین،

اور گو کہ اس مجموعہ کی کسی دفعہ مین کوئی اور مضمون ہو جملہ مقدمات فوجداری مین جو اس مجموعہ کے بموجب یا بموجب فرمان شاہی متعلقہ کسی عدالت ہائی کورٹ کے جو بموجب ایکٹ پارلیمنٹ مصدرہ ۱۸۶۱ء- و ۲۵- جلوس ملکۂ معظمہ وکٹوریا باب ۱۰۴- کے مقرر ہوئی ہے کسی ہائی کورٹ مین منتقل کیے جائین جائز ہے کہ اُنکی تجویز اگر ہائی کورٹ ہدایت کرے بذریعۂ اہالی جوری کے عمل مین آئے،

عدالت سشن کے روبرو تجویزات بذریعہ جوری یا بشرکت اسیرون کے ہونگی،

دفعہ ۲۶۸- تمام مقدمات کی تجویز جو کسی عدالت سشن کے روبرو عمل مین آئے بذریعہ اہالی جوری یا باعانت اسیرون کے کی جائیگی،

لوکل گورنمنٹ حکم کر سکتی ہے کہ کسی سشن کے روبرو تجویزات بذریعہ جوری کے ہونگی

دفعہ ۲۲۹- لوکل گورنمنٹ مجاز ہے- کہ بذریعہ حکم مندرجہ گزٹ سرکاری کے یہ ہدایت کرے- کہ تجویز جملہ جرائم یا کسی خاص قسم کے جرائم کی روبرو کسی عدالت سشن کے کسی ضلع مین بذریعہ جوری کے ہوگی- اور اس بات کی بھی مجاز ہے- کہ وقتاً فوقتاً ایسے حکم کو منسوخ یا تبدیل کرے،

ؔ جب ملزم ایکہی مقدمہ مین ایسے متعدد جرائم کی علت مین ماخوذ ہو جنمین سے بعض لائق تجویز بذریعۂ جوری ہون اور بعض ایسے نہون تو جرائم مذکور مین سے اُن جرائم کی بذریعہ جوری کے تجویز کی جائیگی جو بذریعہ جوری کے لائق تجویز ہین- اور اُنمین سے اُن جرائم کی بذریعہ عدالت سشن بمدد ایسے جورون کے جو بحیثیت اسیر کے ہون تجویز کی جائیگی جو لائق تجویز بذریعہ جوری نہون

ہر مقدمہ مین نالش کی کارروائی معرفت کسی پیروکار سرکاری کے ہوگی،

دفعہ ۲۷۰- ہر مقدمہ مین جو عدالت سشن کے روبرو تجویز کیا جائے ضرور ہے کہ نالش کی کارروائی معرفت کسی پیروکار سرکاری کے ہو،

ؔ دفعہ ۲۶۹- کا دوسرا فقرہ- ایکٹ ۱۰- ۱۸۸۶ء کی دفعہ ۹- کی رو سے سابق فقرہ کے عوض قائم کیا گیا،

## (ب)- آغاز کارروائی

شروع تجویز

دفعہ ۲۷۱- جب عدالت مقدمہ کی تجویز کرنے پر مستعد ہو تو شخص ملزم اُسکے روبرو حاضر ہوگا یا حاضر کیا جائیگا- اور فرد قرارداد جرم عدالت مین پڑھی اور اُسکو سمجھا دی جائیگی- اور اُس سے استفسار کیا جائیگا کہ تم جرم قرارداده کے مرتکب ہوئے ہو یا تجویز کیا جانا چاہتے ہو،

جواب شبہ مجرمیت،

اگر شخص ملزم بجواب اُسکے اپنے تئین مجرم قرار دے تو اُسکا جواب قلمبند کیا جائیگا- اور جائز ہے کہ اُسکی بنیاد پر نابرده کی نسبت تجویز اثبات جرم عمل مین آئے،

جواب دینے سے انکار کرنا یا تجویز کیے جانے کا دعوی کرنا،

دفعہ ۲۷۲- اگر شخص ملزم جواب دینے سے انکار کرے یا جواب نہ دے یا تجویز کیے جانے کا دعوی کرے تو عدالت حسب ہدایات مندرجہ ذیل اہل جوری یا اسیسرون کو منتخب کرکے مقدمہ کی تجویز شروع کریگی،

ایک جوری یا ایک جماعت اسیسران کے ذریعہ سے چند ملزمون کی تجویز یکے بعد دیگرے عمل مین آسکتی ہے،

مگر شرط یہ ہے- کہ ملحوظی استحقاق پیش کرنے اعتراض کے جو آینده مذکور ہے جائز ہے- کہ ایک ہی اہل جوری یا ایک ہی جماعت اسیسرون کی اُسقدر اشخاص ملزم کے مقدمات کی تجویز مین تدریجاً صرف ہو یا اعانت کرے جو عدالت کو مناسب معلوم ہو،

فرد قرارداد جرم مین الزام غیر قابل ثبوت کا مندرج ہونا،

دفعہ ۲۷۳- جن مقدمات کی تجویز ہائی کورٹ کے روبرو ہو جب ایڈووکیٹ کو شخص ملزم کی تحقیقات و تجویز کے شروع ہونے سے پہلے کسی وقت پر معلوم ہو کہ کوئی الزام یا جزو الزام صریح غیر قابل ثبوت ہے تو تجھ کو اختیار ہے کہ فرد قرارداد جرم مین یہ حال درج کرے،

اندراج کی تاثیر

ایسے حال کی فرد قرارداد جرم مین درج ہونے سے یہ نتیجہ ہوگا کہ کارروائی متعلقہ بابت جرم قرارداده یا جزو جرم قرارداده کے جیسا موقع ہو ملتوی ہو جائیگی،

## (ج) - بابت انتخاب جوری

اہال جوری کی تعداد،

دفعہ ۲۷۴ - اُن مقدمات مین جنکی تجویز ہائی کورٹ کے روبرو ہو جوری مین ۹ - نو اشخاص شریک ہونگے ،

مقدمات لایق تجویز عدالت سشن مین جو بذریعہ جوری کے تجویز ہون جوری مین اُس قدر اشخاص لعیدو طاق شریک ہونگے جو ۳ - تین سے کم اور ۹ - نو سے زیادہ نہون - اور جو لوکل گورنمنٹ بذریعہ حکم متعلقہ کسی ضلع خاص یا کسی خاص اقسام جرائم موقوعۂ ضلع مذکور کے وقتًا فوقتًا مقرر فرمائے ،

جوری واسطے تجویز اُن اشخاص کے عدالت سشن کے روبرو جو اہل یورپ یا اہل امریکہ ہون،

دفعہ ۲۷۵ - جب ایسے شخص کی تجویز عدالت سشن مین اہال جوری کے ذریعہ سے ہو جو اہل یورپ یا اہل امریکہ نہ ہو تو لازم ہے - کہ اگر شخص ملزم درخواست دے تو تعداد کثیر اہل جوری مین ایسے اشخاص شامل کیے جائین جو نہ اہل یورپ ہون نہ اہل امریکہ ،

اہال جوری بذریعہ قرعہ اندازی کے منتخب کیے جاینگے،

دفعہ ۲۷۶ - مقدمہ کے اہال جوری بذریعہ قرعہ اندازی اُس طور پر جسکی عدالت ہائی کورٹ وقتًا فوقتًا بذریعہ قاعدہ کے ہدایت کرے اُن اشخاص مین سے منتخب کیے جائینگے جو جوری کا کام دینے کے لیے طلب کیے گئے ہون ،

مگر شرط یہ ہے - کہ -

موجودہ طریقہ کا برقرار رہنا،

اولًا - تا اجراے قواعد حسب دفعۂ ہذا واسطے کسی عدالت کے اُس طریقۂ انتخاب اہالی جوری کی پابندی کیجائیگی جو اُس عدالت مین بالفعل جاری ہو ،

جو اشخاص طلب نکیے جائینگے کب مستحق ہونگے،

ثانیًا - درصورت غیر کافی ہونے تعداد اشخاص طلب شدہ کے جائز ہے - کہ اہالی جوری بہ تعداد مطلوبہ بعد حصول اجازت عدالت کے اُن دیگر اشخاص مین سے جو حاضر ہون منتخب کیے جائین ،

ثالثًا - بلاد پریزیڈنسی مین ،

(الف)- اگر شخص ملزم پر ایسے جرم کے ارتکاب کا الزام لگایا جاے جسکی سزا موت مقرر ہے - یا

(ب)- اگر کسی اور مقدمہ مین ہائی کورٹ کا حاکم اسطرح ہدایت کرے، تو اہل جوری اُس فہرست خاص اشخاص جوری سے منتخب کیے جائینگے جو آیندہ مقرر کی گئی ہے،

دفعہ ۲۷۷- اُسی وقت جب ایک ایک اہل جوری منتخب ہوتا جاے اُسکا نام آواز بلند پکارا جائیگا - اور اُسکے حاضر ہونے پر شخص ملزم سے پوچھا جائیگا کہ وہ اُس اہل جوری کی معرفت اپنے جرم کی تجویز کرانے پر کچھہ اعتراض رکھتا ہے یا نہین، جائز ہے - کہ اُسوقت اعتراض نسبت ایسے اہل جوری کے طرف سے شخص ملزم یا شخص پیروکار مقدمہ کے کیا جاے - اور وجوہ اعتراض کا بیان کرنا لازم ہوگا، مگر شرط یہ ہے - کہ عدالت ہائی کورٹ مین شخص پیروکار منجانب سرکار کو آٹھہ مرتبہ بلا پیش کرنے وجوہ کے اعتراض کرنے کا استحقاق ہوگا - اور شخص ملزم یا جملہ اشخاص ملزم کی طرف سے بھی آٹھہ مرتبہ اعتراض کرنا جائز ہوگا،

دفعہ ۲۷۸- جب کوئی اعتراض نسبت کسی اہل جوری کے بر بناے کسی وجہ منجملہ وجوہ مندرجۂ ذیل کے پیش کیا جاے تو اگر وہ حسب اطمینان عدالت ثابت ہو وہ اعتراض منظور کیا جائیگا -

(الف)- اہل جوری کے دلمین کچھہ جانب داری قیاسی یا واقعی کا ہونا

(ب)- کوئی وجہ ذاتی مثلاً غیر ملک کا باشندہ ہونا یا عدم موجودگی ایسی لیاقت کی جو کسی قانون یا ایسے قاعدہ مجاریہ وقت کی روسے جو حکم قانون کا رکھتا ہو اہل جوری کے لیے ضرور ہو یا ۲۱- اکیس برس سے کم یا ساٹھہ برس سے زیادہ عمر کا ہونا،

خاص اہل جوری دوروں کے مقدمات

اہل جوری کے نام پکارے جائینگے

اہل جوری کی نسبت اعتراض،

اعتراض بلا پیش کرنے وجوہ کے

اعتراض کی وجوہات،

(ج) - از روے عادت قدیمی یا بپابندی قسم مذہبی کے تمام معاملات دنیوی کی فکر سے قطع تعلق کرنا،

(د) - عدالت مین یا عدالت کے زیر حکومت کسی عہدہ پر مامور رہنا،

(ہ) - خدمات پولیس کی تعمیل مین مصروف ہونا یا خدمات پولیس کا اُسکے سپرد رہنا،

(و) - اُسپر ایسے جرم کا ثابت ہونا جو عدالت کی راے مین اُسکو جوری پر بیٹھنے کے غیر قابل کر دیتا ہے،

(ز) - ناقابلیت سمجھنے اُس زبان کی جسمین شہادت ادا کی جاے یا جب شہادت کا ترجمہ دوسری زبان مین کیا جاے ترجمہ کی زبان کا نہ سمجھ سکنا،

(ح) - کوئی اور امر جو عدالت کی دانست مین اُسکو جوری پر بیٹھنے کے غیر لایق کر دیتا ہے،

اعتراض کا فیصلہ،

دفعہ ۲۷۹ - ہر اعتراض جو کسی اہل جوری کی نسبت کیا جاے فیصلہ اُسکا عدالت سے ہوگا - اور عدالت کا فیصلہ قلمبند کیا جائیگا اور ناطق ہوگا،

اس اہل جوری کی جگہ جسکی نسبت اعتراض کیا جاے اور شخص کا امور ہونا،

اگر اعتراض منظور کیا جاے تو اُس اہل جوری کی جگہ جسپر اعتراض ہوا ہو ایک اور اہل جوری جو سمن کے حکم کے بموجب حاضر ہوا ہو اور مطابق طریقہ مقررہ دفعہ ۲۷۶ - منتخب ہوا ہو امور کیا جائیگا - یا اگر ایسا دوسرا اہل جوری حاضر نہو تو اُس جگہ پر کوئی اور شخص قائم کیا جائیگا جو عدالت مین حاضر اور جسکا نام جوری کی فہرست مین مندرج ہو یا جسکو عدالت جلسۂ جوری مین شریک ہونے کے لایق سمجھے بشرطیکہ کوئی اعتراض نسبت کسی ایسے اہل جوری یا غیر شخص کے دفعہ ۲۷۸ - کے مطابق پیش ہو کر منظور نہ کیا گیا ہو،

اہل جوری کا میر مجلس،

دفعہ ۲۸۰ - جب اہل جوری منتخب ہو لین تو اُنکو لازم ہے کہ اپنی جماعت مین سے ایک شخص کو میر مجلس مقرر کرین،

میر مجلس کو لازم ہے کہ اہال جوری کے باختون مین صدر نشین ہو [illegible]
کی راے ظاہر کرے - اور اگر اہال جوری یا کسی اہل جوری کو کچھ پوچھنا منظور ہو
تو عدالت سے استفسار کرے ،

اگر اکثرین اہال جوری اُس میعاد کے اندر جو حاکم عدالت کے نزدیک معقول معلوم ہو
کسی میر مجلس کے تقرر پر متفق نہون تو وہ عدالت کی طرف سے مقرر کیا جائیگا ،

*اہال جوری کو حلف دینا ،*

دفعہ ۲۸۱ - جب میر مجلس مقرر ہو لے تو اہال جوری کو حلف حسب احکام [illegible]
حلف متعلقہ ہند مصدرہ ۱۸۷۳ع کے دیا جائیگا ،

*ضابطہ جبکہ اہل جوری کو موقوف کرے وغیرہ ،*

دفعہ ۲۸۲ - اگر کوئی مقدمہ کسی جوری کے روبرو پیش ہو اور کسی وقت پر
جوری کی راے ظاہر ہونے سے پہلے کوئی اہل جوری کسی وجہ کافی سے تجویز [illegible]
از ابتدا تا انتہا حاضر رہنے سے معذور ہو جاوے یا اگر کوئی اہل جوری غیر حاضر
ہو جاوے اور اُسکو جبراً حاضر کرانا غیر ممکن ہو یا اگر معلوم ہو کہ کوئی اہل جوری اُس
زبان سے ناواقف ہے جسمین شہادت دیگئی یا جب شہادت کا ترجمہ سنایا جاوے
ترجمہ کی زبان سے ناواقف ہے تو کوئی شخص جدید جوری مین شامل کیا جائیگا یا
اہال جوری برخاست ہو کر جوری جدید مقرر کیجائیگی ،
ایسی ہر صورت مین تجویز از سر نو شروع کی جائیگی ،

*قیدی کی بیماری کی صورت میں جوری کو رخصت کرنا ،*

دفعہ ۲۸۳ - حاکم عدالت کو اُس صورت مین بھی اہال جوری کے رخصت
کرنے کا اختیار ہے جب کہ قیدی کٹہرہ کے آگے کھڑے رہنے سے معذور ہو جاوے

(د) - انتخاب اسیسران ،

*اسیسران کیونکر منتخب کیے جاینگے*

دفعہ ۲۸۴ - جب مقدمہ کی تجویز باعانت اسیسران ہونے والی ہو دو یا [illegible]
اسیسر جسقدر حاکم عدالت کو مناسب معلوم ہون اُن اشخاص مین سے منتخب
کیے جاینگے جو اسیسر کا کام دینے کے لیے طلب ہوے ہون ،

ضابطہ جبکہ اسیسر حاضر نہو سکے،

دفعہ ۲۸۵- اگر دا ثنائے تجویز کسی مقدمہ کے جو باعانت اسیسران عمل مین آئے کسی وقت پر راے اخیر سے پہلے کوئی اسیسر کسی وجہ کافی سے ابتداے انتہاے تحقیقات تک حاضر رہنے سے معذور ہو جاے یا غیر حاضر ہو جاے اور اُسکا جبرا حاضر کرانا غیر ممکن ہو تو مقدمہ کی تجویز دوسرے اسیسر یا اسیسرون کی مدد سے جاری رہیگی اگر تمام اسیسر لوگ حاضر ہونے سے مجبور ہو جائین یا حاضر ہونے مین قصور کرین تو کارروائی مقدمہ کی ملتوی کی جائیگی - اور نئے اسیسرون کی مدد سے مقدمہ از سر نو تجویز کیا جائیگا،

ہ - تجویز تا اختتام کارروائی اسے مدعی و مدعا علیہ،

شروع پیروی استغاثہ،

دفعہ ۲۸۶- جب اہالی جوری یا اسیسران منتخب ہو لین شخص پیروکار استغاثہ کو چاہیے کہ اپنا بیان اسطرح شروع کرے کہ مجموعۂ تعزیرات ہند یا کسی اور قانون سے وہ عبارت پڑھے جسمین جرم قرار دادہ کی تشریح ہو - اور اس امر کا مختصر بیان کرے کہ کس وجہ ثبوت سے اُسکو مستغاث علیہ پر جرم ثابت کرنے کی اُمید ہے،

گواہون کا اظہار،

تب پیروکار مذکور اپنے گواہون کا اظہار کرائیگا،

مجسٹریٹ کے روبرو اظہار شخص ملزم کا وجہ ثبوت ہوگا،

دفعہ ۲۸۷- شخص ملزم کا اظہار جو مجسٹریٹ سپرد کنندہ کے قلم سے یا اُسکے روبرو حسب ضابطہ لکھا گیا ہو پیروکار مذکور کیطرف سے داخل کیا جائیگا - اور وہ بطور وجہ ثبوت کے پڑھا جائیگا،

تحقیقات ابتدائی مین جو شہادت گذرے وہ مقبول ہوگی،

دفعہ ۲۸۸- جائز ہے - کہ شہادت کسی گواہ کی جو حسب ضابطہ شخص ملزم کے مواجہہ مین اور مجسٹریٹ سپرد کنندہ کے روبرو لیگئی ہو اگر راے حاکم اجلاس کنندہ کی مقتضی ہو اور وہ گواہ پیش کیا جاے اور اُسکا اظہار لیا جاے بطور ثبوت کے مقدمہ مین تصور کیجاے،

ضابطہ بعد اظہار گواہان جانب مستغیث کے،

دفعہ ۲۸۹- جب اظہار گواہان جانب مستغیث اور بیان مستغاث علیہ (اگر کچھ ہوا ہو) ختم ہو جاے تو شخص ملزم سے یہ پوچھا جائیگا کہ اُسکو شہادت پیش کرنی منظور ہے یا نہین،

اگر وہ جواب دے کہ شہادت پیش کرانا منظور نہین ہے۔ تو شخص پیروکار کو اختیار ہے
کہ اپنے بیان کا خلاصہ ظاہر کرے۔ اور اگر عدالت کو یہ گمان ہو کہ کسی ثبوت سے ثابت نہین ہے
کہ ملزم سے جرم سرزد ہوا تو اسکو اختیار ہے۔ کہ اگر مقدمہ کی تجویز اسیسرون کی مدد سے ہوئی ہو
اپنی تجویز قلمبند کرے۔ یا اگر مقدمہ کی تجویز اہل جوری کی اعانت سے ہوئی ہو اہل جوری
کو ہدایت کرے کہ اپنی رائے مشعر بے گناہی مستغاث علیہ کے ظاہر کرین،

اگر شخص ملزم یا اشخاص ملزم مین سے ایک شخص جب کئی ملزم ہون یہ
جواب دے۔ کہ اسکو شہادت پیش کرانی منظور ہے۔ اور عدالت کے نزدیک کچھ ثبوت اس
امر کا نہو کہ ملزم سے جرم قرار دادہ سرزد ہوا تو عدالت مجاز ہے۔ کہ اگر مقدمہ کی تجویز باعانت
اسیسران ہوتی ہو تجویز مشعر برات مدعا علیہ کے قلمبند کرے۔ یا اگر مقدمہ کی تجویز بمعرفت
جوری کے ہوتی ہو تو جوری کو ہدایت کرے کہ وہ مدعا علیہ کی بریت کی رائے دے،

اگر شخص ملزم یا جب چند ملزم ہون کوئی ایک ملزم عذر کرے کہ ہمکو شہادت
دینی منظور ہے۔ اور عدالت کے نزدیک ثبوت اس امر کا پایا جاے کہ اس سے جرم
سرزد ہوا ہے۔ یا اگر اسکے اس عذر پر کہ ہمکو شہادت دینی منظور نہین ہے پیروکار سرکار
اپنے بیان کا خلاصہ ظاہر کرے۔ اور عدالت کی یہ رائے ہو کہ ملزم سے جرم سرزد ہونے کا
ثبوت پایا جاتا ہے۔ تو عدالت شخص ملزم کو حکم دیگی کہ اپنی جوابدہی کرے،

جواب، دفعہ ۲۹۰۔ تب شخص ملزم یا اسکے وکیل کو اختیار ہے۔ کہ اپنی جوابدہی
شروع کرے۔ اور اُن واقعات یا قانون کو ظاہر کرے جسپر وہ استدلال کرنے کا
ارادہ رکھتا ہو۔ اور ثبوت مدخلہ جانب مدعی کی نسبت جس قدر جرح کرنی ضرور
سمجھے کرے۔ اُسکے بعد اسکو اختیار ہے۔ کہ اپنے گواہون کا اظہار کرائے اگر
کچھ ہون اور بعد ہونے سوالات جرح اور سوالات مکرر بتائید جوابدہی کے
(اگر کچھ ہون) اپنے جواب کا خلاصہ بیان کرے،

ملزم کا استحقاق درخصوص اظہار اور طلبی گواہان کے

دفعہ ۲۹۱- شخص ملزم کو اختیار ہے۔ کہ کسی ایسے گواہ کا اظہار کرائے جسکو اُسنے پہلے نامزد نہ کیا ہو۔ مگر جو عدالت مین حاضر ہو۔ الا اُسکو استحقاقاً یہ اختیار نہوگا کہ سوائے اُس صورت کے جو دفعات ۲۱۱- و ۲۳۱- مین مذکور ہے علاوہ گواہان مندرجہ اُس فہرست کے جو اُسنے مجسٹریٹ سپرد کنندہ مقدمہ کو حوالہ کی تھی کسی اور گواہ کو طلب کرائے،

پیروکار نالش کا حق جواب،

دفعہ ۲۹۲- اگر شخص ملزم یا اشخاص ملزم مین سے کسی نے یہ بیان کیا ہو جبکہ دفعہ ۲۸۹- کے بموجب اُس سے دریافت کیا جاے کہ وہ ثبوت پیش کیا چاہتا ہے- تو شخص پیروکار نالش اُسکا جواب دینے کا مستحق ہوگا،

اہل جوری یا اسیسر کا معائنہ کرنا،

دفعہ ۲۹۳- جب کبھی عدالت کی راے مین یہ امر مناسب معلوم ہو کہ اہل جوری یا اسیسر لوگ اُس موقع کو معائنہ کرین جہان جرم بینہ نالش کا سرزد ہونا ظاہر کیا گیا ہو- یا کسی اور مقام کو معائنہ کرین جسمین کسی اور امر موثر تحقیقات و تجویز مقدمہ کا واقع ہونا ظاہر کیا گیا ہو- تو عدالت اُسی مضمون کا حکم صادر کریگی اور اہل جوری یا اسیسران مجموعاً کسی اہلکار عدالت کی حوالگی مین مقام مذکور پر پہونچائے جائینگے- اور کوئی شخص جسکو عدالت نے مامور کیا ہو اُنکو موقع مذکور معائنہ کرائیگا، اہلکار مذکور کو لازم ہے- الا باجازت عدالت- کہ کسی اور شخص کو اہل جوری یا اسیسرون مین سے کسی کے ساتھ گفتگو یا کسی طرح کی مکالمت نہ کرنے دے- اور جب معائنہ ختم ہولے تو اہل جوری یا اسیسر لوگ فوراً عدالت مین واپس پہونچائے جائینگے- الا اُس صورت مین کہ عدالت سے کچھ اور ہدایت ہو،

اہل جوری کا یا اسیسر کا اظہار لیا جانا،

دفعہ ۲۹۴- اگر کوئی اہل جوری یا اسیسر بذات خود کسی امر واقعہ متعلقہ مقدمہ سے واقف ہو تو اُسکو لازم ہے کہ اُس حال سے حاکم عدالت کو مطلع کرے- بعد اُسکے جائز ہے کہ دوسرے گواہون کی طرح

اُسکو حلف دیاجاے اور اُسکا اظہار لیاجاے اور اُس سے سوالات جرح اور
پھر سوالات تائیدی کیے جائین ،

جوری یا اسیسرون کا اُس جلسہ مین حاضر ہونا جو تجویز ملتوی ہو

دفعہ ۲۹۵- اگر تجویز ملتوی کیجاے تو اہالی جوری یا اسیسرن کو لازم ہے کہ جس روز
پر اجلاس ملتوی رکھا جاے اُس روز اور ہر اجلاس مابعد مین تا اختتام تجویز حاضر ہوا کرین

اہالی جوری کو بند رکھنا ،

دفعہ ۲۹۶- عدالت ہائی کورٹ کو اختیار ہے کہ وقتاً فوقتاً جب تجویز کسی مقدمہ
مرجوعہ ہائی کورٹ کی ایک دن سے زیادہ عرصہ تک جاری رہے اہالی جوری کو یکجا
رکھنے کے لیے قواعد منضبط کرے - اور بپابندی اُن قواعد کے حاکم اجلاس کنندہ
اس باب مین حکم دے سکتا ہے کہ آیا اہالی جوری کسی اہلکار عدالت کے اہتمام مین یکجا
رکھے جاوینگے اور کیونکر یکجا رکھے جاوینگے- یا اُنکو اجازت دیجائیگی کہ اپنے اپنے گھر کو چلے جاوین

(د) - خاتمہ تجویز کا اُن مقدمات مین جو بذریعہ
جوری کے تجویز ہون

جوری کو متنبہ کرنا

دفعہ ۲۹۷-جن مقدمات کی تجویز بذریعہ اہالی جوری کے ہو جب مقدمہ کی
جوابدہی اور مدعی کی جانب کا جواب بشرطیکہ کچھ ہو ختم ہوجاے تو حاکم عدالت
اہالی جوری کو متنبہ کریگا- اور نالش اور جوابدہی دونون کی شہادت کے خلاصہ کو اور
اُس قانون کو ظاہر کریگا جسکے احکام کے بموجب اہالی جوری کو کاربند ہونا چاہیے ،

صاحب جج کا ذمہ خدمت

دفعہ ۲۹۸- ایسے مقدمات مین صاحب جج کو لازم ہے- کہ-

(الف) تمام قانونی مباحثات کو جو دوران تجویز مین پیدا ہون اور
خصوصاً تمام مباحثات کو جو واقعات متوی الاثبات کے متعلق مقدمہ ہونے یا نہونے
کی نسبت ہون یا شہادت کے قابل قبول ہونے یا نہونے یا فریقین کے سوالات مستفسرہ
کے مناسب ہونے یا نہونے کی بابت ہون طے کردے - اور اپنی رائے کے مطابق شہادت
ناقابل القبول کو عام اس سے کہ فریقین اُسپر معترض ہون پیش نہ ہونے دے ،

(ب)۔ تمام دستاویزات جو بروقت تجویز کے ثبوت مین داخل ہون اُنکے معنے اور مطلب کا تصفیہ کردے،

(ج)۔ تمام اُمور متعلقۂ واقعہ کا فیصلہ کردے جنکا ثابت کرنا اسلیے ضروری ہو کہ کسی خاص مراتب کا ثبوت دینا ممکن ہو جاے،

(د)۔ اس بات کا فیصلہ کردے کہ کوئی خاص مباحثہ جو پیدا ہو خود اُسکی تعرفت طے کیا جائیگا یا معرفت جوری کے۔ اور امر مذکور کی نسبت اُسکا فیصلہ اہل جوری پر واجب التسلیم ہوگا،

حاکم عدالت کو اختیار ہے کہ اگر مناسب سمجھے مقدمہ کا خلاصہ بیان کرنے کے اثنا مین کسی امر متعلقۂ واقعہ یا کسی ایسے امر کی نسبت جسمین امر قانونی اور امر متعلقہ واقعات مخلوط ہون اور مقدمہ سے تعلق رکھتا ہو اپنی راے اہل جوری کے روبرو ظاہر کرے،

تمثیلات،

(الف)۔ بیان ایک شخص کا جو مقدمہ مین گواہ نہین ہے اس بنیاد پر ثابت کرنا منظور ہے کہ ایسے حالات مقدمہ مین ثابت ہوے ہین جنسے بیان مذکور کی بابت شہادت لینی جائز ہے،

پس حاکم عدالت سے اس امر کا تصفیہ کرنا متعلق ہے نہ اہالی جوری سے کہ موجودگی اُن حالات کی ثابت ہوئی ہے یا نہین،

(ب)۔ یہ منظور ہے کہ ایک دستاویز جسکی اصل کا گم یا تلف ہوجانا ظاہر کیا گیا بذریعہ ادخال ثبوت درجہ دوم کے ثابت کی جاے،

پس اس امر کا فیصل کرنا حاکم عدالت سے متعلق ہے کہ اصل دستاویز گم یا تلف ہوگئی ہے یا نہین،

دفعہ ۲۹۹۔ اہالی جوری سے یہ کام متعلق ہین،

(الف)۔ یہ تجویز کرنا کہ واقعات مین سے کونسا پہلو صحیح ہے۔ اور بعد اُسکے وہ راے دینی جو بلحاظ اُس پہلو کے حاکم عدالت کی ہدایت کے مطابق ظاہر کرنی مناسب ہے،

(ب) - تمام اصطلاحات (علاوہ اصطلاحات قانونی کے) اور کلمات جو معنی غیر متعارف مین مستعمل کیے جاتے ہین اور جنکے معنے کے تعین کی ضرورت واقع ہوگی معنے کی تنقیح کرنا عام اس سے کہ اسطرح کے الفاظ دستاویزات مین ہون یا نہون،

(ج) - ایسے تمام امور کا تجویز کرنا جنکو از روے قانون کے امور متعلقہ واقعہ تصور کرنا چاہیے،

(د) - اس امر کا تصفیہ کرنا کہ عبارت عام بلاتعین کسی خاص مقدمات سے متعلق ہے یا نہین - الا اُس حال مین کہ وہ عبارت ضابطۂ قانونی سے متعلق ہو یا اُس حال مین کہ اُسکے معنے قانوناً معین کر دیئے گئے ہون کہ اُن دونون صورتون میں سے ہر ایک مین معنے کا تجویز کرنا حاکم عدالت سے متعلق ہے،

تمثیلات،

(الف) - زید کی نسبت مقدمہ بابت قتل عمد بکر کے زیر تجویز ہے - حاکم عدالت کا یہ کام ہے - کہ قتل عمد اور قتل انسان مستلزم سزا مین جو فرق ہے اہل جوری کے روبرو اُسکی توضیح کرے - اور اُنسے کہدے کہ واقعات کے فلان پہلو کے اعتبار سے زید کو قتل عمد یا قتل انسان مستلزم سزا کا مجرم قرار دینا چاہیے یا اُسکی برأت ہونی چاہیے،

اس امر کا تجویز کرنا اہل جوری کا کام ہے کہ واقعات کا کونسا پہلو صحیح ہے - اُسکے بعد اُنکو صاحب جج کی ہدایت کے مطابق رائے دینی چاہیے - عام اس سے کہ وہ ہدایت صحیح ہو یا غلط اور وہ اُس ہدایت مین اُسکے ساتھ اتفاق کرتے ہون یا نہین،

(ب) - امر تصفیہ طلب یہ ہے - کہ فلان شخص نے فلان امر خاص کو ایک معقول طور پر باور کیا یا نہین - یا یہ کہ فلان کام سلیقۂ معقول کے ساتھ یا بہ تندہی قرار واقعی کیا گیا یا نہین،

ہر دو امر مذکورہ صدر کی تجویز متعلق باہل جوری ہے،

غور کرنے کے لیے علٰحدہ بیٹھنا،

دفعہ ۳۰۰- جن مقدمات مین جوری کی مدد سے تجویز کیجاے بعد اُسکے کہ حاکم عدالت کی ہدایت ختم ہو جاے اہالی جوری کو اختیار ہے کہ اپنی راے پر غور کرنے کے لیے علٰحدہ بیٹھین،

بلا اجازت عدالت کے کوئی شخص علاوہ اہل جوری کے کسی اہل جوری سے مکالمت یا کسی طرح کی مراسلت نہ کرنے پائیگا،

راے کا سُنانا،

دفعہ ۳۰۱- جب اہل جوری اپنی راے پر غور کر لین تو اُنکا میر مجلس عدالت کو اُنکی راے سے یا کثرت راے سے مطلع کریگا،

حالت جبکہ اہالی جوری کے درمیان اختلاف ہوا

دفعہ ۳۰۲- اگر اہالی جوری متفق الراے نہون تو حاکم عدالت کو اختیار ہے کہ اُنسے کہے کہ پھر علٰحدہ جا کر غور کرین- اور اسقدر عرصہ کے بعد جو بہ نسبت حاکم عدالت معقول ہو جائز ہے کہ اہل جوری اپنی راے ظاہر کرین گو وہ لوگ متفق الراے نہون،

ہر ہر الزام کی بابت راے دیجائیگی- اور حاکم جوری سے سوال کر سکتا ہے،

دفعہ ۳۰۳- بجز اُس صورت کے کہ عدالت اور ہنج پر حکم دے اہالی جوری تمام الزامات کی نسبت جنکی بابت شخص ملزم کی تجویز ہونی چاہیے اپنی راے ظاہر کرینگے اور حاکم عدالت مجاز ہے کہ اُنکی راے دریافت کرنے کے لیے اہالی جوری سے ایسے سوالات کرے جو ضرور معلوم ہون،

سوال اور جواب قلمبند کیے جاینگے، راے کا ترمیم کرنا،

ایسے سوالات اور جوابات جو اُنکی بابت دیے جائین قلمبند کیے جائینگے،

دفعہ ۳۰۴- جب اتفاقاً یا سہواً کوئی راے غلط ظاہر کی جاے تو اہالی جوری کو اختیار ہے- کہ اُسکے قلمبند ہونے سے پہلے یا عین ما بعد اُسکے اپنی راے ترمیم کرین- اور بالآخر وہ راے جس طور سے کہ ترمیم ہوئی ہو اُسی طور سے قائم رہیگی،

راے ہائی کورٹ کی غالب رہیگی،

دفعہ ۳۰۵- جب کسی مقدمہ مین جسکی تجویز ہائی کورٹ کے روبرو ہو کل اہالی جوری متفق الآرا ہون یا جب کہ اُن مین سے ۶- چھ

اشخاص جوری کی ایک رائے ہو اور حاکم عدالت اُنسے اتفاق کرے تو حاکم
موصوف اپنی تجویز اُس رائے کے موافق صادر کریگا،

اگر ایسے کسی مقدمہ مین اہالی جوری کو اطمینان ہو کہ اُن سب کی رائے واحد
نہوگی مگر اُنمین سے ۶-چھہ اشخاص کی ایک رائے ہو جاوے تو میر مجلس حاکم عدالت
کو اُسکی اطلاع کریگا،

اور صورتون مین جوری کو رخصت کردینا،

اگر حاکم عدالت اہالی جوری کی کثرت رائے سے اختلاف کرے تو اُسکو لازم
ہے کہ فوراً اہالی جوری کو رخصت کردے،

اگر اہالی جوری مین سے کم سے کم ۶-چھہ اشخاص متفق الرائے نہون تو حاکم عدالت
کو لازم ہے-کہ بعد انقضاے اسقدر عرصہ کے جو مناسب معلوم ہو جوری کو رخصت کرے

عدالت سشن میں کب رائے غالب ہوگی،

دفعہ ۳۰۶-جب کسی مقدمہ مین جسکی تجویز روبرو عدالت سشن کے ہوئی ہو
حاکم عدالت اہالی جوری کی رائے یا اشخاص غالب الآرا کی رائے سے اختلاف رائے
ظاہر کرنا ضروری نہ سمجھے تو وہ اپنی تجویز اُسکی رائے کے مطابق صادر کریگا،

اگر شخص ملزم جرم سے بری کیا جاوے تو حاکم عدالت تجویز مشعر اُسکی بریت کے
قلمبند کریگا- اور اگر شخص ملزم پر جرم ثابت قرار پائے تو حاکم عدالت اُسکی نسبت
وہ سزا تجویز کریگا جو قانون کے مطابق ہو،

ضابطہ جبکہ سشن جج رائے سے خلاف رکھتا ہو،

دفعہ ۳۰۷-اگر کسی ایسے مقدمہ مین سشن جج اہالی جوری یا اُنمین سے اشخاص
غالب الآرا کی رائے سے نسبت کل یا بعض اُن جرائم کے جنکی علت مین شخص ملزم کی تجویز
کیگئی ہو اسقدر اختلاف کامل رکھتا ہو کہ حاکم موصوف کی دانست مین بنظر مقتضاے
معدلت کے مقدمہ کا ہائی کورٹ مین بھیجنا ضرور معلوم ہو تو اُسکو لازم ہے-کہ مقدمہ
کو ہائی کورٹ مین بعد لکھنے وجوہ اپنی رائے کے بھیج دے-اور جب جوری کی رائے
شعر بریت ملزم کے ہو تو یہ رائے ظاہر کرے کہ ملزم سے کونسا جرم اُسکی دانست مین سرزد ہوا

جب کبھی حاکم عدالت اس دفعہ کے بموجب مقدمہ ہائی کورٹ مین بھیجے اُسکو مناسب نہین ہے کہ تجویز رہائی ملزم کی یا تجویز مشعر اثبات کسی جرم کے منجملہ اُن جرائم کے قلمبند کرے جنکی بابت شخص ملزم کی تجویز ہوئی ہو۔ بلکہ اُسکو اختیار ہے کہ شخص ملزم کو پھر حراست مین بھیجے یا اُس سے ضمانت لے لے،

جب مقدمہ اس طور سے بھیجا جاوے جائز ہے۔ کہ اُسکے طے کرنے مین ہائی کورٹ اُن اختیارات مین سے جو کہ وہ بصیغہ اپیل عمل مین لا سکتی ہے کسی اختیار کو عمل مین لائے۔ مگر ہائی کورٹ مجاز ہوگی کہ شخص ملزم کو کسی ایسے جرم سے بری کرے یا اُسپر جرم ثابت قرار دے جو اہالی جوری باعتبار فرد قرارداد جرم کے جو اُنکے روبرو رکھی گئی تھی اُسپر ثابت قرار دے سکتے تھے۔ اور اگر اُسپر جرم ثابت قرار دے تو ملزم کی نسبت اسقدر سزا تجویز کرے جو اُسکی نسبت عدالت سشن سے تجویز ہو سکتی تھی،

ز - تجویز مکرر ملزم کی بعد رخصت ہونے
اہالی جوری کے،

دفعہ ۳۰۸ - جب اہالی جوری رخصت ہو جائین تو شخص ملزم حراست مین یا حاضر ضامنی پر رکھا جائیگا یعنے جیسی صورت ہو۔ اور اُسکی تجویز بذریعہ دوسری جوری کے عمل مین آئیگی بجز اُس صورت کے کہ حاکم کی دانست مین تجویز جدید ہونی مناسب نہو۔ کہ اُس صورت مین حاکم عدالت کو لازم ہوگا کہ فرد قرارداد جرم پر اُس مضمون کو تجویز کر دے - اور ایسی تحریر اثر بریت کا پیدا کریگی،

تجویز مکرر ملزم کی بعد رخصت ہونے جوری کے،

ح - اختتام تجویز ان مقدمات کا جنمین
تجویز باعانت اسیرون کے ہو

دفعہ ۳۰۹ - جب کسی مقدمہ مین جسکی تجویز اسیسرون کی مدد سے ہو بیان مدعا علیہ کا اور جواب پیروکار نالش کا اگر کوئی ہو ختم ہو چکے

اسیسرون کی رائے کا سنایا جانا،

تو عدالت کو اختیار ہے کہ خلاصہ حال ثبوت جانب مدعی و مدعا علیہ کا ظاہر کرے اور اُسکے بعد لازم ہے۔کہ اسیسرون کو حکم دے کہ ہر ایک اپنی اپنی راے زبانی ظاہر کرے۔اور عدالت ہر ایک کی راے قلمبند کریگی،

تحریر

تب حاکم عدالت اپنی تجویز صادر کریگا۔مگر تجویز صادر کرنے مین اسپر اس بات کی پابندی نہوگی کہ خواہ مخواہ اسیسرون کی راے کا اتباع کرے،

اگر شخص ملزم پر جرم ثابت قرار پاے تو حاکم عدالت اُسپر حکم سزا مطابق قانون کے صادر کریگا،

(ط)۔کارروائی اُس صورت مین جب ملزم پر کوئی جرم پہلے ثابت ہوچکا ہو،

کارروائی اس صورت مین جب ملزم پر کوئی جرم پہلے ثابت ہوچکا ہو،

دفعہ ۳۱۰-جس مقدمہ مین تجویز معرفت اہل جوری یا باعانت اسیسران کے ہو اور ملزم پر ایسے جرم کا الزام لگایا جاے جو کسی اور جرم کے وقوع کے بعد جو اسپر پہلے ثابت ہوچکا ہو وقوع مین آیا ہو تو اُس کارروائی مین جو دفعات ۱۷۱ و ۲۷۲-و ۳۰۵-و ۳۰۷-و ۳۰۹-مین محکوم ہے تبدیلی حسب مفصلہ ذیل ہوگی

(الف)۔وہ جزو فرد قرارداد کا جسمین حکم اثبات جرم سابق کا ذکر ہو عدالت کے روبرو نہ پڑھا جائیگا اور نہ ملزم سے یہ استفسار کیا جائیگا کہ اُسپر کوئی جرم حسب مندرجہ فرد قرارداد کے پہلے ثابت ہوچکا ہے یا نہیں۔بجز اسکے اور تاوقتیکہ ملزم نے الزام جرم مابعد کا اقبال کیا ہو یا وہ جرم اُسپر ثابت ہوچکا ہو،

(ب)۔اگر ملزم جرم مابعد کو قبول کرے یا وہ جرم اُسپر ثابت کیا جاے تب اُس سے پوچھا جائیگا کہ آیا حسب مندرجہ فرد قرارداد کے اُسپر پہلے کوئی جرم ثابت ہوچکا ہے

(ج)۔اگر ملزم جواب دے کہ اُسپر پہلے جرم ثابت ہوچکا ہے تو حاکم عدالت کو اختیار ہے کہ اسکا لحاظ کرکے اُسپر حکم سزا صادر کرے

الا اگر کسی جرم ما قبل کے اسیر ثابت ہونے سے انکار کرے یا سوال مذکور کا جواب نہ دے یا دینے سے انکار کرے تو اہالی جوری یا عدالت کو بشمول اسیران کے (جیسی صورت ہو) لازم ہے۔ کہ حال جرم مثبتہ سابق کی تحقیقات کرے۔ اور ایسی صورت مین (اگر تجویز معرفت جوری کے ہوتی ہو) اہالی جوری کو مکرر حلف دینا ضرور نہ ہوگا،

(سی)- فہرست اہالیان جوری متعلقہ ہائی کورٹ اور طلبی اشخاص جوری کی اُس عدالت مین،

دفعہ ۳۱۱- ہر لبدۂ پریزیڈنسی مین اہالی جوری کی کتاب بابت اُس سال رواں کے جسمین یہ مجموعہ نفاذ پائے ایسی سمجھی جائیگی کہ اُسمین فہرست اُن اشخاص کی جو اس باب کے بموجب جوری کی خدمت دینے کے لایق ہین صحیح لکھی گئی ہے،

اہالی جوری کی کتاب،

اور وہ اشخاص جنکے نام جوری کی کتاب مین اس طور پر داخل ہون کہ وہ صرف خاص جوری کی خدمت انجام دینے کے مستحق ہین ایسے متصور ہونگے کہ اُس سال کے اندر جسکی بابت فہرست تیار کی گئی اس باب کے بموجب صرف بطور جوری خاص کے انصرام خدمت کے مستحق و مستوجب ہین،

خاص جوری کی بریت،

دفعہ ۳۱۲- اہالی جوری خاص کی فہرست مین کسی وقت پر ۸۰۰ × چار سو سے زیادہ اشخاص کے نام داخل نہ کیے جائینگے،

اہالی جوری خاص کی تعداد،

دفعہ ۳۱۳- کلارک شاہی کو چاہیے کہ ہر سال کی یکم اپریل سے پہلے بپابندی اُن قواعد کے جو وقتاً فوقتاً ہائی کورٹ سے مقرر کیے جائین فہرستہاے مفصلۂ ذیل مرتب کرتا رہے،

عام اور خاص جوری کی فہرستین،

الف - ایک فہرست تمام اشخاص کی جو عام جوری کی خدمت دینے کے مستوجب ہین

× دفعہ ۳۱۲- مین لفظ "چار" سابق لفظ کی جگہ ایکٹ ۵ ۱۸۸۸ء کی دفعہ ۲- کی رو سے قائم کی گئی ہے،

(ب) ایک فہرست اُن اشخاص کی جو صرف خاص جوری کی خدمت دینے کے مستوجب ہون،

فہرست آخر الذکر کے تیار کرنے مین اُن اشخاص کے مقدور اور چال چلن اور لیاقت علمی کا بھی لحاظ کیا جائیگا جنکے نام اُسمین داخل ہون،

کوئی شخص اپنا نام خاص جوری کی فہرست مین داخل کرانے کا استحقاق محض اسوجہ سے نہ رکھیگا کہ سال گذشتہ مین اُسکا نام خاص جوری کی فہرست مین داخل کیا گیا تھا،

درصورت طلبی از طرف ہائی کورٹ کلکتہ کے جناب نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل کو اور دوسری ہائی کورٹون کی طلبی کی صورت مین لوکل گورنمنٹ کو اختیار ہے کہ گورنمنٹ کے کسی عہدہ دار شاہرہ باب کو اہل جوری کیخدمت کرنے سے مستثنیٰ کرے،

فہرست تیار کرنے والے عہدہ دار کا اختیار — کلارک شاہی کو برعایت قواعد متذکرہ صدر اختیار کلی رہیگا کہ فہرست ہائے مذکورہ جسطرح مناسب سمجھے تیار کرے۔ اور اُسکی تجویز کا اپیل خواہ نظر ثانی نہوگی،

فہرست ہائے مرتبہ وصحیح کا مشتہر ہونا، — دفعہ نمبر ۳۱۳ - جو اشخاص کہ عام جوری اور نیز خاص جوری کے خدمت دینے کے مستوجب ہین اُنکی فہرست مرتبہ بعد ثبت دستخط کلارک شاہی کے تیاری کے بعد جو پہلا ماہ اپریل واقع ہو اُسکی ۱۵ - پندرہ تاریخ سے پہلے سرکاری گزٹ موقع مین ایک مرتبہ مشتہر کی جائیگی،

جو اشخاص کہ عام جوری اور نیز خاص جوری کی خدمت دینے کے مستوجب ہین اُنکی فہرست ہائے صحیح و تحقلی حسب مذکورۂ بالا اُنکی تیاری کے بعد جو پہلا مئی کا واقع ہو اُسکی پہلی تاریخ سے پہلے ایک مرتبہ سرکاری گزٹ موقع مین مشتہر کی جائیگی،

اُن فہرستون کی نقلین عدالت کے مکان مین کسی نظرگاہ عام پر آویزان کیجائینگی،

اہل جوری کی تعداد جو بلدۂ پریزیڈنسی مین طلب کیجائیگی

دفعہ ۳۱۵- منجملہ اُن اشخاص کے جنکے اسمار فہرستہاے مصححہ مصرحۂ بالا
مین مندرج ہون ہر بلدۂ پریزیڈنسی مین ہر اجلاس سشن کے واسطے اقل درجہ
۲۔ستائیس شخص اُن اشخاص مین سے جو خاص جوری کی خدمت دینے کے
ستوجب ہون اور ۴۸ چوّن شخص اُنمین سے جو عام جوری کی خدمت ادا
رنے کے لایق ہون طلب کیے جائینگے،

کوئی شخص ۶ چھ مہینے کے اندر ایک بار سے زیادہ طلب نہ کیا جائیگا الّا
س صورت مین کہ اُسکے بغیر تعداد اہل جوری کی تکمیل نہ ہوسکتی ہو،

طلبی زائد،

- اگر در اثناے قائم رہنے کسی اجلاس سشن کے یہ معلوم ہو کہ تعداد اُن اشخاص
ا جو اس نہج پر طلب کیے جائین کافی نہین ہے۔ تو اُسقدر اشخاص زائد جو ضروری
دن اور جوری کی خدمت دینے کے مستوجب ہون اُس اجلاس سشن کے لیے طلب کیے جائینگے

بلاد پریزیڈنسی کے باہر اہل جوری کو طلب کرنا،

دفعہ ۳۱۶- جب کسی ہائی کورٹ نے اپنا ارادہ مشتہر کرنے اجلاس لبغرض
ماد اپنے اختیارات فوجداری صیغۂ ابتدائی اندر کسی مقام کے جو بلاد پریزیڈنسی
اہر ہو مشتہر کیا ہو تو اس مقام کی عدالت سشن کو لازم ہے کہ بقید کسی ہدایت
، جو ہائی کورٹ سے صادر ہو اپنی فہرست مین سے اہل جوری بتعداد کافی اُسیطرح
ب کرے جسطرح اہل جوری کو عدالت سشن مین طلب کرنے کا طریقہ آیندہ ظاہر کیا گیا

اہل جوری زائد

دفعہ ۳۱۷- علاوہ اُن اشخاص کے جو جوری کی خدمت دینے کے لیے اُس طور
ے طلب ہون عدالت سشن مذکور کو لازم ہے۔ کہ اگر ضرورت دیکھے کہ اُن افسر
، شورہ کرکے منجملہ افسران سند یافتہ وغیر سند یافتہ متعینۂ فوج ملکۂ معظمہ کے جو اُس
لت کے مقام اجلاس سے ۱۰ دس میل کے اندر رہتے ہون جسقدر افسر واسطے
اکرنے تعداد جوری کے اُن اشخاص کی تجویز کے لیے عدالت کی دانست مین ضروری
ن جنپر الزام جرائم کا ہائی کورٹ کے روبرو حسب مرقومہ بالا کیا گیا ہو۔ طلب کرائے

تمام ایسے افسر جو طلب کیے جائین اس بات کے مستوجب ہونگے کہ باوصف کسی اور مضمون مندرجہ اس مجموعہ کے جوری کی خدمت ادا کرین - مگر کوئی ایسا افسر طلب نکیا جائیگا جسکا گمان افسر یہ خواہش رکھتا ہو کہ بربنا کسی ضرورت خدمت جنگی کے یا باعث کسی اور وجہ خاص جنگی کے اُسکو اس خدمت سے معاف کرے ،

اہل جوری کا حاضر نہونا ،

دفعہ ۳۱۸ - ہر شخص جو بموجب دفعات ۳۱۵ - یا ۳۱۶ - یا ۳۱۷ - کے طلب کیا جاے اور بلا عذر جائز کے حسب الحکم مندرجہ سمن حاضر نہو یا حاضر ہو کر بغیر حصول اجازت حاکم عدالت کے چلا جاے یا اجلاس عدالت کے التوا کے بعد اور بعد صدور حکم اُسکے حاضر ہونے کے حاضر نہو تو وہ شخص مرتکب جرم توہین عدالت کا متصور ہوگا - اور اس بات کے لایق ہوگا کہ جسقدر جرمانہ حاکم عدالت مناسب سمجھے اُسپر جرمانہ کرے - اور درصورت عدم ادائے جرمانہ جیلخانہ دیوانی مین اُس عرصہ تک قید رکھا جائیگا جب تک کہ زرجرمانہ ادا نہ کیا جاے ،

(ک) - بابت ترتیب فہرست اہل جوری و اسیسران عدالت سشن - وطلبی اہل جوری اور اسیسران کے اُس عدالت مین ،

اہلیت جوری یا اسیسر کا کام دینے کی لیاقت ،

دفعہ ۳۱۹ - تمام اشخاص ذکور جنکی عمرین ۲۱ اکیس برس اور ۶۰ ساٹھ برس کے درمیان ہون بجز اُنکے جو ذیل مین مذکور ہین کسی مقدمہ کی تجویز مین جو اُس ضلع مین ہو جہان اُنکی سکونت ہو جوری اور اسیسر کا کام دینے کے لایق ہونگے ،

معافیان ،

دفعہ ۳۲۰ - اشخاص مفصلہ ذیل جوری یا اسیسر کی خدمت دینے سے معاف کیے گئے ہین - یعنے -

(الف) - عہدہ داران متعینہ کارملکی جو مجسٹریٹ ضلع سے بالا رتبہ رکھتے ہین ،

(ب) - صاحبان جج ،

(ج) - کمشنران اور کلکٹران صیغہ مال یا صیغہ پرمٹ،

(د) - وہ اشخاص جو صیغہ پرمٹ مین خدمت انسداد گذر خفیہ مال محصولی کی انجام دیتے ہون،

(ہ) - وہ اشخاص جو مالگذاری کی تحصیل مین مصروف ہون اور جنکو کلکٹر بوجہ تقاضاے کار سرکار کے بری کرنا مناسب سمجھے،

(و) - وہ اشخاص جو فی الواقع اپنے اپنے مذہبون مین کام پادری کا کرتے ہون یا دینی شغلون پر مامور ہون،

(ز) - اشخاص جو ملکۂ معظمہ کی فوج مین نوکر ہون - بجز اُس صورت کے کہ باعتبار کسی قانون مجاریہ وقت کے وہ بالتخصیص جوری یا اسیسر کی خدمت دینے کے لایق قرار دیے جائین،

(ح) - صاحبان سرجن وغیرہ اشخاص جو علانیہ اور ہمیشہ طبابت کا پیشہ کرتے ہون،

(ط) - اشخاص جو ڈاکخانہ اور تار برقی کے صیغون مین ملازم ہون،

(ی) - وہ اشخاص جو مجموعۂ ضابطۂ دیوانی کی دفعات ۶۴۰ - و ۶۴۱ کے مطابق عدالت مین اصالۃً حاضر ہونے سے بری کیے گئے ہین،

(ک) - وہ دیگر اشخاص جو لوکل گورنمنٹ کے حکم سے جوری یا اسیسر کی خدمت دینے سے معاف کیے گئے ہین،

دفعہ ۳۲۱ - سشن جج اور ضلع کا کلکٹر یا دوسرا عہدہ دار جسے لوکل گورنمنٹ اس امر کے لیے مقرر کرے ایسے اشخاص کی فہرست جو جوری یا اسیسر کی خدمت انجام دینے کے مستوجب ہون اور حسب راے سشن جج یا کلکٹر یا دیگر عہدہ دار مذکورہ صدر ایسی خدمت انجام دینے کے لایق ہون اور جو غالباً حسب دفعہ ۲۷۸ - ضمن ہاے (ب) لغایت (ح) اعتراض کے لایق نہون - بہ ترتیب حروف تہجی تیار اور مرتب کریگا،

فہرست جوری اور اسیسرون کی،

فہرست مذکور مین ہر شخص مسطور کا نام اور مقام سکونت اور حیثیت یا پیشہ لکھا جائیگا
اور اگر وہ شخص اہل یورپ یا اہل امریکہ ہو تو اُسکی قوم بھی فہرست مین درج کیجائیگی،

فہرست کا مشتہر ہونا،

دفعہ ۳۲۲ - ایسی فہرست کی نقلین کلکٹر یا دیگر عہدہ دار مذکور کے دفتر مین اور ضلع
کے مجسٹریٹ اور عدالت ضلع کی کچہریون مین اور جس قصبہ یا قصبہ جات مین اُنکے متصل
اشخاص مندرجہ فہرست سکونت رکھتے ہون اُنکی نظرگاہ عام مین آویزان کیجائینگی،

فہرست پر اعتراضات،

دفعہ ۳۲۳ - ایسی ہر نقل کے ساتھ اس مضمون کا اطلاعنامہ شامل رہیگا
جس کسی کو فہرست پر اعتراض کرنا منظور ہو اوسکا اعتراض معرفت سشن جج یا کلکٹر
یا اور عہدہ دار مذکور کے سشن کے مقام کچہری مین ایسے وقت پر مسموع اور فیصل
کیا جائیگا جو اطلاعنامہ مذکور مین مندرج ہو،

فہرست کی نظرثانی،

دفعہ ۳۲۴ - اعتراضات مذکور کی سماعت کے لیے سشن جج کلکٹر یا دیگر عہدہ دار
مذکور کے ساتھ اجلاس کرے وقت اور موقع مندرجہ اطلاعنامہ پر فہرست کی
نظرثانی کریگا - اور اُن اشخاص مین سے جنکو فہرست کی ترمیم سے غرض ہو اگر کوئی
اعتراض کرے تو اُسکی سماعت کریگا - اور ایسے شخص کا نام فہرست سے خارج کریگا جو اُسکی
دانست مین خدمات مفوضہ جوری یا اسیسر کے انجام دینے کے لایق نہو یا جو دفعہ ۳۲۰ کی
روسے اوسنے خدمت سے مستثنیٰ ہونے کا حق ثابت کرے - اور کسی اور شخص کا نام درج
کریگا جو پہلی فہرست سے متروک رہا ہو اور اُنکے نزدیک منصب مذکور کے لایق ہو،

اگر بامین کلکٹر یا دیگر عہدہ دار مذکور صدر اور سشن جج کے اختلاف راے ہو تو اُس
جوری یا اسیسر کا نام جسکی بابت اختلاف کیا جاے فہرست سے خارج کیا جائیگا،

فہرست مصححہ کی ایک نقل ہر سشن جج اور کلکٹر یا دیگر عہدہ دار موصوف کے دستخط
ثبت ہونے کے بعد عدالت سشن مین مرسل کیجائیگی،

حکم سشن جج یا کلکٹر اور دیگر عہدہ دار موصوف کا درباب تیاری یا تصحیح فہرست کے قطعی ہوگا

ہر ترمیم جسکا دعویٰ حسب دفعۂ ہذا نہ کیا جاوے اُسوقت تک کہ فہرست کی دوسری بار اصلاح کی جاوے ایسی سمجھی جائیگی کہ اُس سے دست برداری کی گئی،

فہرست کی سالانہ نظرثانی،

دفعہ ۳۲۵ - جو فہرست حسب متذکرۂ صدر تیار اور صحیح کیجاوے اُسپر ہر سال مین ایک مرتبہ نظرثانی کی جائیگی،

یہ فہرست جسپر حسب متذکرۂ صدر نظرثانی کیجاوے ایک فہرست جدید سمجھی جائیگی - اور اُس سے وہ تمام قواعد متعلق ہونگے جو دفعات ماسبق میں اُس فہرست کے متعلق مین جو ابتداءً مرتب ہوئی تھی،

مجسٹریٹ ضلع جوریوں اور اسیرون کو طلب کریگا،

دفعہ ۳۲۶ - سشن جج کو لازم ہے - کہ علی العموم تاریخ مقررۂ اجلاس سشن سے جسکو وہ وقتاً فوقتاً مقرر کرتا رہیگا کم سے کم ۳ تین دن پہلے ایک چٹھی مجسٹریٹ ضلع کے نام اس ہدایت سے بھیجے کہ اشخاص مندرجۂ فہرست صحیحہ مذکورین سے اُسقدر نفر کو طلب کرے جو بہ نسبت عدالت موصوفہ اجلاس مذکورین مقدمات لائق تجویز جوری اور مقدمات استمدادی اسیران مین شریک ہونے کے لیے ضرور ہوں - اور اشخاص طلب شدہ کی تعداد اُس تعداد کے دو چند سے کم نہوگی جو کسی ایسی تجویز کے لیے درکار ہو،

اُن اشخاص کے نام جنکا طلب کرنا ضرور ہو قرعہ کے ذریعہ سے کچہری عام مین نکالے جائینگے - مگر وہ اشخاص داخل فہرست صحیحہ جنھوں نے پچھلے ۶ چھ مہینے کے اندر کام دیا ہو خارج رہینگے - بجز اس صورت کے کہ تعداد مطلوبہ بلا شمول اُن اشخاص کے پوری نہو سکے - پس اسماے برآمد شدہ چٹھی مذکورین درج کیے جائینگے،

جوریوں یا اسیرون کی دوسری جماعت کے طلب کرنے کا اختیار،

دفعہ ۳۲۷ - جب تعداد مقدمات زیر تجویز کی اتنی کثیر ہو کہ اہالی جوری یا اسیرون کی ایک ہی جماعت کو تمام ایام اجلاس تک حاضر رکھنا موجب اُنکی گرانباری خاطر کا ہو یا جب کسی اور وجہون سے ایسی ہدایات کرنی ضرور ہو تو عدالت سشن یہ ہدایت کرسکتی ہے کہ سواے اُس ایام کے جو دفعہ ۳۲۶ - مین مخصوص ہین اشخاص جوری اور اسیر لوگ اور اور ایام مین بھی طلب کیے جائین،

سمن کا مسودہ اور مضامین

دفعہ ۳۲۸ - لازم ہے - کہ ہر سمن جو بنام اہل جوری یا اسیسر کے بھیجا جاوے تحریری ہو - اور اُسمین یہ حکم ہو کہ وہ اہل جوری یا اسیسر کی حیثیت سے جیسا کہ ہو ایک وقت اور ایک موقع مفصلہ سمن پر حاضر ہو،

کب ملازم سرکاری یا ملازم ریلوے معاف کیا جا سکتا ہے،

دفعہ ۳۲۹ - اگر کوئی شخص جسکے نام جوری یا اسیسر کی خدمت دینے کا سمن جاری ہوا ہو سرکار یا کسی ریلوے کمپنی کا ملازم ہو تو جائز ہے کہ عدالت جسمین بذریعہ سمن طلب کیا گیا ہو اُسکو حاضر ہونے سے معاف رکھے بشرطیکہ اُس کے افسر کی تحریر سے جسمین وہ نوکر ہو یہ واضح ہو کہ وہ بلا تکلیف دہی خلائق بطور جوری یا اسیسر کے جیسا موقع ہو حاضر نہین ہو سکتا ہے،

عدالت اہل جوری یا اسیسر کو حاضری سے معاف کر سکتی ہے

دفعہ ۳۳۰ - عدالت سشن مجاز ہے - کہ باعتبار کسی وجہ معقول کے کسی اہل جوری یا اسیسر کو کسی خاص جلسہ سشن مین حاضر ہونے سے معاف رکھے،

فہرست ان اہل جوری اور اسیسرون کی جو حاضر ہون

دفعہ ۳۳۱ - ہر جلسہ سشن مین عدالت موصوف ایک فہرست اُن اشخاص کی مرتب کرائیگی جو اُس سشن مین کام جوری یا اسیسر کا دینے کے لیے حاضر ہوئے ہون یہ فہرست اشخاص جوری اور اسیسر کی اُس فہرست کے ساتھ رکھی جاوے جسکی اصلاح دفعہ ۳۲۴ - کے موافق ہوئی ہو،

فہرست مصححہ کے حاشیہ مین محاذی اُن ناموں کے جو فہرست محکومہ صدر ہذا مین مندرج ہون حوالہ کی عبارت لکھی جائیگی،

جرمانہ بابت عدم احضار اہل جوری یا اسیسر کے،

دفعہ ۳۳۲ - ہر شخص جسکو سمن واسطے حاضر ہونے بطور اہل جوری یا اسیسر کے بھیجا گیا ہو اور جو بموجب حکم سمن کے بلا عذر جائز حاضر ہونے مین قصور کرے یا حاضر ہونے کے بعد بلا حصول اجازت عدالت چلا جاوے یا مقدمہ کی تاریخ مقررہ پر بعد اسکے کہ عدالت نے اُسکو حاضر ہونے کا حکم دیا ہو حاضر نہو اس بات کا سزاوار ہوگا کہ بموجب حکم عدالت سشن کے کسی قدر جرمانہ دے جو مار ایک سو روپے سے زیا

جرمانہ مذکورہ بمعرفت صاحب مجسٹریٹ ضلع بذریعہ قرقی اور نیلام جائداد منقولہ ملوکہ ایسے اہل جوری یا اسیسر کے وصول کیا جائیگا جو اندر حدود ارضی اختیار حکومت اُس عدالت کے ہو جسنے حکم صادر کیا ہو،

اگر تعداد جرمانہ بذریعہ قرقی و نیلام جائداد کے وصول نہ ہو سکے تو جائز ہے کہ ایسا اہل جوری یا اسیسر بذریعہ حکم عدالت سشن جیلخانہ دیوانی مین ۱۵- پندرہ روز تک قید رکھا جاے - الا اُس صورت مین کہ وہ جرمانہ میعاد مذکور کے ختم ہونے سے پہلے ادا ہو جاے،

(ل) - خاص شرائط ہائی کورٹون کے لیے،

ایڈووکیٹ جنرل کا اختیار درباب موقوف کرنے پیروی کے،

دفعہ ۳۳۳ - جو مقدمہ اس مجموعہ کے مطابق ہائی کورٹ کے روبرو تجویز کیا جاے اُسکی کسی نوبت پر قبل گذرنے رائے جوری کے صاحب ایڈووکیٹ جنرل کو اختیار ہے - کہ اگر مناسب سمجھے جناب ملکہ معظمہ کیطرف سے عدالت کو اطلاع دے کہ بربناے اُس قرارداد جرم کے وہ مقدمہ کی پیروی بمقابلہ مدعا علیہ نکریگا - اور ایسی اطلاع پر تمام کارروائی جو بربناے ایسے قرارداد جرم کے مدعا علیہ کی نسبت عمل مین آئی ہو موقوف کیجائیگی - اور وہ اُس سے رہائی پائیگا مگر وہ رہائی بمنزلہ بریت کے نہوگی الا اُس حال مین کہ حاکم اجلاس کنندہ اُسکا حکم دے،

اجلاس کرنے کا وقت،

دفعہ ۳۳۴ - واسطے تعمیل اپنے اختیارات ابتدائی صیغہ فوجداری کے ہر عدالت ہائی کورٹ اُن تاریخون پر اور ایسے مناسب فاصلون پر اجلاس کریگی جنکو اُس عدالت کا چیف جسٹس وقتاً فوقتاً مقرر کرتا رہے،

اجلاس کرنے کا مقام،

دفعہ ۳۳۵ - عدالت ہائی کورٹ کو لازم ہے - کہ اپنا اجلاس اُسی مقام پر کرے جہان بالفعل کرتی ہے - یا کسی اور مقام پر (اگر کوئی ہو) جو نواب گورنر جنرل بہادر با اجلاس کونسل بحالیکہ وہ عدالت ہائی کورٹ متعینہ فورٹ ولیم بنگالہ ہو یا لوکل گورنمنٹ بحالیکہ وہ کوئی دوسری عدالت ہائی کورٹ ہو - ہدایت کرے،

مگر کورٹ مذکور مجاز ہے - کہ وقتاً فوقتاً اگر وہ ہائی کورٹ متعینہ فورٹ ولیم بنگالہ ہو تو بمنظوری جناب نواب گورنر جنرل بہادر با اجلاس کونسل

اور باقی اور صورتون مین بمنظوری لوکل گورنمنٹ کے - علاقہ سماعت اپیل کی کے اندر ایسے اور اور مقامات پر اجلاس کرے جو کورٹ مذکور کی تجویز سے مقرر کیے جائیں

اجلاس ہونے کی اطلاع، جس عہدہ دار کو چیف جسٹس ہدایت کرے اُسکو لازم ہے - کہ پہلے سے اشتہار اس امر کا موقع کے گزٹ سرکاری مین چھپوا دے کہ واسطے نفاذ اختیارات سماعت ابتدائی صیغۂ فوجداری متعلقہ ہائی کورٹ کے کورٹ موصوف کا کہان اور کس وقت اجلاس ہوگا،

رعایاے برطانیہ اہل یورپ کی تجویز کا مقام، دفعہ ۲۲۶ - عدالت ہائی کورٹ کو یہ حکم دینا جائز ہے : کہ جتنے اہل یورپ رعایاے برطانیہ اور اشخاص جو لایق تجویز ہائی کورٹ حسب دفعہ ۲۱۴ - کے ہون چند معین اضلاع کے اندر یا سال کے چند اوقات معین کے اندر تجویز کے لیے سپرد عدالت کیے گئے ہون اُن سب کی تجویز ہائی کورٹ کے معمولی مقام اجلاس پر ہو یا یہ حکم دینا جائز ہے کہ اُنکی تجویز کسی خاص موقع × نامزدہ پر ہوگی،

## باب - ۲۴

## شرائط عام بابت تحقیقات و تجویز مقدمہ،

شریک جرم کی معافی کا وعدہ، دفعہ ۲۲۷ - ⊗ درصورت کسی جرم کے ٭ جو محض لایق تجویز عدالت سشن یا ہائی کورٹ کے ہو ٭ مجسٹریٹ ضلع اور مجسٹریٹ پریزیڈنسی اور ہر مجسٹریٹ درجۂ اول جو جرم کی تحقیقات کرتا ہو یا بمنظوری مجسٹریٹ ضلع کے ہر دوسرا مجسٹریٹ مجاز ہے - کہ بغرض حصول شہادت کسی شخص کے جسکی نسبت گمان ہو کہ وہ کسی جرم زیر تجویز کے ارتکاب مین حیلۃً یا صراحۃً شریک یا اُسکا واقف کار رہا ہے شخص مذکور کے ساتھ

× دربارہ لوور برہما کے دیکھو ایکٹ ۱۱ ۱۸۸۹ء - دفعہ ۳۰ (۴)

⊗ دربارۂ وعدۂ معافی شریک کے اپر برہما مین اور تجویز مقدمہ بذریعہ مجسٹریٹ کے - دیکھو قانون ۱۸۸۶ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۱۱ - مگر دربارۂ رعایاے برطانیہ اہل یورپ کے دیکھو دفعہ ۲۲ - ایضاً،

٭ - ٭ (صفحہ ۱۵۹ کا فٹ نوٹ (٭ - ٭) دیکھو)،

اس شرط پر وعدہ معافی سزا کا کرے کہ وہ کل حالات متعلقۂ جرم جو اُسکے علم مین
ہون مع نام اُن اشخاص کے جو اُس جرم کے ارتکاب مین بطور اصل مجرم یا
معاون کے شریک رہے ہون بلا کم وکاست راست راست ظاہر کرے،

ہر شخص جو جرم کی معافی حسب منشاء دفعہ ہذا قبول کرے اُسکا اظہار بطور گواہ مقدمہ مین لیا جائیگا
اگر ایسا شخص ضمانت پر رہا نہوا ہو تو وہ روز اختتام تجویز تک ٥ جو معرفت
عدالت سشن یا ہائی کورٹ کے ہوگی یعنی جیسی صورت ہو ٥ حراست مین رکھا جائیگا،

ہر مجسٹریٹ جو مجسٹریٹ پریزیڈنسی نہو جو اس دفعہ کے بموجب سزا کی معافی کا وعدہ
کرے ایسا وعدہ کرنے کی وجوہ قلمبند کریگا - اور جب وہ ایسا وعدہ کرے اور اس شخص کا
اظہار لے جسکو معافی دیگئی ہو اُسکو اختیار نہوگا کہ خود مقدمہ کی تجویز کرے گو وہ
جرم جو بظاہر شخص ملزم سے سرزد ہوا ہے مجسٹریٹ مذکور کی سماعت و تجویز کے لائق ہو،

وعدہ معافی کے ہدایت کرنے کا اختیار

دفعہ ۳۳۸ - کسی وقت پر بعد سپردگی مقدمہ مگر قبل صدور تجویز کے اُس
عدالت کو جسمین سپردگی کی گئی ہو اختیار ہوگا کہ اُس مقدمہ مین ایسے شخص کی شہادت
حاصل کرنے کے لیے جسکی نسبت گمان ہو کہ وہ حیلۃً یا صراحۃً کسی جرم قسم متذکرۂ
صدر کے ارتکاب مین شریک ہوا ہے یا اُسکا واقف کار رہے شخص مذکور کے ساتھ
معافی سزا کا وعدہ کرے - یا مجسٹریٹ سپرد کنندہ مقدمہ یا مجسٹریٹ ضلع کو بلحاظ انھین
شرائط کے جو اوپر مذکور ہین معافی سزا کے وعدہ کرنے کا حکم دے،

سپردگی اُس شخص کی،

دفعہ ۳۳۹ - × جب وعدہ معافی سزا دفعہ ۳۳۷ - یا دفعہ ۳۳۸
کے مطابق کیا جاے اور کسی شخص نے جسنے ایسا وعدہ قبول کیا ہو کسی

٥-٥ اُن مقامات مین جہان قانون جرائم سرحدی پنجاب مصدرہ ۱۸۸۷ء جاری ہے - یہ
الفاظ دفعہ ۳۴ - سے نکال دیے جائینگے - دیکھو قانون ۴ ۱۸۸۷ء،
× - (صفحہ ۱۷۰ - کا نوٹ لاٹ دیکھو)

واقعہ مذکورہ کے عمداً مخفی رکھنے سے یا جھوٹی گواہی دینے سے اُن شرائط کی تعمیل نہ کی ہو جنکے اعتبار پر اُسکے ساتھ وعدہ کیا گیا تھا تو جائز ہے کہ اُسکی تجویز بابت اُس جرم کے جسکی نسبت وعدہ معافی اس طور پر کیا گیا ہو یا واسطے تجویز کسی اور جرم کے جو جرم اول الذکر سے متعلق اور ظاہراً اُس سے سرزد ہوا ہو کی جاسے ،

جسکے ساتھ وعدہ معافی کیا گیا ہو،

بیان اُس شخص کا جسکو معافی عطا ہوئی ہو جب معافی اس دفعہ کے بموجب اُس سے اُٹھا لیجائے اُسکے مقابلہ مین بطور وجہ ثبوت کے گذر سکتا ہے ،

کوئی نالش بابت ادائے جھوٹی شہادت کے نسبت بیان مذکور بلا منظوری ہائی کورٹ کے رجوع نہ کی جائیگی ،

دفعہ ۳۴۰- ہر شخص جسپر کسی عدالت فوجداری کے روبرو الزام لگایا جائے استحقاقاً مجاز ہے - کہ اپنی جوابدہی معرفت وکیل کے کرے ،

ملزم کا اختیار درخصوص جوابدہی معرفت وکیل کے،

دفعہ ۳۴۱- اگر شخص ملزم گو وہ فاترالعقل نہو الّا کارروائی عدالت کو نہ سمجھ سکتا ہو تو عدالت مجاز ہے - کہ مقدمہ کی تحقیقات یا تجویز مین مصروف ہو - اور اگر مقدمہ سوائے ہائی کورٹ کے کسی اور کورٹ مین دائر ہو اور تحقیقات کا نتیجہ ملزم کا سپرد ہونا یا تجویز کا نتیجہ مجرم پر جرم ثابت قرار پانا ہو تو کاغذات کارروائی مع رپورٹ جملہ حالات مقدمہ عدالت ہائی کورٹ مین مرسل کیے جائینگے اور ہائی کورٹ اُسکی نسبت وہ حکم صادر کریگی جو مناسب معلوم ہو ،

حالانکہ ملزم کارروائی کو نہ سمجھے،

دفعہ ۳۴۲- بدین غرض کہ شخص ملزم کو ایسے مراتب کے صاف کر دینے کا موقع ملے جو شہادت مین ظاہراً اُسکے خلاف مراد ہون تحقیقات یا

ملزم کے اظہار لینے کا اختیار،

× دربارۂ جرائم متعلق سلطنت اور جعلی شہادت کے جسکا وہ شخص مرتکب ہو جسکے ساتھ ایر برہما مین وعدۂ معافی کیا گیا ہو - دیکھو قانون ، ۱۸۸۶ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۱۰- گرد بابۂ رعایاے برطانیہ اہل یورپ کے دیکھو دفعہ ۲۲- ایضاً ،

تجویز کی کسی نوبت پر عدالت کو اختیار ہے۔ کہ بغیر پیشتر مطلع کرنے شخص ملزم کے ملزم سے ایسے سوالات کرے جو عدالت کو ضروری معلوم ہون۔ اور عدالت کو لازم ہے۔ کہ اُسی غرض سے بعد قلمبندی بیانات گواہان جانب مدعی اور قبل اسکے کہ شخص ملزم کو جوابدہی کرنے کی اجازت ہو عموماً مقدمہ کی بابت اُس سے استفسار کرے، شخص ملزم اسوجہ سے مستوجب سزا نہوگا۔ کہ اُسنے ایسے سوالات کا جواب دینے سے انکار کیا یا اُنکا جواب جھوٹا بیان کیا۔ مگر عدالت اور اہالی جوری کو (اگر کوئی ہون) اختیار ہوگا کہ ایسے انکار یا جھوٹے جواب سے ضمناً وہ نتیجہ اخذ کرین جو مقتضائے انصاف معلوم ہو جائز ہے۔ کہ جوابات شخص ملزم پر نہ صرف ایسی تحقیقات یا تجویز مین لحاظ کیاجاوے اور وہ ازطرف یا بمقابلہ شخص ملزم وجہ ثبوت مین داخل کیے جائین بلکہ کسی اور تحقیقات یا تجویز مین بھی جو متعلق کسی اور جرم سے ہو جسکا سرزد ہونا ایسے جواب سے پایا جاتا ہو قابل لحاظ اور ثبوت مین داخل ہونے کے لایق ہونگے،

شخص ملزم کو کسی طرح کا حلف نہ دیا جائیگا،

افشاے امر کے لیے کوئی دباو نہ ڈالا جاویگا

دفعہ ۳۴۳- بجز اُس کارروائی کے جو دفعات ۳۳۷- اور ۳۳۸- مین مقرر ہوئی ہے جائز نہین ہے کہ شخص ملزم پر بذریعہ وعدہ یا تخویف یا اور طور پر اس امر کی ترغیب دینے کے لیے کسیطرح کا دباو ڈالا جاے کہ وہ کسی امر کو جس سے اُسکو واقفیت ہو ظاہر کرے یا مخفی رکھے،

کارروائی کے ملتوی رکھنے کا اختیار،

دفعہ ۳۴۴- اگر بوجہ غیر حاضری کسی گواہ یا کسی اور وجہ معقول سے یہ بات ضرور اور مقتضائے مصلحت ہو کہ کسی تحقیقات یا تجویز کا شروع کرنا ملتوی کیا جاوے تو عدالت مجاز ہے۔ کہ وقتاً فوقتاً اپنے حکم تحریری مع وجوہ کے ذریعہ سے ایسی تحقیقات یا تجویز کو بپابندی اُن شرائط کے جو مناسب معلوم ہون اُس عرصہ کے لیے جو معقول معلوم ہو ملتوی کرتی رہے۔ اور شخص ملزم کو اگر وہ حراست مین ہو بذریعہ اجراے وارنٹ کے حراست مین رہنے کے لیے بھیج دے،

حراست مین بھیجے کا حکم،

مگر شرط یہ ہے - کہ کسی مجسٹریٹ کو اختیار نہوگا کہ اس دفعہ کے بموجب کسی شخص ملزم کو ایک ایک وقت ۱۵ - پندرہ روز سے زیادہ میعاد کے لیے حراست مین رہنے کا حکم کرے ہر ایک حکم جو سوائے ہائی کورٹ کے کسی اور کورٹ کی طرف سے اس دفعہ کے بموجب صادر ہو ضبط تحریر مین آئیگا - اور مہر حاکم اجلاس کنندہ یا مجسٹریٹ کے دستخط ثبت ہونگے،

معقول وجہ پھر حراست مین بھیجنے کی،

تشریح - اگر اسقدر ثبوت دستیاب ہو سکا ہو جس سے ظن غالب پیدا ہو کہ شخص ملزم سے کوئی جرم سرزد ہوا ہے - اور قرین قیاس معلوم ہو کہ مقدمہ ملتوی کرنے سے کچھ زیادہ ثبوت حاصل ہوگا تو یہ وجہ شخص ملزم کے حراست مین پھر بھیجنے کی وجہ معقول ہے،

وہ جرائم جنکی بابت راضی نامہ ہو سکتا ہے،

دفعہ ۳۴۵ - جائز ہے - کہ جرائم جو حسب دفعات مجموعہ تعزیرات ہند مصرحہ اول دو خانہ جدول مندرجہ ذیل لایق سزا ہون انکا راضی نامہ اُن اشخاص کی طرف سے عمل مین آئے جنکا ذکر جدول کے خانہ ۳ - مین ہوا ہے

| جرم، | دفعات مجموعہ تعزیرات کی جو جرم سے متعلق ہون - | شخص جسکی طرف سے جرم کا راضی نامہ ہو سکتا ہے، |
|---|---|---|
| سوچ بچار کر اس نیت سے کوئی بات وغیرہ کہنا جس سے مذہب کی بابت کسی شخص کا دل دُکھے، | ۲۹۸ | وہ شخص جسکا مذہب کی بابت دل دُکھانا مقصود ہو، |
| ضرر پہونچانا، ... | ۳۲۳ - و - ۳۳۴ | وہ شخص جسکو ضرر پہونچا ہو، |
| بیجا طور پر کسی شخص کی مزاحمت کرنی یا حبس مین رکھنا، | ۳۴۱ - و - ۳۴۲ | وہ شخص جسکے ساتھ مزاحمت کیجائے یا جو حبس مین رکھا جائے، |
| حملہ کرنا یا جبر مجرمانہ کا عمل مین لانا، | ۳۵۲ - و - ۳۵۵ ۳۵۸، | وہ شخص جسپر حملہ کیا جائے یا جسکی نسبت جبر مجرمانہ عمل مین آئے، |
| بطور ناجائز محنت کرنے پر مجبور کرنا، | ۳۷۴ | وہ شخص جس سے جبراً محنت لیجائے، |

جائز ہے - کہ جرم بالعمد ضرر پہونچانے یا بالعمد ضرر شدید پہونچانے یا ایسے فعل ضرر پہونچانے کا جس سے جان انسان کو خطرہ ہو یا ایسے فعل سے ضرر شدید پہونچانے کا جس سے جان انسان کو خطرہ ہو جنکی سزا ئین مجموعہ تعزیرات ہند کی دفعہ ۳۲۴ یا ۳۲۳ یا ۳۳۷ یا ۳۳۸ مین مقرر ہین باجازت اُس عدالت کے جسکے روبرو کسی جرم مذکورہ کی نالش دائر ہو اُس شخص کیطرف سے راضی نامہ پر طے کیا جاے جسکو ضرر پہونچایا گیا ہو،

جب کوئی جرم اس دفعہ کے مطابق لائق تصفیہ براضی نامہ ہو تو جائز ہے کہ ایسے جرم کی مدد دہی یا مدد دہی مین قصد کرنا (جب ایسا قصد کرنا خود جرم ہو) اسی طریق پر بذریعہ راضی نامہ طے کیا جاے ،

جب وہ شخص جو اور صورت مین اس دفعہ کے مطابق کسی جرم کا تصفیہ بصورت راضی نامہ کرنے کا مجاز ہوتا نابالغ یا مجنون یا فاتر العقل ہو تو وہ شخص جو اُسکی طرف سے معاہدہ کرنے کا مجاز ہو جرم مذکور کی بابت راضی نامہ کرسکتا ہے ،

راضی نامہ پر تصفیہ ہونا کسی جرم کا اس دفعہ کے مطابق یہ اثر رکھیگا کہ گویا ملزم جرم سے بری کیا گیا ،

کوئی اور جرم سواے اُن جرمون کے جو اس دفعہ مین مذکور ہین راضی نامہ پر طے نہ کیا جائیگا ،

دفعہ ۳۴۶ - اگر کسی مقدمہ کے دوران تحقیقات یا تجویز مین جو کسی ضلع واقع بیرون بلاد پریزیڈنسی مین کسی مجسٹریٹ کے روبرو ہو رہی ہو مجسٹریٹ کی یہ رائے ہو کہ شہادت موجودہ سے یہ ظن غالب پیدا ہوتا ہے کہ مقدمہ اس قسم کا ہے کہ اُسکی تجویز یا سپردگی اُسی ضلع کے کسی اور مجسٹریٹ سے ہونی چاہیے تو مجسٹریٹ مذکور اپنی کارروائی ملتوی کرکے کاغذات مقدمہ کو مع اپنی رپورٹ کے جسمین مختصر حال مقدمہ کا لکھا جائیگا کسی مجسٹریٹ کے پاس جسکا وہ ماتحت ہو یا کسی

ضلع کے مجسٹریٹ مفصل کا اُن مقدمات مین جو وہ فیصل نہین کرسکتا،

اور مجسٹریٹ مجاز سماعت کے پاس جسکو مجسٹریٹ ضلع ہدایت کرے مرسل کریگا ،
وہ مجسٹریٹ جسکے پاس مقدمہ بھیجا جاوے مجاز ہوگا۔کہ اگر اُسکو ایسا اختیار حاصل
ہو مقدمہ کو خود تجویز کرے یا کسی مجسٹریٹ ماتحت اپنے کے پاس جو مجاز سماعت ہو تجویز
کے لیے منتقل کرے۔ یا شخص ملزم کو تجویز ہونے کے لیے سپرد کرے ،

مابعد جبکہ بعد شروع تحقیقات یا تجویز کے مجسٹریٹ سمجھے کہ مقدمہ کو سپرد عدالت بالا کرنا چاہیے

دفعہ ۳۴۷- اگر کسی تحقیقات مین جو مجسٹریٹ کے روبرو ہوتی ہو یا کسی تجویز
مین جو مجسٹریٹ کے روبرو ہوتی ہو کارروائی کی کسی نوبت پر قبل کرنے دستخط
اوپر تجویز کے یہ دریافت ہو کہ مقدمہ اُس قسم کا ہے کہ اُسکی تجویز عدالت سشن
یا ہائی کورٹ کے روبرو ہونی چاہیے ۔ اور اگر حاکم موصوف کو تجویز کے لیے مقدمہ
سپرد کرنے کا اختیار ہو۔ تو اُسکو لازم ہے ۔کہ کارروائی مزید بند کرکے شخص
ملزم کو مطابق شرائط دفعات صدر کے عدالت بالا مین سپرد کرے ،
اگر ایسا مجسٹریٹ تجویز کے لیے مقدمہ سپرد کرنے کا اختیار نہ رکھتا ہو تو
اُسکو مناسب ہے کہ مطابق دفعہ ۳۴۶ کے عمل کرے ،

تجویزان شخصونکی جو پیشتر ان جرمون کے مجرم ٹھہر چکے ہون جو سکہ یا قانون ٹکٹ یا جایداد کے متعلق ہون،

دفعہ ۳۴۸- اگر وہ شخص جو ایسے جرم کی علت مین ایک مرتبہ سزا
پاچکا ہو جسکی سزا حسب شرائط باب ہاے ۱۲ - یا ۱۷- مجموعۂ تعزیرات ہند
کے ۳- تین برس یا اُس سے زیادہ میعاد کی قید مقرر ہے دوبارہ ایسے جرم مین
ماخوذ ہو جاوے جسکی سزا مطابق باب ہاے مذکور ۳- تین برس یا اُس سے
زیادہ میعاد کی قید مقرر ہے۔ تو بالعموم اُسکی نسبت یہ عمل ہوگا کہ اگر وہ مجسٹریٹ جسکے
روبرو وہ ماخوذ ہوا ہو اُسکو عادی مجرم سمجھتا ہو تو وہ عدالت سشن یا ہائی کورٹ
مین جیسا موقع ہو سپرد کیا جائیگا۔ یا جن اضلاع مین مجسٹریٹ ضلع کو اختیارات
مفصلۂ دفعہ ۳۰- عطا ہوئے ہون جائز ہے ۔کہ شخص ملزم کی تجویز اُسی مجسٹریٹ
کی معرفت عمل مین آئے ،

دفعہ ۳۴۹ - جب رائے کسی مجسٹریٹ درجہ دوم یا درجہ سوم مجاز سماعت
مین بعد سماعت ثبوت پیش کردہ مدعی و مدعا علیہ کے یہ ہو کہ شخص ملزم مجرم ہے
اور اُسکو اُس سزا سے کوئی مختلف سزا یا کوئی زیادہ سخت سزا ملنی چاہیے جو مجسٹریٹ مذکور
خود دلانے کا مجاز ہے - یا شخص ملزم سے حسب دفعہ ۱۰۶ مچلکا لکھوانا ضرور سمجھے
تو اُسکو اختیار ہے - کہ اپنی رائے قلمبند کرکے تمام کاغذات مقدمہ اور نیز شخص ملزم
کو اُس مجسٹریٹ ضلع یا مجسٹریٹ حصہ ضلع کے پاس بھیجدے جسکا وہ ماتحت ہو اور
وہ مجسٹریٹ جسکے پاس کاغذات مقدمہ بھیجے جائین مجاز ہے - کہ اگر مناسب سمجھے تو
مقدمہ کا اظہار لے - اور کسی گواہ کو پھر طلب کرکے اُسکا اظہار لے جو پہلے مقدمہ مین گواہی دے چکا ہو
اور ثبوت مزید طلب کرکے شامل کرے - اور مقدمہ مین ایسی تجویز یا حکم سزا یا اور حکم صادر
کرے جو اُسکو مناسب معلوم اور قانون کے موافق ہو - مگر شرط یہ ہے - کہ وہ اُس سزا
مین اُس سے زیادہ سزا عائد نہ کریگا جسکو وہ دفعات ۳۲ و ۳۳ کے مطابق عائد کرنے کا اختیار رکھتا ہے

سماعت کی منسوخی جب مجسٹریٹ کافی سزا نہ دے سکتا ہو

دفعہ ۳۵۰ - اگر اختیار سماعت کسی مجسٹریٹ کا بعد اسکے کہ اُسنے کسی تحقیقات
یا تجویز کی کل شہادت یا اُسکے کسی جزو کی سماعت کی ہو اُس مقدمہ مین ساقط ہو جاوے
اور اُسکی جگہ کوئی اور مجسٹریٹ آجاوے جو اُسمین اختیار سماعت رکھتا اور عمل مین
لاتا ہو تو ایسے مجسٹریٹ جانشین کو اختیار ہے - کہ بربناے اُس شہادت کے جو
جزو مجسٹریٹ سابق نے اور جزو خود اُسنے قلمبند کی ہو مقدمہ کو فیصل کرے یا گواہون
کو پھر طلب کرکے از سر نو تحقیقات یا تجویز شروع کرے،
مگر حسب شرط ذیل -
(الف) - کسی تجویز مین شخص ملزم کو اختیار ہے - کہ جب دوسرا مجسٹریٹ
اپنی کارروائی شروع کرے - تو گواہون کو یا اُنمین سے کسی کو مکرر طلب کیے جانے
اور مکرر اظہار لیے جانے کی درخواست کرے،

ثبوت جرم یا پیشی کا مقدمہ اُس شہادت پر جسکا ایک حصہ ایک مجسٹریٹ نے اور دوسرا حصہ دوسرے نے لکھا ہو

(ب) - عدالت ہائی کورٹ یا جن مقدمات کی تجویز بمعرفت ایسے مجسٹریٹوں کے ہوئی ہو جو مجسٹریٹ ضلع کے ماتحت ہین انمین مجسٹریٹ ضلع مجاز ہے - کہ عام اس سے کہ وہ لایق اپیل ہون یا نہ ہون کسی حکم اثبات جرم کو جو بربناے ایسی شہادت کے صادر ہوا ہو جو گنگا اُس مجسٹریٹ کے ہاتھ سے قلمبند نہ ہوئی ہو جسنے حکم اثبات جرم کا صادر کیا ہو منسوخ کر دے - بشرطیکہ ہائی کورٹ یا مجسٹریٹ ضلع کی راے مین شخص ملزم کو ایسی کارروائی سے نقصان شدید پہونچا ہو - اور اُسکو اختیار ہے کہ از سر نو تحقیقات یا تجویز ہونے کا حکم دے،

کوئی عبارت اس دفعہ کی اُن صورتون سے متعلق نہین ہے جبکہ دفعہ ۴۰۲ کے مطابق کارروائی ملتوی کی جاے،

روک رکھنا اُن ملزمون کو جو عدالت مین حاضر ہون،

دفعہ ۳۵۱ - جائز ہے - کہ ہر شخص جو کسی عدالت فوجداری مین حاضر ہو گو وہ گرفتار یا طلب ہو کر نہ آیا ہو واسطے دینے اظہار نسبت ارتکاب کسی جرم کے جو عدالت مذکور کی سماعت کے لایق ہو اور جسکی بابت اُسکی ذات سے سرزد ہونے کا گمان وجہ ثبوت سے پیدا ہوتا ہو عدالت کے حکم سے روک رکھا جاے - اور اُسپر اُسیطرح مقدمہ قائم کیا جاے کہ گویا وہ گرفتار یا طلب ہو کر آیا تھا،

جب ایسا شخص ایسی تحقیقات کے دوران مین روکا جاے جو باب ۱۸ کے بموجب ہوتی ہو یا بعد شروع ہونے تجویز کے روکا جاے تو کارروائی متعلقہ شخص مذکور از سر نو ہوگی - اور گواہون کا اظہار مکرر لیا جائیگا،

عدالتین کھلی ہوئی ہونگی،

دفعہ ۳۵۲ - وہ مقام جہان کوئی عدالت فوجداری کسی جرم کی تحقیقات یا تجویز کرنے کے لیے اپنی نشست رکھے کھلی عدالت قرار پائیگا - اور بالعموم خلق اللہ کو اختیار ہوگا کہ جہان تک اُسمین آرام کے ساتھ گنجائش ہو اُسمین آتے جاتے رہین،

مگر شرط یہ ہے - کہ حاکم اجلاس کنندہ یا مجسٹریٹ مجاز ہے - کہ کسی خاص مقدمہ کی تحقیقات یا تجویز کی کسی نوبت پر یہ حکم صادر کرے

کہ تمام خلائق یا کوئی خاص شخص اُس کمرہ یا مکان مین نہ آنے پائے یا حاضر نہ رہے جو عدالت کے استعمال مین آتا ہو،

## باب-۲۵

## بابت طریقہ لینے اور قلمبند کرنے شہادت کے مقدمات کی تحقیقات اور تجویز مین ×،

ملزم کے روبرو شہادت لیجائیگی

دفعہ ۳۵۳- بجز اُس صورت کے جسکے لیے اور طرح پر حکم صریح ہوا ہے تمام شہادت جو مطابق احکام باب ہاے ۱۸-اور ۲۰-اور ۲۱-اور ۲۲-اور ۲۳-کے لیجائے شخص ملزم کے مواجہہ مین لیجائیگی-یا جب وہ صالۃً حاضر ہونے سے معاف ہو بمواجہہ اُسکے وکیل کے لیجائیگی،

پریزیڈنسی شہرون کے باہر شہادت کے قلمبند کرنے کا طریق

دفعہ ۳۵۴-جو تحقیقات و تجویز (علاوہ تجویز سرسری کے) حسب مجموعہ ہذا معرفت اور کسی مجسٹریٹ کے (جو مجسٹریٹ پریزیڈنسی نہو) یا معرفت یا روبرو سشن جج کے عمل مین آئے اُسمین شہادت گواہون کی حسب طریقہ مندرجۂ ذیل قلمبند کیجائیگی،

مقدمات قابل سمن مین اور مجسٹریٹ درجۂ اول اور درجۂ دوم کے روبرو سمن مقدمون کی تحریر مختصر تحریر شہادت،

دفعہ ۳۵۵-مقدمات قابل اجرا سمن مین جو سواے مجسٹریٹ پریزیڈنسی کے کسی اور مجسٹریٹ کے روبرو تجویز کیے جاتے ہین-اور مقدمات جرائم منفصلہ دفعہ ۲۶۰-ضمن ہاے (ب) لغایت (ک) مین جب اُنکی تجویز معرفت کسی مجسٹریٹ درجۂ اول یا درجۂ دوم کے ہو مجسٹریٹ کو چاہیے کہ ہر ایک گواہ کی شہادت کا خلاصہ جیسے جیسے گواہ کا اظہار ہوتا جاے بطور یادداشت کے لکھتا جاے،

ایسی یادداشت مجسٹریٹ کے قلم خاص سے تحریر پاکر اور اُسکے دستخط سے مزین ہو کر شامل مثل کی جائیگی،

× ایریرہا مین تحقیقات یا تجویز کے وقت جو مجسٹریٹ یا عدالت سشن کے روبرو ہر شہادت کے قلمبند کرنے کے بارے مین دیکھو قانون ۱۸۸۴ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۱۲-مگر رعایاے برطانیہ اہل یورپ کے بارے مین دیکھو دفعہ ۲۲-ایضاً،

اگر مجسٹریٹ یادداشت حسب مذکورۂ بالا لکھہ نہ سکے تو اُسکو چاہیے کہ اپنی معذوری کی وجہ تحریر کرے۔ اور یادداشت مذکور اپنی زبان سے کچہری عام مین لکھوائے۔ اور اُسپر اپنے دستخط ثبت کرے۔ اور وہ یادداشت شامل مثل کیجائیگی،

*پریزیڈنسی شہرون کے باہر اور صدر زن مین تحریر شہادت*

دفعہ ۳۵۶- باقی اور اور تجاویز مین جو روبرو عدالت ہاے سشن اور مجسٹریٹون کے (باستثناء مجسٹریٹان پریزیڈنسی کے) عمل مین آئین اور جملہ تحقیقاتون مین جو مطابق باب ۱۲- و ۱۸- کے ہون شہادت ہر گواہ کی بزبان مروجۂ عدالت معرفت مجسٹریٹ یا سشن جج کے یا مجسٹریٹ یا سشن جج کی حاضری اور سماعت مین اور اُنکی ذاتی ہدایت اور نگرانی سے قلمبند کیجائیگی۔ اور اُسپر مجسٹریٹ یا سشن جج کے دستخط ثبت ہونگے،

*ادائے شہادت انگریزی مین*

جب ایسے گواہ کی شہادت زبان انگریزی مین ادا کیجاے تو مجسٹریٹ یا سشن جج کو اختیار ہے کہ اُسکو اپنے قلم سے زبان مذکور مین لکھے۔ اور سواے اُس صورت کے کہ شخص ملزم زبان انگریزی سے واقف ہو یا زبان عدالت کی انگریزی ہو ترجمہ مصدقہ اُس شہادت کا زبان مروجۂ عدالت مین تحریر ہو کر شامل مثل کیا جائیگا،

*یادداشت جبکہ شہادت مجسٹریٹ یا جج خود قلمبند نکرے،*

جن مقدمات مین مجسٹریٹ یا سشن جج شہادت کو قلمبند نکرے اُسکو لازم ہے کہ جیسے ایک ایک گواہ کا اظہار ہوتا جاے گواہ کے بیان کا خلاصہ بطور یادداشت لکھتا جاے۔ اور یادداشت مذکور خاص مجسٹریٹ یا سشن جج اپنے ہاتھ سے لکھیگا اور وہ بعد ثبت ہونے دستخط مجسٹریٹ یا سشن جج کے مثل مین شامل کیجائیگی،

اگر مجسٹریٹ یا سشن جج حسب مذکورۂ صدر یادداشت لکھنے سے معذور ہو تو اُسکو معذوری کی وجہ لکھنی لازم ہوگی،

*شہادت جس زبان مین قلمبند کی جائیگی*

دفعہ ۳۵۷- لوکل گورنمنٹ کو اس حکم کے صادر کرنے کا اختیار ہے کہ کسی ضلع یا حصہ ضلع مین یا اُن کارروائیون مین جو کسی عدالت سشن یا مجسٹریٹ یا خاص درجہ کے مجسٹریٹ کے روبرو ہون مجسٹریٹ یا سشن جج

مقدمات متذکرۂ دفعہ ۲۵ مین اپنے ہاتھ سے اپنی ہی اوری زبان مین
اظہار ہر گواہ کا لکھے - الا اُس صورت مین کہ سشن جج یا مجسٹریٹ کسی وجہ موجہ
کسی گواہ کا اظہار خود نہ لکھ سکے کہ ایسی صورت مین اُسکو چاہیئے کہ اپنی معذوری
کی وجہ تحریر کرے - اور کچہری عام مین خود اپنی زبان سے اظہار لکھوا لے ،

جو اظہار اس طور سے قلمبند ہو اُسپر سشن جج یا مجسٹریٹ کے دستخط ثبت ہونگے
اور وہ شامل مثل کیا جائیگا ،

مگر شرط یہ ہے - کہ لوکل گورنمنٹ سشن جج یا مجسٹریٹ کو ہدایت کر سکتی ہے کہ
اظہار گواہ کا زبان انگریزی یا زبان مروجہ عدالت مین لکھے گو انمین سے کوئی
اُسکی زبان مادری نہو ،

دفعہ ۳۵۸ - مقدمات قسم متذکرۂ دفعہ ۲۵۵ - مین مجسٹریٹ کو اختیار ہے
کہ اگر مناسب سمجھے کسی گواہ کی شہادت اُس طریق پر لے جو دفعہ ۳۵۶ مین مذکور
ہے - یا اگر مجسٹریٹ مذکور کے علاقہ حکومت کی حد وار ضلع کے انڈین لوکل گورنمنٹ
سے حکم متذکرۂ ۳۵۷ - صادر ہوا ہو تو مطابق اُس طریقہ کے اظہار قلمبند کرے جو
دفعہ مذکور مین مقرر ہے ،

دفعہ ۳۵۹ - جو شہادت دفعہ ۳۵۶ - یا دفعہ ۳۵۷ - کے مطابق لیجاے
وہ معمولاً بطور سوال و جواب کے قلمبند نہ کی جائیگی بلکہ بشکل بیان مسلسل کے ،
مجسٹریٹ یا سشن جج کو اختیار ہے - کہ حسب اقتضاے راے اپنی کوئی خاص
سوال و جواب قلمبند کرے یا کرائے ،

دفعہ ۳۶۰ - جیسے جیسے ایک ایک گواہ کی شہادت جو حسب دفعہ ۳۵۶ لیگئی ہو مکمل ہوتی جاے وہ بروبرو ملزم کے اگر وہ حاضر ہو یا بروبرو اُسکے وکیل کے
اگر وہ وکالۃً حاضر ہو گواہ کو پڑھ کر سنا دی جائیگی - اور بشرط ضرورت اُسکی اصلاح کیجائیگی ،

مقدمات حسب دفعہ ۲۵۵ مین مجسٹریٹ کی فہمائش

شہادت کے قلمبند کرنیکا طریقہ حسب دفعہ ۳۵۶ یا دفعہ ۳۵۷ کے

ضابطہ درخصوص ویسی شہادت کے جبکہ مکمل ہو جاے ،

اگر اُسوقت جب کہ گواہ کو اُسکا اظہار سنایا جاے گواہ کسی بیان مندرجہ اظہار کی صحت سے منکر ہو تو مجسٹریٹ یا سشن جج کو اختیار ہے۔ کہ اُسکی اصلاح نکرکے اظہار پر اُس اعتراض کی یادداشت لکھدے جو گواہ نے کیا ہو۔ اور اپنی کیفیت بھی اگر ضرورت پائی جاے اُسپر لکھدے،

اگر اظہار اُس زبان مین جسمین گواہ اظہار دے تحریر نہ کیا جاے بلکہ دوسری زبان مین تحریر ہو اور گواہ اُس زبان کو جسمین اُسکا اظہار قلمبند ہو نہ سمجھتا ہو تو جس زبان مین اُسنے اظہار دیا ہو اُس زبان مین یا اور کسی زبان مین جسکو وہ سمجھتا ہو اُسکا اظہار ترجمہ ہوکر اُسکو سنادیا جاے،

ملزم یا اُسکے وکیل کو شہادت کا سنادینا،

دفعہ ۳۶۱ - جب کبھی شہادت ایسی زبان مین ادا کیجاے جسکو شخص ملزم نہ سمجھتا ہو۔ اور ملزم اُسوقت اصالتاً حاضر ہو تو وہ شہادت سر اجلاس اُس زبان مین ترجمہ ہوکر اُسکو سنادیجائیگی جسکو وہ سمجھتا ہو،

اگر شخص ملزم وکالتاً حاضر ہو اور شہادت سواے زبان مستعملہ عدالت کے کسی اور زبان مین ادا کیجاے جسکو اُسکا وکیل نہ سمجھتا ہو تو وہ شہادت زبان مستعملہ مین ترجمہ ہوکر وکیل کو سمجھادیجائیگی،

جب دستاویزات ثبوت باضابطہ کی اغراض کے لیے داخل کیجائین عدالت مجاز ہوگی کہ حسب اقتضاے انصاف کے اپنے بقدر دستاویزات کا ترجمہ کرلے جو ضروری معلوم ہون،

تحریر شہادت پریزیڈنسی مجسٹریٹون کی عدالتون مین،

دفعہ ۳۶۲ - ہر مقدمہ مین جسمین مجسٹریٹ پریزیڈنسی کسی قدر جرمانہ عاید کرے جو ما، دوسو روپئے سے زیادہ ہو یا قید جو چھ مہینے سے زیادہ ہو تجویز کرے اُسکو لازم ہے۔ کہ شہادت گواہون کی اپنے ہاتھ سے قلمبند کرے یا اُسکو سر اجلاس اپنی زبان سے دوسرے سے لکھوادے اور تمام شہادت جو اُس طور سے قلمبند ہو با ثبت دستخط مجسٹریٹ کے شامل مثل کیجائیگی،

جو شہادت اس طور سے لیجاے بالعموم بطور بیان مسلسل کے قلمبند کیجائیگی
گر مجسٹریٹ مجاز ہے کہ حسب اقتضاے راے اپنے کسی خاص سوال یا جواب کو لکھ لیا کرے
جتنے احکام سزا جو دفعہ ۳۵ کے مطابق ایک ہی وقت صادر کیے جائین اس دفعہ
کی اغراض کے لیے بمنزلہ حکم سزاے واحد سمجھے جائینگے،

رائے نسبت اوضاع و حرکات گواہ کے،

دفعہ ۳۶۳ - ہر سشن جج یا مجسٹریٹ کو جو کسی گواہ کی شہادت قلمبند کرے لازم ہے کہ اظہار دینے کے وقت گواہ مذکور کی جیسی اوضاع و حرکات پائی جائین انکی نسبت اپنی راے (اگر کچھ ہو) جسقدر ضروری معلوم ہو تجویز کرے،

اظہار ملزم کا کیونکر قلمبند کیا جائیگا،

دفعہ ۳۶۴ - جب کسی شخص ملزم کا اظہار معرفت کسی مجسٹریٹ یا ورعدالت کے سواے عدالت ہائی کورٹ کے جو متعلق سند شاہی کے مقرر ہوئی ہے یا سواے چیف کورٹ پنجاب کے لیا جاے - تو وہ تمام اظہار مع جملہ سوالات کے جو ملزم سے کیے جائین اور نیز جملہ جوابات کے جو وہ دے لفظ بلفظ اُس زبان مین قلمبند کیے جائینگے جسمین کہ اُسکا اظہار لیا جاے - اگر یہ غیر ممکن ہو تو عدالت کی زبان مین یا بزبان انگریزی تحریر ہوکر اُسکو معائنہ کرایا جائیگا - یا اُسکے روبرو پڑھا جائیگا - اور اگر وہ اُس زبان کو نہ سمجھتا ہو جسمین کہ اظہار لکھا گیا ہو تو اُس زبان مین جسکو وہ سمجھتا ہو ترجمہ ہوکر اُسکو سنا دیا جائیگا - اور اُسکو اختیار ہوگا کہ اپنے جواب کی توضیح کرے یا کچھ اور بیان لکھوالے،

جب تمام تحریر اُس بیان کے موافق ہو جاے جسکو وہ سچ ظاہر کرتا ہو تب ملزم کے دستخط اور مجسٹریٹ یا ایسی عدالت کے جج کے دستخط اظہار پر ثبت ہونگے - اور ایسا مجسٹریٹ یا جج اپنے ہاتھ سے اس امر کی تصدیق لکھیگا کہ وہ اظہار اُسکے روبرو اور اُسکی سماعت مین قلمبند کیا گیا اور اُسمین شخص ملزم کا تمام بیان صحیح و درست مندرج ہے،

جن مقدمات مین کہ اظہار شخص ملزم کا مجسٹریٹ یا سشن جج کی معرفت قلمبند کیا جاے تو مجسٹریٹ یا جج کو لازم ہے بجز اُس صورت کے کہ وہ مجسٹریٹ پریزیڈنسی ہو کہ جیسے جیسے گواہ کا اظہار ہوتا جاے اظہار کی ایک یادداشت بزبان مستعملۂ عدالت یا بزبان انگریزی لکھتا جاے اگر وہ زبان انگریزی سے بقدر کافی واقف ہو۔ اور مجسٹریٹ یا جج مذکور کو چاہیے کہ ایسی یادداشت اپنے قلم خاص سے لکھے۔ اور اسپر اپنے دستخط ثبت کرے۔ اور وہ یادداشت شامل کی جائیگی۔ اگر مجسٹریٹ یا جج مذکور ایسی یادداشت کے لکھنے سے معذور ہو تو اُسکو لازم ہے کہ اپنی معذوری کی وجہ لکھے کوئی عبارت اس دفعہ کی شخص ملزم کے اظہار سے متعلق نہ ہوگی جو حسب دفعہ ۲۶۳ کے لیا جاے ،

| | |
|---|---|
| تحریر شہادت ہائی کورٹ مین ، | دفعہ ۳۶۵ - ہر عدالت ہائی کورٹ کو جو بموجب فرمان شاہی کے مقرر ہوئی ہو اور نیز چیف کورٹ پنجاب کو اختیار ہے۔ کہ وقتاً فوقتاً بذریعۂ قاعدۂ عام کے یہ بات مقرر کرے کہ جو جو مقدمات اُن عدالتون کے روبرو پیش ہون اُنمین شہادت کس طور پر قلمبند کی جائیگی۔ اور عدالت مذکور کے ججون کو لازم ہوگا۔ کہ مطابق اُسی قاعدہ کے (اگر کوئی مقرر ہوا ہو) شہادت کو یا اُسکا خلاصہ قلمبند کرین ، |

## باب ۲۶
## بابت تجویز کے ،

| | |
|---|---|
| تجویز کے سنانے کا طریقہ ، | دفعہ ۲۶۶ - تجویز ہر مقدمہ کی جو معرفت کسی عدالت فوجداری مجاز سماعت ابتدائی فیصل کیا جاے برسر اجلاس اُسی وقت یا کسی تاریخ مابعد پر جسکی اطلاع فریقین یا اُنکے وکلا کو حسب ضابطہ دی جائیگی پڑھ سنائی جائیگی۔ اور شخص ملزم حراست مین ہو تو وہ عدالت مین حاضر کیا جائیگا۔ اور اگر حراست مین نہو تو اُسکو تجویز سننے کے لیے حاضر ہونے کا حکم دیا جائیگا۔ الا اُس صورت مین کہ اُسکا دوران تجویز مین |

اصالتًہ حاضر رہنا معاف کیا گیا ہو - اور حکم سزا مین صرف جرمانہ عائد کیا گیا ہو - کسی صورت مین جائز ہے - کہ وہ تجویز اُسکے وکیل کے مواجہہ مین سنائی جاوے،

تجویز کس زبان مین ہوگی، مضامین تجویز،

**دفعہ ۳۶۷** - ایسی ہر تجویز بجز اُس صورت کے جسکی بابت کوئی اور حکم صریح اس مجموعہ مین مندرج ہو عدالت کے حاکم اجلاس کنندہ کے قلم خاص سے عدالت کی زبان مین یا انگریزی زبان مین تجویز کی جائیگی - اور اُسمین امر یا امور تنقیح طلب درج کیے جائینگے - اور فیصلہ ہر امر مذکور کا اور وجوہ فیصلہ لکھی جائینگی - اور اُسپر تاریخ اور دستخط بقلم حاکم اجلاس کنندہ تجویز سنانے کے وقت ثبت کیے جائینگے،

تجویز مذکور مین صراحت اُس جرم کی (اگر کوئی ہو) جسکی بابت اور مجموعۂ تعزیرات ہند کی اُس دفعہ کی یا کسی اور قانون کی جسکے مطابق شخص ملزم پر حکم سزا صادر کیا گیا - درج کیجائیگی - اور نیز تعداد سزا (اگر کچھ ہو) جو اُسکے لیے تجویز ہوئی ہو،

تجویز علی سبیل البدلیت

جب مجرم پر کوئی جرم مقررہ مجموعۂ تعزیرات ہند ثابت قرار دیا جاوے - اور اس امر مین شبہہ ہو کہ جرم مذکور مجموعۂ مزبور کی دو دفعات مین سے کس دفعہ مین داخل ہے - یا دفعۂ واحد کی دو ضمنون مین سے کس ضمن مین داخل ہے - تو عدالت کو چاہیے کہ اشتباہ کو صاف کرکے تجویز علی سبیل البدلیت صادر کرے،

اگر تجویز کی رو سے شخص ملزم جرم سے بری کیا گیا ہو تو تجویز مین عدالت درج لکھیگی جس سے کہ شخص ملزم بری کیا جاوے - اور یہ ہدایت کریگی کہ وہ رہائی پائے،

اگر شخص ملزم پر ایسا جرم ثابت قرار دیا جاوے جسکی سزا موت مقرر ہے اور عدالت کی تجویز سے اُسکو کوئی اور سزا سوائے موت کے دی گئی ہو - تو عدالت کو لازم ہے - کہ اپنی تجویز مین وجہ اس بات کی ظاہر کرے کہ کیون سزائے موت کی عائد نہین کی گئی،

مگر شرط یہ ہے - کہ جن مقدمات مین جوری کی معرفت تجویز ہو عدالت کو کوئی تجویز لکھنی ضرور نہین ہے - بلکہ عدالت سشن کو لازم ہے - کہ اہل جوری کو جو ہدایت کیجاے اُس ہدایت کی مدات کو قلمبند کرے ،

**حکم سزاے موت ،**

دفعہ ۳۶۸- جب کسی شخص کی نسبت حکم سزاے موت صادر ہو تو حکم مین یہ ہدایت کی جائیگی کہ وہ شخص اُس عرصہ تک گلے بستہ لٹکایا جاے کہ اُسکا دم نکل جاے ، حکم سزاے حبس بعبور دریاے شور مین اُس مقام کی تصریح ہوگی جسمین کہ شخص سزایاب کو بھیجنا منظور ہو ،

**حکم سزاے حبس بعبور دریاے شور عدالت تجویز کو تبدیل نکریگی ،**

دفعہ ۳۶۹- کسی عدالت کو باستثناے ہائیکورٹ کے اختیار نہین ہے کہ جب اپنی تجویز پر ایک مرتبہ دستخط کر چکے اُسمین کچھ تبدیل یا نظرثانی کرے - الا اُس طور پر جسکا ذکر دفعہ ۳۹۵- مین ہوا ہے یا واسطے تصحیح غلطی کتابت کے ،

**پریزیڈنسی مجسٹریٹ کی تجویز ،**

دفعہ ۳۷۰- پریزیڈنسی کے مجسٹریٹ کو لازم ہے کہ طریقۂ محکومہ صدر کے مطابق تجویز لکھنے کے عوض اُمور مفصلۂ ذیل قلمبند کرے -

(الف)- مقدمہ کا نمبر ترتیبی ،

(ب)- تاریخ ارتکاب جرم ،

(ج)- نام مستغیث اگر کوئی ہو ،

(د)- نام شخص ملزم کا اور (بحالت رعایاے برطانیہ اہل یورپ کے) اُسکی ولدیت وسکونت ،

(ہ)- جرم جسکا الزام لگایا گیا یا جو ثابت قرار دیا گیا ،

(و)- عذر شخص ملزم کا اور اُسکا اظہار (اگر کچھ لیا گیا ہو) ،

(ز)- حکم اخیر ،

(ح)- تاریخ حکم مذکور ،

(ط)- اُن سب مقدمات مین جنمین مجسٹریٹ قید کی سزا تجویز کرے یا جرمانہ ۲۰۰ روپیہ سے زیادہ تعداد کا یا دونون سزائین عائد کرے ایک مختصر کیفیت وجوہ ثابت قرار دینے جرم کی ،

ملزم کو تجویز سمجھا دی جائیگی اور نقل دیجائیگی

دفعہ ۳۷۱ - تجویز شخص ملزم کو سمجھا دی جائیگی - اور اُسکی درخواست پر تجویز کی ایک نقل یا جب وہ خواہش ظاہر کرے تجویز کا ترجمہ اسی کی زبان مین اگر اُسکا طیار کرنا ممکن ہو یا بزبان مستعملہ عدالت اُسکو بلا توقف دیا جائیگا - لازم ہے کہ نقل مذکور ہر صورت مین سوا وہ مقدمہ لائق اجرا ے سمن کے بلا اجرت دیجائے،

لازم ہے کہ اُن مقدمات مین جو معرفت جوری کے عدالت سشن مین تجویز کیے جائین نقل مدات ہدایت حاکم جو جوری کو سنائی جاے شخص ملزم کی درخواست پر بلا درنگ و بلا خرچہ دی جاے،

اُس شخص کی صورت مین جسکی نسبت حکم سزاے موت صادر ہوا ہو،

جب شخص ملزم کی نسبت سشن جج کے حکم سے سزاے موت تجویز کی گئی ہو تو جج مذکور کو چاہیے کہ ملزم کو اس بات سے بھی مطلع کرے کہ اگر اُسکو اپیل کرنا منظور ہو تو کس میعاد کے اندر اپیل رجوع کرنا چاہیے،

تجویز کا کب ترجمہ کیا جائیگا،

دفعہ ۳۷۲ - اصل تجویز مقدمہ کی مثل مین شامل کیجائیگی - اور اگر اصل تجویز سزاے زبان مستعملہ عدالت کے کسی اور زبان مین لکھی ہوئی ہو اور ملزم خواستگار ہو تو ترجمہ اُسکا بزبان مستعملہ عدالت مرتب ہو کر مثل مین شامل کیا جائیگا،

عدالت سشن تجویز اور حکم سزا کی نقل مجسٹریٹ کے پاس بھیجدیگی،

دفعہ ۳۷۳ - جن مقدمات کی تجویز عدالت سشن کے روبرو ہو عدالت مذکور کو لازم ہے - کہ اپنی تجویز اور حکم سزا کی ایک نقل (اگر کوئی ہو) اُس ضلع کے مجسٹریٹ کے پاس بھیجدے جسکے علاقہ حکومت کی حدود ارضی کے اندر مقدمہ کی تجویز ہوئی تھی،

## باب ۲۷

## بابت ترسیل احکام سزا بغرض بحالی عدالت اعلی مین،

حکم سزاے موت عدالت

دفعہ ۳۷۴ - جب عدالت سشن حکم سزاے موت صادر کرے تو کاغذات مثل عدالت ہائی کورٹ مین مرسل کیے جائینگے - اور حکم مذکور،

تعمیل نہ کیجائیگی الا اُس صورت مین کہ وہ ہائی کورٹ سے بحال رکھاجاے ،

دفعہ ۳۷۵ - جب ایسے کاغذات اشل مرسل کیے جائین اگر ہائی کورٹ کی یہ راے ہو کہ کسی ایسے امر کی بابت تحقیقات مزید کیجاے یا شہادت مزید لی جاے جو شخص مجرم قرار دادہ کی قصورواری یا بےگناہی سے تعلق رکھتا ہو تو ہائی کورٹ کو اختیار ہے کہ خود تحقیقات مذکور کرے یا شہادت مزید لے یا عدالت سشن کو تحقیقات کرنے یا شہادت مزید لینے کی ہدایت کرے ،

*سشن مرسل کرنگا ہدایت کرنے کا اختیار کہ تحقیقات مزید کی جاے یا شہادت مزید لیجاے ،*

ایسی تحقیقات یا شہادت روبرو اہل جوری یا اسیسر کے نہ عمل مین آیگی اور نہ لی جایگی - اور بجز اُس صورت کے کہ عدالت ہائی کورٹ سے اور طرح پر ہدایت ہو شخص مجرم قرار دادہ کا اُسوقت حاضر رہنا ضرور نہین ہے جب وہ تحقیقات کی جاے یا شہادت لی جاے ،

نتیجہ ایسی تحقیقات یا شہادت کا جب کہ ہائی کورٹ خود تحقیقات نہ کرے اور شہادت نہ لے بذریعہ سارٹیفکٹ ہائی کورٹ مذکور مین مرسل کیا جایگا ،

دفعہ ۳۷۶ - ہر مقدمہ مین جو دفعہ ۳۷۴ - کے بموجب سپرد ہوا ہو خواہ اس سے کہ اُسکی تجویز باعانت اسیسران یا اہل جوری کے ہوئی ہو ہائی کورٹ کو اختیار رہے کہ -

*اختیار ہائی کورٹ کا دربارہ بحال رکھنے حکم دینے یا منسوخ کرنے اُس تجویز کے جسکی روسے جرم ثابت قرار پایا ہو ،*

(الف) - حکم سزا کو بحال رکھے یا کوئی اور حکم سزا جو قانوناً جائز ہو صادر کرے یا -

(ب) - اُس تجویز کو جسکی روسے جرم ثابت قرار پایا ہو منسوخ کرے اور ملزم پر ایسا جرم ثابت تجویز کرے جو عدالت سشن قائم کر سکتی

ہے یا بربنا اسی فرد قرار داد جرم یا فرد مصححہ کے ازسرنو تجویز ہونے کا حکم دے یا۔

(ج) شخص ملزم کو جرم سے بری کرے،

مگر شرط یہ ہے۔ کہ کوئی حکم بحالی کا حسب دفعۂ ہذا صادر نہ کیا جائیگا تاوقتیکہ میعاد اپیل کے دائر کرنے کی نہ گذر جاے۔ یا اگر اپیل میعاد مذکور کے اندر دائر ہو چکا ہو تو تاوقتیکہ اپیل کا تصفیہ نہ ہو جاے،

*بحالی حکم سزا یا نئے حکم سزا پر دو جج کے دستخط ہونگے،*

دفعہ ۳۷۷- ہر مقدمہ مین جو حسب مذکرۂ صدر سپرد کیا جاے ہائیکورٹ کی تجویز کا جو مشعر بحالی حکم سزا ہو یا کسی اور تجویز یا حکم جدید کا جو ہائیکورٹ سے صادر ہو جب کورٹ مذکور مین دو یا زیادہ حاکم ہون کم سے کم دو حکام کے ہاتھ سے قلمبند ہوکر صادر ہونا اور اسپر اُنکے دستخط کا ثبت ہونا ضروریات سے ہے،

*ضابطہ اختلاف رائے کی صورت مین،*

دفعہ ۳۷۸- جب ایسا مقدمہ چند حاکمون کے بینچ کے روبرو سماعت کیا جاے اور اُن حاکمون مین اختلاف رائے مساوی ہو تو وہ مقدمہ مع آرا اُن حاکمون کے کسی اور حاکم کے روبرو پیش کیا جائیگا۔ اور حاکم آخر الذکر بعد اُس قدر سوال وجواب اور سماعت کے جو اُسکو مناسب معلوم ہو اپنی رائے ظاہر کریگا۔ اور تجویز یا حکم اُسی راے کے مطابق صادر کیا جائیگا،

*ضابطہ اُن مقدمات مین جو بحالی کے لیے ہائیکورٹ مین پیش ہون*

دفعہ ۳۷۹- جو مقدمات عدالت سشن سے عدالت ہائیکورٹ مین واسطے بحالی حکم سزاے موت کے سپرد کیے جائین ہائیکورٹ کے اہلکار مناسب کو لازم ہے کہ بلا توقف بعد صادر ہونے حکم بحالی سزا یا کسی اور حکم صادرۂ ہائیکورٹ کے نقل اُس حکم کی بعد ثبت مہر ہائیکورٹ اور بہ تصدیق اپنے دستخط کے عدالت سشن مین مرسل کرے،

اسسٹنٹ سشن جج یا مجسٹریٹ ضلع کا زیر دفعہ ۳۴۴ کے حکم سزا کی بحالی

دفعہ ۲۸۰- جب کوئی حکم سزا مصدرہ کسی اسسٹنٹ سشن جج یا مجسٹریٹ ضلع کا جو دفعہ ۳۴۳ کے بموجب عمل کرتا ہو سشن جج کے پاس بحالی کے لیے پیش کیا جاوے تو سشن جج مذکور کو اختیار ہے کہ۔

(الف) - اُس حکم سزا کو بحال رکھے یا کوئی اور حکم سزا صادر کرے جسے عدالت ماتحت صادر کر سکتی ہے،

(ب) - اُس تجویز کو جسکی رو سے جرم ثابت قرار پایا ہو منسوخ کرے اور ملزم پر ایسا جرم قائم کرے جسکو عدالت ماتحت قائم کر سکتی ہو۔ یا بربنا اُسی فرد قرارداد جرم یا فرد مصححہ کے از سر نو تجویز ہونے کا حکم دے یا۔

(ج) - شخص ملزم کو جرم سے بری کرے یا۔

(د) - اگر جج موصوف کے نزدیک تحقیقات مزید یا شہادت زائد ایسے کسی امر کی بابت ضرور معلوم ہو کہ شخص ملزم قصوروار ہے یا بے قصور تو اُسکو جائز ہے کہ ایسی تحقیقات عمل مین لائے یا شہادت مذکور خود لے یا ہدایت کرے کہ ایسی تحقیقات عمل مین آئے یا شہادت لیجاوے،

بجز اُس صورت کے کہ عدالت سشن سے اور طرح پر ہدایت ہو جائز ہے کہ شخص ملزم اُس وقت حاضر رہنے سے معاف کیا جاوے جب ایسی تحقیقات کیجاتی ہو یا شہادت لیجاتی ہو۔ اور جب حکم سزا کسی اسسٹنٹ سشن جج کی طرف سے مرسل ہوا ہو تو ایسی تحقیقات رو برو اہل جوری یا اسیسرون کے عمل مین آئیگی نہ شہادت لی جائیگی،

جب ایسی تحقیقات اور شہادت اگر کچھ ہو معرفت خود عدالت سشن کے نہ کی جاوے یا نہ لی جاوے تو نتیجہ ایسی تحقیقات اور شہادت کا بذریعہ سارٹیفکٹ عدالت سشن مین مرسل کیا جائیگا،

# باب ۔ ۲۸

## بابت تعمیل احکام سزا

تعمیل حکم جو حسب دفعہ ۳۷۶ صادر ہو،

دفعہ ۳۸۱ ۔ جب کوئی حکم سزائے موت مصدرۂ عدالت سشن بحالی کے لیے ہائی کورٹ مین مرسل کیا جاوے تو عدالت سشن کو لازم ہے کہ ہائی کورٹ کا حکم بحالی یا اور حکم جو اُسپر صادر ہوا ہو حاصل کرکے حکم مذکور کی تعمیل بذریعہ اجرائے قطعہ وارنٹ یا کسی اور طریق بر عمل مین لائے جو ضرور معلوم ہو،

التوائے حکم سزائے موت جو حاملہ عورت پر صادر ہو،

دفعہ ۳۸۲ ۔ اگر کوئی عورت جسکے نام حکم سزائے موت صادر ہوا ہو حاملہ پائی جاوے تو ہائی کورٹ کو لازم ہے ۔ کہ واسطے التوائے تعمیل اُس حکم سزا کے حکم دے اور اُسکو اختیار رہے ۔ کہ اُس حکم کے بدلے حکم حبس دائمی بعبور دریائے شور صادر کرے،

اور صورتوں میں حکم سزائے حبس بعبور دریائے شور یا قید کی تعمیل،

دفعہ ۳۸۳ ۔ × جب شخص ملزم پر سوائے اُن مقدمات کے جو دفعہ ۳۸۱ مین مرقوم ہین اور اور مقدمات مین حکم حبس بعبور دریائے شور یا قید کا صادر کیا جاوے تو عدالت صادر کنندہ حکم سزا کو لازم ہے ۔ کہ فوراً وارنٹ اُس جیلخانہ مین بھیج دے جسمین شخص ملزم مقید ہونے والا ہو ۔ اور بجز اُس صورت کے کہ شخص مذکور پہلے سے جیلخانہ مین مقید ہو اُسے مع وارنٹ کے جیلخانہ مذکور مین بھیجدے،

وارنٹ تعمیل کسکے نام لکھا جائیگا،

دفعہ ۳۸۴ ۔ ہر وارنٹ جو بابت تعمیل حکم سزائے قید کے ہو اُس جیلخانہ یا اور مقام کے افسر مہتمم کے نام لکھا جائیگا جسمین مجرم مقید ہو یا مقید ہونے والا ہو،

وارنٹ کسکے ہاتھ مین دیا جائیگا،

دفعہ ۳۸۵ ۔ جب شخص مجرم جیلخانہ مین قید ہونے والا ہو تو وارنٹ جیلر کے ہاتھ مین دیا جائیگا،

× دربارۂ تعمیل احکام سزائے قید کے اُن مقدمات مین جنکی میعاد ۔ چھ مہینہ ۔ یا اُس سے کم ہو دیکھو قانون ۵ سنہ ۱۸۸۲ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۱۷ ۔ مگر دربارۂ رعایائے برطانیہ اہل یورپ کے دیکھو دفعہ ۲۲ ۔ ایضاً،

وارنٹ برائے وصول جرمانہ کا

دفعہ ۳۸۶ - جب کسی مجرم پر حکم سزاے اداے جرمانہ صادر کیا جاے تو عدالت صادر کنندہ حکم مذکور کو اختیار ہے - کہ اگر مناسب سمجھے قطعہ وارنٹ بغرض وصول زر جرمانہ بذریعہ قرقی اور نیلام جایداد منقولہ مملوکہ مجرم مذکور کے جاری کرے گو حکم سزا میں یہ ہدایت ہو کہ در صورت عدم اداے جرمانہ کے مجرم قید کیا جائیگا،

ویسے وارنٹ کا اثر

دفعہ ۳۸۷ - جائز ہے - کہ ایسا وارنٹ اُس عدالت کے علاقۂ حکومت کی حدود ارضی کے اندر تعمیل کیا جاے - اور اُسمین یہ اختیار دیا جائیگا کہ قسم مذکور کی جو کچھ جایداد اُن حدود کے باہر ہو وہ بھی قرق اور نیلام کی جاے بشرطیکہ وارنٹ کی ظہر پر اُس مجسٹریٹ ضلع یا اُس پریزیڈنسی کے چیف مجسٹریٹ کے دستخط ہون جسکے علاقہ کی حدود ارضی کے اندر وہ جایداد دستیاب ہو،

حکم سزاے قید کی تعمیل کا التوا

دفعہ ۳۸۸ - جب مجرم پر صرف جرمانہ کی سزا تجویز کیجاے اور در صورت عدم اداے جرمانہ قید تجویز کی جاے اور عدالت دفعہ ۳۸۶ کے بموجب وارنٹ جاری کرے - اُسکو اختیار ہے - کہ حکم قید کی تعمیل ملتوی کرکے شخص ملزم کو اس شرط پر رہا کرے کہ وہ قطعہ مچلکہ مع یا بلا ضامنون کے جو کچھ عدالت مناسب سمجھے اس مضمون سے لکھ دے کہ جو تاریخ واسطے واپسی وارنٹ کے مقرر ہے - کہ وہ تاریخ روز تحریر مچلکہ سے انتہا درجہ ۱۵ - روز سے زیادہ فاصلہ پر نہ ہوگی - اُس تاریخ کو عدالت مین حاضر ہوگا - اور در صورت عدم وصول جرمانہ عدالت ہدایت کرسکتی ہے کہ حکم قید کی تعمیل فوراً کی جاے،

کسکے حکم سے وارنٹ جاری کیا جاسکتا ہے

دفعہ ۳۸۹ - جائز ہے - کہ وارنٹ واسطے تعمیل کسی حکم سزا کے اُس جج یا مجسٹریٹ کے حکم سے جاری کیا جاے جسنے حکم سزا صادر کیا ہو یا معرفت اُسکے قائم مقام عہدہ کے جاری کیا جاے،

صرف حکم سزاے تازیانہ زنی کی تعمیل

دفعہ ۳۹۰ - جب ملزم کے نام صرف حکم سزاے تازیانہ صادر ہو تو تعمیل سزاے مذکور کی اُس مقام اور وقت پر کیجائیگی جسکی عدالت ہدایت کرے،

حکم سزاے تازیانہ زنی بازیاد قید کی تعمیل ،

دفعہ ۳۹۱- جب شخص ملزم پر حکم سزاے تازیانہ بازیاد قید کے ایسے مقدمہ مین ہوا ہو جو قابل اپیل ہو تو وہ تازیانہ اُسوقت تک نہ لگایا جائیگا جب تک کہ تاریخ حکم سزا سے دس دن نہ گذر جائین - یا اگر اُس عرصہ مین اپیل دائر ہو جاے تو اُسوقت تک کہ حکم سزا عدالت اپیل بحال کیا جاے - مگر واقع ہو کہ جسقدر جلد ممکن ہو بعد اختتام اُس دہ یندرہ روز کے یا اگر اپیل ہوا ہو تو جسقدر جلد ممکن ہو بعد حصول حکم عدالت اپیل مشعر بحالی حکم سزا کے تازیانہ لگایا جائیگا تازیانہ روبروے افسر مہتمم جیلخانہ کے لگایا جائیگا - بجز اُس صورت کے کہ جج یا مجسٹریٹ یہ حکم دے کہ تازیانہ خود اُسکے مواجہہ مین لگایا جاے ،

سزا دینے کا طریقہ ،

دفعہ ۳۹۲- جب شخص مجرم ۱۶- برس یا اُس سے زیادہ عمر کا ہو تو اُسکو سزاے تازیانہ سبک بید سے جسکا قطر آدہ انچہ سے کم نہ ہو اُس طریق پر اور جسم کے اُس مقام پر جو لوکل گورنمنٹ کی تجویز سے مقرر ہو دی جائیگی - اور اگر مجرم ۱۶- برس سے کم عمر کا ہو تو سزاے مذکورہ بطریق تادیب مکتبی بذریعہ بید سبک کے دی جائیگی اور

تعداد ضرب کی حد

لازم ہے - کہ کسی صورت مین سزاے مذکورہ ۳۰- ضرب سے زیادہ نہو ،

بدفعات تعمیل نہ کی جائیگی ، مستثنیات ،

دفعہ ۳۹۳- تعمیل کسی حکم سزاے تازیانہ کی بدفعات نہ کی جائیگی - اور کوئی شخص منجملہ اشخاص مندرجہ ذیل لایق سزاے تازیانہ نہوگا یعنی -

(الف) - عورت ،

(ب) - مرد جنکی نسبت سزاے موت یا حبس بعبور دریاے شور یا سزاے مشقت تعزیری یا ۵- پانچ برس سے زیادہ قید کا حکم ہوا ہو ،

(ج) - مرد جنکی نسبت عدالت یہ گمان کرے کہ وہ ۴۵ برس سے زیادہ عمر کے ہین ،

تازیانہ زنی کیواسطے نسبت مجرم تندرستی سزا

دفعہ ۳۹۴- کسی حکم سزاے تازیانہ کی تعمیل نہ کی جائیگی الا اُس صورت مین کہ کوئی ڈاکٹر بشرطیکہ وہ حاضر ہو اُس امر کی تصدیق کرے یا در صورت نہ حاضر ہونے کسی ڈاکٹر کے مجسٹریٹ یا اور افسر کو خبر

اُسوقت موجود ہو یہ معلوم ہو کہ مجرم اُسقدر تندرست ہے کہ سزاے مذکور برداشت کر سکیگا

تعمیل کا ملتوی

اگر دراثناے تعمیل کسی حکم سزاے تازیانہ کے کوئی عہدہ دار صیغہ ڈاکٹری اِس بات کی تصدیق کرے یا اُس مجسٹریٹ یا عہدہ دار حاضر کو معلوم ہو کہ مجرم ایسا تندرست نہیں ہے کہ سزاے باقیماندہ کو برداشت کرے تو سزاے تازیانہ قطعاً موقوف کیجائیگا،

ضابطہ اگر سزا حسب دفعہ عمل میں آسکے،

دفعہ ۳۹۵- ہر مقدمہ میں جسمین دفعہ ۳۹۴- کی روسے تعمیل حکم سزاے تازیانہ کی کلاً یا جزءً مسدود کر دیجاے شخص مجرم اُس وقت تک حوالات میں رکھا جائیگا جب تک کہ عدالت صادر کنندہ حکم سزا اُسکی ترمیم نکرے- اور عدالت موصوف مجاز ہوگی- کہ حسب اقتضاے راے اپنے سزاے تجویز شدہ کو معاف کردے یا بجاے حکم تازیانہ یا بجاے اسقدر جزو سزاے تازیانہ کے جسکی تعمیل نہوئی ہو شخص مجرم کو کسی میعاد کے لیے قید رہنے کا حکم دے جو ۱۲- بارہ مہینے سے زیادہ نہو- اور یہ کسی اور سزا کے علاوہ ہو سکتی ہے جو اُسی جرم کی بابت اُسکے لیے پہلے تجویز ہو چکی ہو،

اس دفعہ کی کسی عبارت سے یہ نہ سمجھا جائیگا کہ عدالت اُس میعاد سے زیادہ ایام تک قید تجویز کر سکتی ہے جسکا شخص ملزم قانوناً سزاوار ہو یا جو عدالت تجویز کرنے کی مجاز ہے،

مجرمان فراری پر حکم سزا کی تعمیل،

دفعہ ۳۹۶- جب حکم سزا کسی مجرم فراری کی نسبت اِس مجموعہ کے بموجب صادر کیا جاے تو اگر ایسا حکم سزا بابت موت یا جرمانہ یا تازیانہ کے ہو وہ بقید شرائط مندرجہ اِنبل مجموعۂ ہذا بلفور صدور حکم کے اثر پذیر ہو جائیگا- اور اگر سزاے قید یا مشقت تعزیری یا حبس بعبور دریاے شور کی بابت ہو تو مطابق قواعد مندرجۂ ذیل کے اثر پذیر ہوگا،

اگر سزاے جدید باعتبار اُسکی نوعیت کے اُس سزا سے زیادہ شدید ہو جسکو مجرم اُسوقت طے کرتا تھا جب وہ فرار ہو گیا تو سزاے جدید فوراً اثر پذیر ہو جائیگی،

جب سزاے جدید باعتبار اُسکی نوعیت کے اُس سزاسے زیادہ شدید نہو جو مجرم
فرار ہونے کے وقت طے کرتا تھا تو اثر سزاے جدید کا اُسوقت شروع ہوگا جب اُ قید
یا مشقت تعزیری یا حبس بعبور دریاے شور جیسا موقع ہو اُس عرصۂ مزید تک کاٹ لے
جو اُسکے مفرور ہونے کیوقت اُسکی میعاد سابق مین سے منقضی ہونے کو باقی تھا

تشریح - اِس دفعہ کے مقصود کے لئے -

(الف) - سزاے حبس بعبور دریاے شور یا مشقت تعزیری
سزاے قید سے زیادہ سخت سمجھی جائیگی ،

(ب) - سزاے قید مع حبس تنہائی اُسی قسم کی قید سے جسمین حبس
تنہائی شامل نہو زیادہ سخت سمجھی جائیگی ،

(ج) - سزاے قید سخت کی سزاے قید محض سے جسمین حبس تنہائی
شامل ہو یا نہو زیادہ سخت سمجھی جائیگی ،

حکم سزا اُس مجرم کی نسبت کہ جسکی نسبت کسی اور جرم کی علت مین حکم سزا صادر ہو چکا ہو ،

دفعہ ۳۹۷ - جب ایسے شخص کی نسبت حکم سزاے قید یا مشقت تعزیری
یا حبس بعبور دریاے شور کا ایسے وقت پر صادر کیا جاے جبکہ وہ کسی اور جرم
کی پاداش مین کوئی میعاد قید یا مشقت تعزیری یا حبس بعبور دریاے شور
کاٹ رہا ہو تو وہ سزاے قید یا مشقت تعزیری یا حبس بعبور دریاے شور اُسوقت
شروع ہوگی جب وہ قید یا مشقت تعزیری یا حبس بعبور دریاے شور منقضی ہو جاے
جو پہلے مرتبہ اُسکے لیے تجویز ہوئی تھی ،

مگر شرط یہ ہے - کہ اگر شخص مذکور کوئی میعاد قید کی کاٹ رہا ہو اور حکم سزا
جو بہ ثبوت جرم مرتبۂ ثانی صادر ہو واسطے حبس بعبور دریاے شور کے ہو تو عدالت
مجاز ہے - کہ اگر مصلحت دیکھے یہ ہدایت کرے کہ پچھلی سزا فوراً یا وقت انقضاے
اُس میعاد قید کے شروع ہوگی جو پہلے مرتبہ اُسکے لیے تجویز کی گئی تھی ،

دفعات ۳۹۶ و ۳۹۷ کا محفوظ رہنا

دفعہ ۳۹۸ - × (۱) - دفعہ ۳۹۶ - یا دفعہ ۳۹۷ - کی کسی عبارت سے یہ تصور نہوگا کہ کوئی شخص کسی ایسے جزو سزا سے بری ہوگا جسکا وہ ماقبل یا مابعد کی تجویز جرم کی روسے مستوجب تھا،

(۲) - جب عدم ادائے جرمانہ کے تصور مین حکم سزائے قید ایسے حکم سزائے قید اصلی کے ساتھ یا حکم سزائے قید بعبور دریائے شور یا مشقت تعزیری کے ساتھ ملا دیا جائے جو کسی جرم مستلزم سزائے قید کے لیے صادر ہو - اور اُس شخص کو جو سزائے قید بھگت رہا ہو بعد بھگتنے سزائے مذکور کے قید یا قید بعبور دریائے شور یا مشقت تعزیری کے اصل حکم سزائے زاید یا اصل احکام سزائے زاید بھی بھگتنا پڑے تو عدم ادائے جرمانہ کے تصور مین حکم سزائے قید اثر پذیر نہوگا جب تک کہ شخص مذکور زاید حکم سزا یا احکام سزائے مذکور نہ بھگت چکا ہو،

تادیب گاہوں مین نابالغ مجرمون کی قید،

دفعہ ۳۹۹ - × اگر کسی شخص کی نسبت جسکی عمر ۱۶ - سولہ برس سے کم ہو کسی عدالت فوجداری سے کسی جرم کی علت مین قید کی سزا تجویز ہوئی ہو تو عدالت موصوف کو اُس حکم کے اصدار کا اختیار رہیگا کہ ایسا شخص جیلخانۂ فوجداری مین قید کیے جانے کے عوض ایسے تادیب خانہ مین قید کیا جائے جسکو لوکل گورنمنٹ نے بطور ایک مناسب مجلس مناسب کے مقرر کیا ہو جسمین تادیب مناسب اور کسی پیشۂ مفید کی تعلیم کے وسائل موجود ہوں - یا جسکی نگہداشت کوئی ایسا شخص کرتا ہو جو اُن قواعد کی تعمیل پر راضی ہو جنکو گورنمنٹ بلحاظ تادیب و تعلیم اشخاص مقید تادیب خانۂ مذکور کے منضبط فرمائے،

× یہ دفعہ ۳۹۸ - سابق دفعہ کی جگہ ایکٹ ۱۰ ۱۸۸۶ء کی دفعہ ۱۰ - کی سند سے قائم کی گئی ہے،
× دفعہ ۳۹۹ - (جو سابق مجموعۂ ضابطہ یعنے ایکٹ ۱۰ ۱۸۷۲ء کی دفعہ ۲۱۹ - کی مترادف ہے) اُن صوبجات مین منسوخ کی گئی جہاں تادیب گاہوں کے ایکٹ مصدرہ ۱۸۷۶ء کا نافذ العمل ہونا مشتہر کیا گیا ہے - دیکھو ایکٹ ۵ ۱۸۷۶ء کی دفعات ۱ - و ۲ - اور دفعہ ۳ - اس ایکٹ کی،

جملہ اشخاص جو اِس دفعہ کے مطابق محبوس ہون اُن قواعد کے پابند رہینگے جو گورنمنٹ سے تجویز ہون ؛

حکم سزا کی تعمیل کے بعد وارنٹ کا واپس کرنا ؛

دفعہ ۴۰۰ - جب حکم سزا کی تعمیل پوری ہوجاے تو عہدہ دار تعمیل کنندہ وارنٹ کو لازم ہوگا - کہ وارنٹ کی پشت پر اس امر کی تصدیق لکھے کہ حکم سزا کی تعمیل کسطرح کیگئی - بعد اسکے اپنے دستخط ثبت کرکے عدالت جاری کنندہ وارنٹ مین واپس کرے ؛

## باب - ۲۹

### بابت التوا اور معافی اور تبدیل احکام سزا ؛

احکام سزا کے ملتوی یا معاف کرنے کا اختیار ؛

دفعہ ۴۰۱ - جب کسی شخص پر کسی جرم کی پاداش مین کوئی حکم سزا صادر ہوا ہو تو جناب نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل یا لوکل گورنمنٹ مجاز ہے - کہ کسی وقت بلا شرط یا بپابندی اُن شرائط کے جنکو شخص مجرم قرار داده قبول کرے اُسکی سزا کی تعمیل ملتوی کرے - یا جو سزا اُسکے لیے تجویز کی گئی ہو اُسکو کُلاً یا جزءً معاف کردے ؛

جب کوئی درخواست واسطے التوا یا معاف کرانے کسی حکم سزا کے روبرو جناب نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل یا کسی لوکل گورنمنٹ کے پیش ہو تو جناب ممدوح باجلاس کونسل یا لوکل گورنمنٹ جیسا موقع ہو مجاز ہے - کہ اُس عدالت کے حاکم جلاس کنندہ کو جسکے روبرو جرم ثابت قرار دیا گیا تھا یا جسنے اُسکو بحال رکھا تھا حکم دے کہ اپنی راے لکھے کہ درخواست منظوری یا نامنظوری کے قابل ہے مع وجوہ اپنی راے کے ؛

٭ اگر جناب نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل یا لوکل گورنمنٹ کی راے مین کوئی شرط جسکے بموجب کوئی حکم سزا ملتوی رکھا گیا یا معاف کیا گیا ہو - جیسی صورت ہو - پوری نہ کی گئی ہو - تو جناب نواب گورنر

٭ - دفعہ ۴۰۱ - کا تیسرا فقرہ ایکٹ ۱۰ - ۱۸۸۶ع کی دفعہ ۱۱ - (۱) - کی رو سے سابق فقرہ کے عوض قائم کیا گیا ہے
(یہ نوٹ جس عبارت سے متعلق ہے وہ کسیقدر صفحہ ۱۸۷ - مین بھی ہے ؛)

جنرل بہادر باجلاس کونسل یا لوکل گورنمنٹ کو اختیار ہوگا کہ التوا یا معافی مذکور کو منسوخ کرین یا کرے - اور تب وہ شخص جسکے حق مین حکم مذکور ملتوی رکھا گیا یا معاف کیا گیا تھا اگر غیر مقید رہے بذریعہ کسی عہدہ دار پولیس کے بلا وارنٹ گرفتار ہو سکتا ہے - اور حکم مذکور کے ناتمام جزو میعاد سزا کے بھگتنے کے لیے پھر جیلخانے مین بھیجا جا سکتا ہے ،

۵ وہ شرط جسکے بموجب کوئی حکم سزا حسب دفعہ ہذا ملتوی رکھا یا معاف کیا جاے ایسی ہو سکتی ہے جسے وہ شخص پوری کرے جسکے حق مین حکم سزا مذکور ملتوی رکھا یا معاف کیا گیا ہو - یا ایسی ہو سکتی ہے جسمین شخص مذکور کی خواہش کا لحاظ نکیا جاے ،

اس دفعہ کی کسی عبارت سے جناب ملکہ معظمہ کے استحقاق مین دربارہ معافی یا التواے تعمیل یا عطاے مہلت یا منسوخی حکم سزا کے کچھ خلل نہ آئیگا ،

دفعہ ۴۰۲ - جناب نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل یا لوکل گورنمنٹ مجاز ہے - کہ بلا رضامندی اُس شخص کے جسکے نام حکم سزا صادر ہوا ہو سزا ہاے مفصلۂ ذیل مین سے کسی ایک سزا کے عوض دوسری سزا تجویز کرے ،

تبدیل سزا کا اختیار ،

سزا ہاے موت و حبس بعبور دریاے شور و مشقت تعزیری و قید سخت کسی میعاد کے لیے جو اُس سے زیادہ نہو جو قانوناً عائد ہو سکتی تھی و قید محض تا حد میعاد مذکورۂ صدر اور جرمانہ ،

## باب ۳۰

## بابت برأت یا اثبات جرم سابقہ ،

دفعہ ۴۰۳ - جس شخص کی تجویز معرفت کسی عدالت مجاز سماعت کے کسی جرم کی علت مین ہو چکی ہو اور وہ اُس جرم کا مجرم

جو شخص ایک بار مجرم

۵۰۵ یہ فقرہ دفعہ ۴۰۱ کا ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۸۶ء کی دفعہ ۱۱ - (۲) کی رو سے مندرج کیا گیا ہے

ٹھہر چکا ہو جسکی ایک ورل جلی ہوا اسکی تجویز اُسی جرم کی بابت پھر نہیں ہوگی

قرار پایا یا مجرم قرار دیا گیا ہو۔ تو جبتک وہ حکم متشعر اثبات یا برأت جرم منسوخ نہو نافذ و
برقرار رہے شخص مذکور اس بات کے لائق نہوگا کہ اسی جرم کی علت مین پھر اسکی تجویز
کیجاے۔ یا کہ اسکی تجویز باعتبار انھین واقعات کے بعلت کسی اور جرم کے [illegible]
جسکی بابت کوئی اور الزام سوائے اُس الزام کے جو اُسپر قائم کیا گیا دفعہ ۲۳۶ کے مطابق
قائم ہو سکتا تھا یا جسکی بابت دفعہ ۲۳۷ کے بموجب اُسپر جرم ثابت قرار پا سکتا تھا،

جائز ہے۔ کہ کسی شخص کی نسبت جو سابقاً کسی جرم کا مجرم یا اُسکی بابت بیجرم
قرار پایا ہو کسی اور جرم جداگانہ کی بابت جسکی بابت الزام علیحدہ و مقدمہ سابق میں
دفعہ ۲۳۵ ۔ ضمن ۱ ۔ کے مطابق اُسپر قائم ہو سکتا تھا کسی ایام مابعد میں پھر
تجویز شروع کی جاے،

جو شخص کسی ایسے فعل کی بابت مجرم قرار دیا گیا ہو جو مشتمل ایسے نتائج پر
ہو جنکے اور فعل مذکور کے شمول سے ایک اور جرم پیدا ہو جاتا ہو جو اُس جرم سے
مغائر ہو جس سے وہ مجرم قرار دیا گیا ہو۔ تو جائز ہے کہ من بعد اُسکی تجویز اُس
دوسرے جرم آخر الذکر کی علت مین کیجاے۔ بشرطیکہ ثبوت جرم کے وقت وہ نتائج
پیدا نہوئے ہون یا اُنکا پیدا ہونا عدالت کو معلوم نہو،

جو شخص کسی ایسے جرم سے بری یا اُسکا مجرم قرار دیا جاے جو چند افعال پر
مشتمل ہو تو جائز ہے۔ کہ اُسپر باوجود اُس برأت یا ثبوت جرم کے من بعد کسی اور
جرم کا الزام جسکا ارتکاب اُسنے اُنھین افعال کی رو سے کیا ہو قائم کیا جاے۔
اور اُسکی تجویز عمل مین آئے۔ بشرطیکہ جس عدالت نے پہلے مرتبہ اُسکی تجویز کی ہو
اُس جرم کی تجویز کرنے کی مجاز نہو جسکا الزام اُسپر من بعد قائم کیا جاے،

تشریح ۔ خارج ہونا استغاثہ کا اور موقوف رکھنا کارروائیون کا
حسب دفعہ ۲۴۹ ۔ اور رخصت کیا جانا شخص ملزم کا یا داخل ہونا عبارت کا فرد

قرارداد جرم مین حسب الحکم دفعہ ۲۷۳-اِس دفعہ کی اغراض کے لیے درجہ بریت کا جرم سے نہین رکھتاہے،

## تمثیلات،

(الف) - زید کی تجویز بعلت سرقہ بحیثیت ملازم عمل مین آئی-اور وہ بری کیا گیا-پس من بعد جبتک کہ بریت کا حکم نافذ رہے انھین واقعات کی بنیاد پر سرقہ بحیثیت ملازم یا سرقہ محض یا خیانت مجرمانہ کا الزام اُسپر قائم نہین ہوسکتا ہے،

(ب) - زید کی تجویز بربنا الزام قتل عمد ہوئی-اور وہ بری کیا گیا-سرقہ بالجبر کا الزام اُسپر نہین لگایا گیا تھا-لیکن واقعات سے پایا جاتا ہے کہ قتل عمد کے ارتکاب کے وقت اُسنے سرقہ بالجبر کا بھی ارتکاب کیا تھا-توجائز ہے کہ من بعد اُسپر سرقہ بالجبر کا الزام لگایا جاوے اور اُسکی تجویز عمل مین آئے

(ج) زید کی تجویز بعلت جرم ضرر شدید پہونچانے کے کی گئی-اور وہ مجرم ثابت قرار پایا-من بعد وہ شخص جسکو ضرر پہونچایا گیا تھا فوت ہوگیا-توجائز ہے کہ زید کی نسبت بعلت قتل انسان مستلزم سزا کے پھر تجویز عمل مین آئے،

(د) - زید پر عدالت سشن کے روبرو بکر کے قتل مستلزم سزا کا الزام لگایا گیا-اور جرم ثابت قرار پایا-پس من بعد بعلت عمداً قتل کرنے خالد کے انھین واقعات کی بنار پر زید کی تجویز عمل مین نہین آسکتی ہے،

(ہ) - کسی مجسٹریٹ درجہ اول نے زید پر بکر کو بالارادہ ضرر پہونچانے کا الزام قائم کیا-اور اُسکو مجرم قرار دیا-پس من بعد بکر کو بالارادہ ضرر شدید پہونچانے کی علت مین انھین واقعات کی بنار پر زید کی تجویز عمل مین نہین آسکتی الا اُس حال مین کہ مقدمہ اِس دفعہ کی ضمن سوم مین داخل ہو،

(و) - کسی مجسٹریٹ درجہ دوم نے زید پر بکر کے بدن پر سے مال کے سرقہ کرنے کا الزام لگایا-اور اُسی نے اُسکو مجرم قرار دیا-توجائز ہے کہ

سن بعد تزید پر سرقہ بالجبر کا الزام انھین واقعات کی بنیاد پر قائم کیا جاسکے اور تجویز عمل مین آئے،

(ز)- کسی مجسٹریٹ درجۂ اول نے زید اور بکر اور خالد پر محمود کو بطور سرقہ بالجبر لوٹنے کا الزام قائم کیا- اور مجرم قرار دیا- تو جائز ہے کہ زید اور بکر اور خالد پر ڈکیتی کا الزام انھین واقعات کی بنیاد پر قائم کیا جائے اور تجویز عمل مین آئے

حصۂ ہفتم

## بابت اپیل اور استصواب اور نظر ثانی،

## باب -۳۱-

## بابت اپیل،

کوئی اپیل بجز صورت مقررہ اور بغیر حکم ہوگا،

دفعہ ۴۰۴- کوئی اپیل بنا راضی کسی تجویز یا حکم صادرہ کسی عدالت فوجداری کے جائز نہوگا- الا حسب محکومۂ مجموعۂ ہذا یا کسی اور قانون مجریۂ وقت کے۔

اپیل بنا راضی حکم نامنظوری درخواست مدیون مال قرقی کے،

دفعہ ۴۰۵- ہر شخص کو جسکی درخواست حسب دفعہ ۸۹- بابت حوالگی مال یا اسکے زرثمن نیلام کسی عدالت سے نامنظور ہوئی ہو اختیار ہے- کہ اُس عدالت مین اپیل کرے جس مین بناراضی حکم سزا عدالت سابق الذکر کے عموماً اپیل ہوسکتا ہے،

اپیل بناراضی حکم مشعر داخل کرنے ضمانت نیک چلنی کے،

دفعہ ۴۰۶- ہر شخص کو جس سے کوئی مجسٹریٹ سوائے مجسٹریٹ ضلع یا مجسٹریٹ پریزیڈنسی کے اُسکی نیک چلنی کی ضمانت مطابق دفعہ ۱۱۸- کے طلب کرے اختیار ہے- کہ مجسٹریٹ ضلع کے حضور اپیل کرے،

اپیل بناراضی حکم سزا

دفعہ ۴۰۷- ہر شخص جسپر حسب تجویز کسی مجسٹریٹ درجۂ دوم یا درجۂ سوم کے جرم ثابت قرار دیا گیا ہو یا وہ شخص جسکے نام حکم

حراست میں رکھوالے۔ اور کسی وقت ماقبل برخاست کچہری کے اسی روز اگر مناسب سمجھے جرم کی سماعت کرے۔ اور مجرم کی نسبت سزاے جرمانہ جو بار دوسو روپیہ سے زیادہ نہو تجویز کرے۔ اور درصورت عدم ادائے جرمانہ قید محض کا حکم دے جو ایک مہینے سے زیادہ نہو۔ الا اسصورت مین کہ میعاد مذکور کے انقضا سے پہلے جرمانہ ادا ہو جائے

کوئی شرط دفعہ ۳۴۴ یا دفعہ ۴۴۴ - کی اُس کارروائی سے متعلق نہوگی جو اس دفعہ کے مطابق عمل مین آئے،

ریکارڈ ذریعے مقدمات میں،

دفعہ ۴۸۱ - ایسے ہر مقدمہ مین عدالت کو لازم ہے - کہ اُن واقعات کو قلمبند کرے جنسے جرم پیدا ہو - اور نیز بیان مجرم کو اگر اُسکو کچھ بیان کرنا منظور ہو مع اپنی تجویز اور حکم سزا کے تحریر مین لائے،

اگر وہ جرم متعلق دفعہ ۲۲۸ - مجموعۂ تعزیرات ہند کے ہو تو مثل مین ایک کیفیت مندرج ہونی چاہیے جس سے معلوم ہو کہ حاکم عدالت نے جسکے مقابلہ مین مزاحمت یا توہین کی گئی کارروائی مقدمہ کو کس نوبت تک پہونچایا تھا اور کس قسم کی کارروائی کرتا تھا اور کس نوع کی مزاحمت یا توہین کی گئی تھی،

خلاف حکم عدالت سمجھے کر مقدمہ کی نسبت جب دفعہ ۴۸۰ کارروائی ہونا چاہیے،

دفعہ ۴۸۲ - اگر کسی مقدمہ مین عدالت کی یہ رائے ہو کہ وہ شخص جسپر الزام کسی جرم کا منجملہ جرائم مفصلہ دفعہ ۴۸۰ - لگایا جاے اور جو عدالت کے حضور یا مواجہہ مین سرزد ہوا ہو سوائے بصورت عدم ادائے جرمانہ اور وجہون سے بھی قید کیے جانے کے لایق ہے - یا اس لایق ہے کہ جرمانہ تعدادی زاید از مبلغ دوسو روپیہ اُسپر عاید کیا جاے یا کسی اور وجہ سے عدالت کی یہ رائے ہو کہ مقدمہ دفعہ ۴۸۰ - کے بموجب طے ہونے کے لایق نہین ہے - تو ایسی عدالت کو اختیار ہے کہ بعد قلمبند کرنے اُن واقعات کے جنسے جرم پیدا ہوا ہو اور بیان شخص ملزم کے جیسا اوپر حکم ہو چکا ہے مقدمہ کو اُس مجسٹریٹ کے پاس بھیجدے جو اُسکی سماعت کا اختیار رکھتا ہو - اور واسطے حاضری شخص ملزم کے روبرو مجسٹریٹ مذکور کے ضمانت

طلب کرے یا اگر ضمانت کافی داخل نہ کیجاے شخص ملزم کو زیر حراست ایسے مجسٹریٹ کے پاس بھیجدے،

اُس مجسٹریٹ کو جسکے پاس کوئی شخص اس دفعہ کے بموجب بھیجا جاے لازم ہے کہ سماعت استغاثہ جو شخص مذکور کے نام رجوع ہوا ہو اُس طریق پر کرے جسکی بابت حکم پہلے ہو چکا ہے

دفعہ ۴۸۳ - جبکہ لوکل گورنمنٹ اس نہج کی ہدایت کرے تو ہر رجسٹرار یا سب رجسٹرار جو ایکٹ رجسٹری ہند مصدرۂ ۱۸۷۷ء کے مطابق مقرر ہو حسب مراد دفعات ۴۸۰ و ۴۸۲ - عدالت دیوانی سمجھا جائیگا،

کب رجسٹرار یا سب رجسٹرار حسب مراد دفعات ۴۸۰ و ۴۸۲ عدالت دیوانی سمجھا جائیگا،

دفعہ ۴۸۴ - اگر کسی عدالت نے دفعہ ۴۸۰ کے مطابق کسی مجرم کی نسبت اس سبب سے سزا تجویز کی ہو کہ اُسنے ایسے امر کے کرنے سے انکار کیا یا اُسکا کرنا ترک کیا جسکے کرنے کے لیے اُسکو قانوناً حکم دیا گیا تھا یا اُسنے قصداً عدالت کی توہین یا مزاحمت کی - تو عدالت مجاز ہے کہ اگر مناسب سمجھے مجرم کو رہائی دے - یا اسکی سزا اُسوقت معاف کرے جب مجرم عدالت کا ارشاد یا حکم بجا لاے یا حسب اطمینان عدالت الفاظ معذرت کے ادا کرے،

حکم بجا لانے یا معذرت کرنے پر مجرم کی رہائی

دفعہ ۴۸۵ - اگر کوئی گواہ جو عدالت فوجداری مین حاضر ہو ایسے سوالات کا جواب دینے سے انکار کرے جو اُس سے پوچھے جائین - یا ایسی دستاویز کو حاضر نکرے جو اُسکے قبضہ یا اختیار مین ہو - اور جو عدالت نے اُس سے طلب کی ہو - اور اپنے انکار یا نافرمانی کی کوئی وجہ معقول ظاہر نکر سکے - تو عدالت مجاز ہے کہ اُن وجوہ کے مطابق جو قلمبند کیجائینگی اُسکے لیے قید محض کی سزا کا حکم دے - یا بذریعہ وارنٹ دستخطی مجسٹریٹ یا جج اجلاس کنندہ کے کسی عہدہ دار کی حراست مین کسی میعاد تک نظربند رکھے جو - سات روز سے زیادہ نہو - الا اس صورت مین کہ وہ شخص اُس سے پہلے اظہار اور سوالات کے جواب دینے یا دستاویز کے داخل کرنے پر راضی ہو جاے - بعد ازان اگر وہ شخص اپنے انکار سابق پر اصرار کرے تو جائز ہے کہ

کسی شخص کی قید سپردگی جبکہ وہ جواب دینے یا دستاویز پیش کرنے سے انکار کرے،

اُسکی نسبت وہ عمل کیا جاوے جو دفعہ ۴۸۰ - یا ۴۸۲ - مین مرقوم ہے - اور اگر مقدمہ
کسی عدالت مقررہ سند شاہی سے متعلق ہو تو شخص مذکور جرم توہین عدالت
کا مرتکب سمجھا جائیگا،

دفعہ ۴۸۶ - جس شخص کی نسبت کسی عدالت نے دفعہ ۴۸۰ - یا دفعہ ۴۸۵ - کے
بموجب حکم سزا صادر کیا جاوے اُسکو اختیار ہے - کہ باوجود اسکے کہ مجموعہ ہذا مین قبل ازین
کچھ اور حکم ہو اُس عدالت مین اپیل کرے جسمین بناراضی ڈگریات اور احکام صادرہ
عدالت اول الذکر کے علی العموم اپیل رجوع کیے جاتے ہین،

مقدمات توہین مین قرار لازم کی ناراضی سے اپیل،

غیر الکہ مندرجہ باب ۳۱ - جہان تک وہ متعلق ہو سکین اُن مقدمات اپیل
سے متعلق ہونگی جو اس دفعہ کے بموجب دائر کیے جائین - اور عدالت اپیل مجاز
ہوگی - کہ جس تجویز یا حکم سزا کی نارضی سے اپیل ہوا ہو اُس تجویز کو تبدیل یا
منسوخ کرے یا اُس حکم سزا کو گھٹا دے یا مسترد کرے،

جب حکم اثبات جرم کسی عدالت مطالبہ خفیفہ واقع بلدہ پریزیڈنسی سے صادر
ہو تو لازم ہے - کہ اُسکا اپیل ہائیکورٹ مین رجوع کیا جاوے اور -

جب حکم اثبات جرم کسی اور عدالت مطالبہ خفیفہ سے صادر ہو لازم ہے - کہ اُسکا
اپیل اُس قسمت سشن کی عدالت سشن مین دائر کیا جاوے جسکے اندر ایسی عدالت واقع ہو

اگر حکم اثبات جرم کسی عہدہ دار ضلع رجسٹرار یا سب رجسٹرار کے حضور سے جو
حسب مذکورۂ صدر مقرر ہوا ہو صادر کیا جاوے اگر وہ عہدہ دار کسی عدالت دیوانی کا جج
بھی ہو تو اُس حکم اثبات جرم کی نارضی سے اپیل اُس عدالت مین دائر ہوگا جسمین
حسب مرقومہ جزو اول اس دفعہ کے اُس ڈگری کی نارضی سے اپیل قانوناً دائر
ہو سکتا تھا جو عہدہ دار مذکور نے بحیثیت جج صادر کیجاتی - باقی اور صورتون مین ایسے
حکم کا اپیل جج ضلع یا بلدہ پریزیڈنسی مین ہائیکورٹ کے روبرو رجوع کیا جائیگا،

بعض جج اور مجسٹریٹ جرائم مندرجہ دفعہ ۱۹۵ کی تجویز نکرینگے جبکہ وہ اُنکے روبرو سرزد ہوئے

دفعہ ۴۸۷ — سوائے اُن صورتون کے جو دفعات ۴۷۶ - ۴۸۰ لغایت ۴۸۵ مین مذکور ہین اور کسی صورت مین کوئی حاکم عدالت فوجداری کا یا کوئی مجسٹریٹ جو کسی ہائی کورٹ کا حاکم نہو یا ملک رنگون کا رکارڈر یا کسی پریزیڈنسی کا مجسٹریٹ نہو کسی شخص کی تجویز بابت کسی جرم مفصلہ دفعہ ۱۹۵ کے عمل مین نلائیگا جب وہ جرم خود اُسکے روبرو سرزد ہوا ہو یا توہین اُسکے اختیار کے ہو یا اُسکی اطلاع کسی کارروائی عدالتانہ کے دوران مین بحیثیت جج یا مجسٹریٹ اُسکو پہونچے،

کوئی عبارت مندرجہ دفعہ ۴۷۶ - یا دفعہ ۴۸۲ - مانع اس امر کی نہوگی - کہ کوئی مجسٹریٹ جو عدالت سشن یا ہائی کورٹ مین مقدمہ سپرد کرنے کا مجاز ہے خود کسی مقدمہ کو ایسی عدالت مین سپرد کرے یا کہ کوئی مجسٹریٹ پریزیڈنسی کسی مقدمہ کو تحقیقات کے لیے کسی اور مجسٹریٹ کے پاس بھیجنے کے عوض خود اُسکا فیصلہ کر دے،

## باب - ۳۶

## زوجات و اطفال کی پرورش،

حکم واسطے پرورش زوجہ یا اولاد کے،

دفعہ ۴۸۸ - اگر کوئی شخص جسکو استطاعت کافی ہو اپنی زوجہ کی یا کسی ولد حلال یا حرام کی پرورش سے جو خود اپنی پرورش نکرسکتا ہو تغافل یا انکار کرے تو ضلع کا مجسٹریٹ یا مجسٹریٹ پریزیڈنسی یا مجسٹریٹ حصۂ ضلع یا مجسٹریٹ درجۂ اول کو اختیار ہوگا - کہ عند الثبوت ایسے تغافل یا انکار کے شخص مذکور کو یہ حکم دے کہ وہ اپنی زوجہ یا طفل مذکور کی پرورش کے لیے ایسا کفاف ماہانہ مقرر کرے جو کل پچاس روپیہ ماہوار سے زیادہ نہو - اور جو مجسٹریٹ کو مناسب معلوم ہو - اور ایسے شخص کو کفاف مذکور ادا کرتا جائے جسکی مجسٹریٹ وقتاً فوقتاً ہدایت کرے،

اپر برہما کے ججون اور مجسٹریٹون کے اختیار تجویز جرائم مندرجہ دفعہ ۱۹۵ - کی نسبت جبکہ وہ انکے روبرو سرزد ہون وغیرہ - دیکھو قانون ۳ ۔ ۱۸۸۶ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۱۷،

[ ص ]

ایسا کفاف حکم کی تاریخ سے واجب الادا ہوگا،

حکم کی بالجبر تعمیل،

اگر وہ شخص جسکو ایسا حکم دیا جاوے قصدًا اُسکی تعمیل مین غفلت کرے تو ایک مجسٹریٹ کو اختیار ہوگا۔ کہ حکم کے ہر مرتبہ عدول ہونے پر ایک وارنٹ اس ہدایت کے ساتھ جاری کرے کہ زر واجب الادا اُسی طرح وصول کیا جاوے جسطرح حسب منشاء بالا جرمانہ وصول ہوتا ہے۔ اور یہ حکم صادر کرے۔ کہ شخص مذکور ہر مہینے کے کفاف کل یا جزو کی بابت جو وارنٹ کی تعمیل کے بعد غیر مودی رہا ہو کسی میعاد تک قید رہے جو ایک مہینے سے زیادہ نہو،

شرط،

لیکن شرط یہ ہے۔ کہ اگر شخص مسطور اس شرط پر اپنی زوجہ کی پرورش کرنے پر راضی ہو کہ وہ اُسکے ساتھ رہے۔ اور زوجہ اُسکے ساتھ رہنے سے انکار کرے تو مجسٹریٹ مذکور کو اختیار ہے۔ کہ وجوہ انکار پر جو زوجہ کی طرف سے پیش ہون غور کرکے اگر اُسکو اطمینان ہو کہ شخص مذکور زناکاری کی حالت مین رہتا ہے یا عادةً اپنی زوجہ کے ساتھ بیدردی سے پیش آتا ہے تو باوصف اسکے کہ شوہر حسب گذارش صدر اُسکی پرورش کرنا قبول کرے اس دفعہ کے بموجب حکم صادر کرے،

کوئی زوجہ اس دفعہ کے مطابق اُس صورت مین شوہر سے کفاف پانے کی مستحق نہوگی جبکہ وہ زناکاری کی حالت مین رہتی ہو۔ یا بلا وجہ موجہ اپنے شوہر کے ساتھ رہنے سے انکار کرتی ہو۔ یا دونون برضامندی باہمی علیحدہ علیحدہ رہتے ہون،

بوقت ثبوت اس امر کے کہ کوئی زوجہ جسکے حق مین ایسا حکم اس دفعہ کے مطابق ہوا زناکاری کی حالت مین رہتی ہے یا کہ وہ بلا وجہ کافی اپنے شوہر کے ساتھ رہنے سے انکار کرتی ہے یا کہ دونون بتراضی طرفین علیحدہ علیحدہ رہتے ہون مجسٹریٹ کو لازم ہے کہ حکم منسوخ کرے،

تمام ثبوت جو اس باب کے مطابق لیا جاوے روبرو شوہر یا باپ زوجہ کے جیسی صورت ہو لیا جائیگا۔ یا جب شوہر یا باپ کا اصالةً حاضر ہونا معاف کیا

جاے تو اُسکے وکیل کے روبرو۔ اور اس طریق پر قلمبند کیا جائیگا جو مقدمات لایق اجراء سمن کے لیے مقرر کیا گیا ہے،

کفاف مین تبدّل،

دفعہ ۴۸۹۔ وقت گذرنے ثبوت تبدیل حالات کسی شخص کے جو کفاف ماہانہ حسب دفعہ ۴۸۸۔ پاتا ہو یا جسکو دفعہ مذکور کے بموجب اُسکی زوجہ یا طفل کو کفاف مذکور ادا کرنے کا حکم ہوا ہو۔ مجسٹریٹ مجاز ہے۔ کہ اُس کفاف مین اُسقدر تبدیل کرے جو اُسکو مناسب معلوم ہو بشرطیکہ کل کفاف مبلغ عہ پچاس روپے ماہانہ سے زیادہ نہ ہو جاے،

حکم پرورش کی بالجبر تعمیل،

دفعہ ۴۹۰۔ ایک نقل حکم پرورش کی بلا اخذ اُجرت اُس شخص کو دیجائیگی جسکی پرورش کے لیے حکم دیا گیا ہو یا اُسکے ولی کو اگر کوئی ہو یا اُس شخص کو جسکو کفاف دیے جانے کا حکم ہوا ہو۔ اور حکم مذکور اس لایق ہوگا کہ ہر ایک مجسٹریٹ ہر جگہ مین جہان وہ شخص جسکے نام حکم صادر ہوا ہو موجود ہو اُسکی تعمیل بالجبر کرائے بشرطیکہ ایسے مجسٹریٹ کو اطمینان ہو کہ یہ اشخاص وہی ہین جنسے حکم متعلق ہے اور زر واجب الادا ہنوز ادا نہین کیا گیا ہے،

## باب ۳۷
## ہدایات من قبیل پروانہ گرفتاری موسومہ ہیبیس کارپس،

اختیار اجراے ہدایات من قبیل پروانہ ہیبیس کارپس

دفعہ ۴۹۱۔ ہر ایک ہائی کورٹ آف جوڈیکیچر متعینۂ مقامات فورٹ ولیم و مدراس و بمبئی مجاز ہے۔ کہ جب کبھی مناسب سمجھے یہ ہدایات صادر کرے،

(الف) ۔ یہ کہ کوئی شخص جو اُسکے معمولی علاقہ سماعت ابتدائی صیغۂ دیوانی کی حدود کے اندر ہو اس غرض سے عدالت مین حاضر کیا جاے کہ اُسکے ساتھ قانون کے مطابق عمل کیا جاے،

(ب)- یہ کہ کوئی شخص جو حدود مذکور کے اندر خلاف قانون اور بیجا
کسی حراست سرکاری یا خانگی مین نظر بند رکھا گیا ہو رہائی پائے ،
(ج)- یہ کہ کوئی قیدی جو حدود مذکور کے اندر کسی جیلخانہ مین مقید ہو عدالت
کے روبرو اس غرض سے حاضر کیا جائے کہ اُسکا اظہار کسی ایسے معاملہ مین بطور گواہ کے
لیا جائے جو اُس عدالت مین دائر یا زیر تحقیقات ہو،
(د)- یہ کہ کوئی قیدی جو حدود مذکور کے اندر کسی جیلخانہ مین قید ہو کسی
کورٹ مارشل کے روبرو یا ایسے کمشنرون کے روبرو تجویز کے لیے پیش کیا جائے
جو باعتبار کمیشن صادرہ جناب نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل عمل کرتے
ہون- یا واسطے دینے اظہار نسبت کسی معاملہ مرجوعہ روبرو ایسے کورٹ مارشل
یا مجمع کمشنران کے حاضر کیا جائے ،
(ہ)- یہ کہ کوئی قیدی حدود مذکور کے اندر کسی ایک مقام حراست سے
دوسرے مقام حراست مین اس غرض سے منتقل کیا جائے کہ اُسکی تجویز عمل مین آئے
(و)- یہ کہ حدود مذکور کے اندر ذات کسی مدعا علیہ کی بوقت گذرنے
کیفیت شیرف مشعر گرفتار کر لینے مدعا علیہ مشتبہ بظہور وارنٹ کے حاضر کی جائے ،
ہر عدالت ہائی کورٹ کو اختیار ہے - کہ وقتاً فوقتاً قواعد مناسب
واسطے انتظام ضابطۂ عمل اُن مقدمات کے جو اس دفعہ سے متعلق ہون
مرتب کرتی رہے ،
اس دفعہ کی کوئی عبارت اُن اشخاص سے متعلق نہین ہے جو حسب شرائط
قانون بنگالہ نمبر ۳- ۱۸۱۸ء یا قانون مدراس نمبر ۲- ۱۸۱۹ء یا قانون بمبئی نمبر ۲۵
۱۸۲۷ء یا ایکٹ ہائے گورنر جنرل باجلاس کونسل نمبر ۳۴- ۱۸۵۰ء یا نمبر ۳- ۱۸۵۸ء
نظر بندی مین ہون ،

## حصہ نہم

## شرائط متمم

## باب ۳۸

## بابت پیروکار منجانب سرکار

پیروکار منجانب سرکار کے مقرر کرنے کا اختیار

دفعہ ۴۹۲ - جناب نواب گورنر جنرل بہادر با جلاس کونسل یا لوکل گورنمنٹ کو اختیار ہے - کہ ایک یا چند عہدہ دار جو پیروکار منجانب سرکار کہلاوینگے کسی رقبہ ارضی کے اندر عموماً یا کسی مقدمہ یا کسی خاص قسم کے مقدمات کے لیے مقرر فرماوے ہر مقدمہ مین جو عدالت سشن کو بتجویز کے لیے سپرد کیا جاوے مجسٹریٹ ضلع یا مجسٹریٹ حصہ ضلع کو بتابع حکومت مجسٹریٹ ضلع کے اختیار رہیگا - کہ در صورت غیر حاضری پیروکار منجانب سرکار کے یا جب کوئی پیروکار منجانب سرکار مقرر نہوا ہو کسی اور شخص کو بشرطیکہ وہ ایسا اہلکار پولیس ہو جو اسسٹنٹ سوپرنٹنڈنٹ پولیس ضلع کے رتبہ سے کم رتبہ نہ رکھتا ہو مقدمہ مذکور کی اغراض کے لیے پیروکار سرکاری مقرر کرے ،

پیروکار منجانب سرکار جملہ عدالتہا مین ان مقدمات مین بحث کریگا جو اُسکے سپرد ہوئے اور وہ وکلا جنکو خانگی طور پر مقرر کیا جاے پیروکار مذکور کے زیر ہدایت رہینگے ،

دفعہ ۴۹۳ - پیروکار منجانب سرکار کو اختیار ہے - کہ بلا پیش کرنے کسی مختار نامہ تحریری کے اُس عدالت مین حاضر ہوکر سوال و جواب کرے جسمین کسی مقدمہ کی تحقیقات یا تجویز یا اپیل دائر ہو جو اُسکو سپرد ہوا ہو - اور اگر کوئی شخص خانگی کسی وکیل کو اس غرض سے مقرر کرے کہ وہ کسی شخص متعلقہ مقدمہ مذکور کی کسی عدالت مین نالش رجوع کرے تو اُس نالش کی کارروائی معرفت پیروکار سرکاری کے ہوگی - اور وہ وکیل جو مقرر ہوا ہو اُسکے زیر ہدایت عمل کریگا ،

نالش سے دست بردار ہونے کی تاثیر

دفعہ ۴۹۴- ہر وکار سرکاری کو جو جناب نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل یا لوکل گورنمنٹ کے حکم سے مقرر ہوا ہو اختیار ہے- کہ برضامندی عدالت جن مقدمات کی تجویز باعانت جوری ہو اُنمین قبل انہار رائے جوری اور دوسری قسم کے مقدمات مین قبل سنانے تجویز عدالت کے اُس نالش سے جو اُسنے کسی شخص پر کی ہو دست بردار ہو- اور ایسی دست برداری کے وقت-

(الف) - اگر وہ قبل تیاری فرد قرار داد جرم کے ہو تو شخص ملزم کو رہائی دی جائیگی،

(ب) - اگر وہ بعد تیاری فرد قرار داد جرم یا ایسے مقدمہ مین ہو کہ اس مجموعہ کے مطابق فرد مذکور کی ضرورت نہو تو شخص ملزم جرم سے بری قرار دیا جائیگا

پیروی مقدمہ کی اجازت،

دفعہ ۴۹۵- × ہر مجسٹریٹ تحقیقات کنندہ یا تجویز کنندہ مقدمہ کو اختیار ہوگا کہ پیروی مقدمہ کی اجازت کسی ایسے شخص کو دے جو غیر ایسے عہدہ دار پولیس کے ہو جو اُس درجہ کے نیچے کا ہو جو لوکل گورنمنٹ اس کام کے لیے جناب نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل کی منظوری پیشتر حاصل کر کے ٹھہرادے ×،

ہر شخص جو استغاثہ کی پیروی کرے مجاز ہے- کہ اصالتہً یا وکالتہً کرے،

⊗ کوئی عہدہ دار پولیس مجاز اس بات کا نہوگا کہ پیروی مقدمہ کرے اگر وہ اُس جرم کی تحقیقات کے کسی جزو مین شریک رہا ہو جسکی بابت شخص ملزم کی نسبت پیروی نالش عمل مین آرہی ہو،

× — × دفعہ ۴۹۵- کا پہلا جملہ ایکٹ ۱۸ سنہ ۱۹۲۳ء کی دفعہ ۱۳- ( ۱ ) کی رو سے سابق عبارت کی جگہ پر قائم کیا گیا ہے،

⊗ ⊗ یہ فقرہ دفعہ ۴۹۵- کا ایکٹ ۱۸ سنہ ۱۹۲۳ء کی دفعہ ۱۳- ( ۲ ) کی رو سے بڑھایا گیا ہے، در بارہ پیروی مقدمات بذریعہ عہدہ داران پولیس کے اوپر بحث ہے- بلالحاظ کسی مضمون کے دفعہ ۴۹۵- مین دیکھو قانون ۵ سنہ ۱۸۶۱ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۱۰،

# باب ۔ ۳۹

## بابت حاضر ضمانی،

جرم قابل ضمانت کی صورت مین ضمانت لیجاویگی،

دفعہ ۴۹۶۔ جب کوئی شخص علاوہ اُس شخص کے جسپر جرم غیر قابل ضمانت کا الزام لگایا جاوے بلاوارنٹ معرفت افسر مہتمم پولیس سٹیشن کے گرفتار یا نظربند رکھا جاوے یا کسی عدالت کے روبرو حاضر آئے یا حاضر کیا جاوے اور اُس ایام کے کسیوقت پر جب وہ افسر مذکور کی حراست مین رہے یا عدالت مذکور کی کارروائی کی کسی نوبت پر ضمانت دینے کو مستعد ہو تو ایسا شخص ضمانت پر رہا کیا جائیگا،

لیکن شرط یہ ہے۔ کہ ایسا اہلکار یا عدالت اگر وہ مناسب سمجھے مجاز ہوگی ۔ کہ شخص ملزم سے ضمانت لینے کے عوض اُسکو اس شرط پر رخصت کرے کہ وہ مچلکہ بلاشمول ضامنان اس اقرار سے لکھ دے کہ وہ حسب مفصلہ ذیل حاضر ہوگا،

جرم غیر قابل ضمانت کی صورت مین کب ضمانت لی جاسکتی ہے،

دفعہ ۴۹۷۔ جب کوئی شخص ملزم جو کسی جرم غیر قابل ضمانت مین ماخوذ ہو کسی افسر مہتمم پولیس سٹیشن کی معرفت بلاوارنٹ گرفتار ہو یا نظربند رکھا جاوے یا کسی عدالت کے روبرو حاضر آئے یا حاضر کیا جاوے ۔ تو جائز ہے۔ کہ وہ ضمانت پر رہا کیا جاوے ۔ لیکن اگر وجوہ معقول اس گمان کی پائی جائین کہ وہ اُس جرم کا مرتکب ہوا ہے جسکا الزام اُسپر لگایا گیا ہے۔ تو اس طور پر ضمانت پر رہا نہ کیا جائیگا،

اگر تفتیش یا تحقیقات یا تجویز کی کسی نوبت پر جیسا موقع ہو ایسے اہلکار پولیس یا عدالت کو یہ معلوم ہو۔ کہ کوئی وجہ معقول اس امر کے باور کرنے کی نہیں ہے کہ شخص ملزم جرم قرار دادہ کا مرتکب ہوا ہے۔ مگر اُسکی قصور واری کی بابت تحقیقات مزید کرنے کی وجہ کافی ہے۔ تو لازم ہے۔ کہ شخص ملزم حین دوران ایسی تحقیقات کے حسب اقتضائے رائے اہلکار مذکور یا عدالت جبکہ وہ مچلکہ بلاشمول ضامنان اس اقرار سے لکھدے کہ وہ حسب مفصلہ ذیل حاضر ہوگا ضمانت پر رہا کیا جاوے،

ہر عدالت کو اختیار ہے - کہ کسی کارروائی متعلقۂ مجموعۂ ہذا کی کسی نوبت اثنا میں کسی شخص کو جو اس دفعہ کے بموجب ضمانت پر رہا ہوا ہو گرفتار کرلے اور اُسکو حراست مین رکھے،

ضمانت پر رہا ہونے یا تعداد ضمانت کے کم کرنیکی ہدایت

دفعہ ۴۹۸ - تعداد ہر مچلکہ کی جو حسب باب ہذا لکھا جاوے بلحاظ حالات تدبیر قرار دی جائیگی - اور حد سے زیادہ نہوگی - اور ہائی کورٹ یا عدالت سشن مجاز ہے کہ ہر مقدمہ مین عام اس سے کہ اُسمین حکم اثبات جرم کی نارضی سے اپیل جاری ہو یا نہین یہ ہدایت کرے کہ شخص ملزم ضمانت پر رہا کیا جاوے - یا تعداد ضمانت جو اہلکار پولیس یا مجسٹریٹ نے طلب کی ہو کم کردی جاوے،

شخص ملزم اور ضامنون کا مچلکہ

دفعہ ۴۹۹ - قبل اسکے کہ کوئی شخص ضمانت پر یا خود اپنے مچلکہ پر رہا کیا جاوے چاہیے کہ قلمبند مچلکہ یا اندراج اُس تعداد تاوان کے جو اہلکار پولیس یا عدالت جیسی صورت ہو کافی سمجھے شخص مذکور کی طرف سے لکھا جاوے - اور جب وہ ضمانت پر رہائی پائے تو چاہیے کہ ضمانت نامہ طرف سے ایک یا چند ضامنان معتبر کے اِس اقرار سے لکھا جائے کہ شخص مذکور وقت اور مقام مصرحۂ مچلکہ پر حاضر ہوگا - اور جب تک اہلکار پولیس یا عدالت جیسا موقع ہو دوسرے طور پر حکم نہ دے حاضر رہیگا،

اگر ضرورت ہو تو مچلکہ مین یہ بھی اقرار لکھا جائیگا کہ وہ شخص جو ضمانت پر رہا کیا گیا ہے عند الطلب ہائی کورٹ یا عدالت سشن یا کسی اور عدالت مین جوابدہی کرنے کو حاضر ہوگا،

حراست سے خلاصی،

دفعہ ۵۰۰ - جسوقت مچلکہ اور ضمانت نامہ کی تکمیل ہوجاوے تو وہ شخص جسکی حاضری کے لیے مچلکہ لکھا گیا ہو رہا کیا جائیگا - اور اگر وہ جیلخانہ مین ہو تو عدالت منظور کنندۂ ضمانت افسر مہتمم جیلخانہ کے نام حکم واسطے رہائی شخص مذکور کے صادر کریگی - اور اُس حکم کے پہونچنے پر افسر مذکور اُسکو رہائی دیگا،

اس دفعہ یا دفعہ ۴۹۶ - یا ۴۹۷ - کی کسی عبارت سے یہ لازم نہ آئیگا کہ کوئی شخص بوسوائے اُس امر کے جسکی بابت مچلکہ اور ضمانت نامہ لکھا گیا کسی اور امر کی بابت نظربند رکھے جانے کے قابل ہو رہائی پائے ،

ضمانت کافی کے حکم دینے کا اختیار جبکہ پہلی ضمانت غیر کافی ہو،

دفعہ ۵۰۱ - اگر کسی غلطی یا فریب یا اور وجہ سے ضامنان غیر کافی منظور کیے گئے ہوں یا اگر وہ لوگ بعد اُسکے غیر کافی ہو جائیں تو عدالت مجاز ہے - کہ وارنٹ گرفتاری اس ہدایت سے جاری کرے کہ وہ شخص جسکی ضمانت پر رہائی ہوئی ہو عدالت میں حاضر کیا جاے - اور اُسکو یہ حکم دے کہ وہ ضامنان کافی حاضر کرے - اور اگر وہ اُسکی تعمیل میں قاصر رہے تو عدالت مجاز ہوگی کہ اُسکو جیلخانہ میں بھیج دے ،

ضامنوں کی رہائی

دفعہ ۵۰۲ - جائز ہے - کہ اُن ضامنوں میں سے جنھوں نے شخص رہا شدہ بضمانت کے حاضر کرنے کا اقرار کیا ہو کل یا بعض اشخاص کسیوقت مجسٹریٹ کے پاس یہ درخواست دین کہ مچلکا اور ضمانت نامہ کلاً یا جہانتک اہالی درخواست سے تعلق رکھتا ہو فسخ کیا جائے ایسی درخواست کے گذرنے پر مجسٹریٹ اپنا وارنٹ گرفتاری اس حکم سے جاری کریگا کہ شخص رہائی یافتہ اُسکے روبرو حاضر کیا جاے ،

جب شخص مذکور وارنٹ کے مطابق حاضر کیا جاے یا از خود حاضر ہو جاے تو مجسٹریٹ یہ حکم صادر کریگا کہ مچلکہ اور ضمانت نامہ کلیتہً یا جہانتک کہ اُسکو اہالی درخواست سے تعلق ہے فسخ کیا جاے - اور شخص مذکور کو ہدایت کریگا کہ اور ضامنان کافی بہم پہونچائے اور اگر وہ اس حکم کی تعمیل مین قصور کرے تو عدالت مجاز ہے کہ اُسکو حراست مین رکھے

## باب - ۴۰

### بابت اجراے کمیشن واسطے قلمبندی اظہار گواہان کے ،

کب گواہ کی حاضری سے

دفعہ ۵۰۳ - جب کسی تحقیقات یا تجویز یا اور کارروائی کے دوران مین جو اس مجموعہ کے مطابق ہو کسی پریزیڈنسی مجسٹریٹ یا مجسٹریٹ

درگذر کیا جاسکتا ہے،
اجرائے کمیشن اور ضابطہ کارروائی تحت کمیشن،

ضلع یا عدالت سشن یا ہائی کورٹ کو یہ معلوم ہو کہ کسی گواہ کا اظہار لینا واسطے حصول اغراض انصاف کے ضرور ہے۔ مگر وہ گواہ بغیر اُس قدر توقف یا صرف یا وقت کے جسکا روا رکھنا بنظر حالات مقدمہ نامناسب ہو حاضر نہین ہوسکتا ہے۔ تو ایسا مجسٹریٹ یا عدالت سشن یا ہائی کورٹ مجاز ہوگی کہ ایسے گواہ کے اصالۃً حاضر ہونے سے درگذر کرے۔ اور اُس مجسٹریٹ ضلع یا مجسٹریٹ درجۂ اول کے نام جسکے علاقۂ حکومت کی حدود ارضی کے اندر گواہ مذکور رہتا ہو بند کمیشن واسطے لینے شہادت ایسے گواہ کے جاری کرے،

جب گواہ اندر عملداری کسی ایسے والی یا ریاست کے رہتا ہو جو حضرت ملکہ معظمہ کے ساتھ اتحاد رکھتی ہے۔ اور اُس ملک مین عہدہ دار قائم مقام گورنمنٹ برٹش انڈیا کا ہو تو جائز ہے۔ کہ کمیشن عہدہ دار مذکور کے نام صادر کیا جاے،

وہ مجسٹریٹ یا عہدہ دار جسکے نام کمیشن جاری ہوا ہو یا اگر وہ مجسٹریٹ ضلع ہو تو وہ مجسٹریٹ یا دوسرا مجسٹریٹ درجۂ اول جسکو مجسٹریٹ ضلع اُس غرض سے مقرر کرے اُس مقام پر جہان وہ گواہ موجود ہو خود جائیگا یا اپنے روبرو گواہ کو طلب کریگا۔ اور اُسکی گواہی اُسی طور پر لیگا اور اس غرض سے وہی اختیارات رکھیگا اور اُنکے عمل مین لانے کا مجاز ہوگا جیسا کہ اس مجموعہ کے مطابق وہ مقدمات لائق اجرائے وارنٹ کی تجویز مین مجاز ہے،

کمیشن جبکہ گواہ پریزیڈنسی شہر کے اندر ہو،

دفعہ ۵۰۴۔ اگر گواہ مذکور کسی پریزیڈنسی مجسٹریٹ کے علاقۂ حکومت کی حدود ارضی کے اندر ہو تو مجسٹریٹ یا عدالت جاری کنندۂ کمیشن مجاز ہے۔ کہ بند کمیشن مجسٹریٹ پریزیڈنسی کے نام مرسل کرے۔ اور مجسٹریٹ آخر الذکر کو اختیار ہوگا کہ گواہ مذکور کو اُسی طرح اپنے روبرو حاضر کرا کے اُسکا اظہار لے جسطرح درصورت متعلق ہونے اُس گواہ کے کسی مقدمۂ متدائرہ روبرو اپنے سے وہ اُسکو حاضر کرا سکتا،

اس دفعہ کی کسی عبارت سے ہائی کورٹ کے اُس اختیار اجراے کمیشن مین کچھ خلل نہ آئیگا جو بموجب ایکٹ مصدرہ ۱۸۶۲ء ۲۴ و ۲۵ - جارس ملکہ معظمہ وکٹوریا باب ۱۰۴ دفعہ ۴ - کے کورٹ موصوف کو حاصل ہے ،

دفعہ ۵۰۵ - ہر ایک کارروائی مین جو اِس مجموعہ کے مطابق ہو اور جسمین بذکمیشن جاری ہو فریقین معاملہ مجاز ہونگے - کہ اپنی اپنی طرف سے بندہاے سوالات تحریری جنکو مجسٹریٹ یا عدالت صادر کنندۂ کمیشن امر متنازعہ سے متعلق سمجھتی ہو کمیشن کے ساتھ مرسل کرین - اور اُس مجسٹریٹ یا عہدہ دار کو جسکے نام بذکمیشن بھیجا جاے لازم ہے - کہ گواہ سے سوالات مذکور کا جواب لے ،

فریقین گواہون کا اظہار لے سکتے ہیں ،

ایسے ہر فریق کو اختیار ہے - کہ مجسٹریٹ یا عہدہ دار مذکور کے روبرو معرفت وکیل کے حاضر ہو - اور اگر حراست مین نہو تو اصالۃً حاضر ہو - اور گواہ مذکور سے سوالات اور جرح کے سوالات اور سوالات مکرر (جیسا موقع ہو) کرے ،

دفعہ ۵۰۶ - جب کسی تحقیقات یا تجویز یا دیگر کارروائی محکومہ مجموعۂ ہذا کے دوران مین جو سول مجسٹریٹ پریزیڈنسی یا مجسٹریٹ ضلع کے کسی اور مجسٹریٹ کے روبرو درپیش ہو یہ معلوم ہو کہ کسی گواہ کے اظہار کے لیے جسکی شہادت بنظر حصول اغراض انصاف اُس تجویز مین ضروری ہے کمیشن صادر کرنا چاہیے - اور حاضری گواہ مذکور کی بلا واقع ہونے اُسقدر توقف یا خرچ یا تکلیف کے جو بنظر حالات مقدمہ غیر واجب ہو حاصل نہوسکے - تو ایسا مجسٹریٹ مجسٹریٹ ضلع سے درخواست کریگا اور درخواست کی وجوہ لکھیگا اور مجسٹریٹ ضلع کو اختیار ہوگا کہ یا از کمیشن حسب طریقۂ مصرحہ صدر جاری کرے یا درخواست کو نامنظور کرے ،

اختیار بفیصل کے مجسٹریٹ بحث کار بارہ صدا کے اجراے کمیشن کے

دفعہ ۵۰۷ - بعد حسب ضابطہ تکمیل پانے کسی کمیشن کے جو دفعہ ۵۰۳ - یا دفعہ ۵۰۶ - کے بموجب جاری ہوا ہو کمیشن مذکور مع بیان اُس گواہ کے جسکا اظہار کمیشن کی رو سے قلمبند ہوا ہو اُس عدالت مین واپس بھیجا جائیگا جہان سے وہ جاری ہوا - اور وہ کمیشن مع فرد بیان اور اظہار

کمیشن کی واپسی

کے تمام اوقات مناسب پر لائق معائنہ فریقین کے ہوگا۔ اور ہر فریق کو اختیار ہوگا کہ ملحوظی اُن کل اعتراضات معقول کے جو اُنپر وارد ہون اُنکو اپنی طرف سے عرضی مین پڑھوالے اور وہ کاغذات شامل مثل کیے جاینگے،

تحقیقات یا تجویز کا ملتوی رہنا،

دفعہ ۵۰۸۔ ہر مقدمہ مین جسمین دفعہ ۵۰۳ یا دفعہ ۵۰۶ کے بموجب کمیشن جاری ہونے کا حکم دیا جاوے جائز ہے۔ کہ تحقیقات یا تجویز یا دیگر کارروائی عدالت کی ایک عرصۂ معقول تک جو واسطے تعمیل پانے اور واپس آنے کمیشن کے کافی ہو ملتوی رکھی جاوے،

## باب ۔ ۴۱
## قواعد خاص متعلقۂ شہادت،

گواہ ڈاکٹری شہادت کا اظہار،

دفعہ ۵۰۹۔ جائز ہے۔ کہ اظہار کسی سول سرجن یا اور گواہ ڈاکٹری کا جو کسی مجسٹریٹ کی معرفت شخص ملزم کے روبرو قلمبند ہوکر تصدیق ہوا ہو کسی تحقیقات یا تجویز یا اور کارروائی مین جو اس مجموعہ کے مطابق عمل مین آئے بطور شہادت داخل کیا جاوے گو اظہار دہندہ بطور گواہ کے طلب نہ کیا جاوے،

گواہ ڈاکٹری کے طلب کرنے کا اختیار،

عدالت مجاز ہے۔ کہ اگر مناسب سمجھے ایسے اظہار دہندہ کو اپنے روبرو طلب کرکے اُسکے اظہار کے مراتب کی بابت اُس سے استفسار کرے،

ممتحن کیمیاکی رپورٹ،

دفعہ ۵۱۰۔ جائز ہے۔ کہ ہر نوشتہ جس سے یہ مفہوم ہوتا ہو کہ وہ رپورٹ دستخطی کسی صاحب ممتحن کیمیاے سرکاری یا اسسٹنٹ ممتحن کیمیا کی بابت ایسے ادویات کے ہے جو اُسکے پاس حسب ضابطہ امتحان یا تحلیل اور تحریر رپورٹ کے لیے کسی کارروائی کے دوران مین بھیجی گئی ہو جو اس مجموعہ کے مطابق عمل مین آئے ہر ایک تحقیقات یا تجویز یا اور کارروائی متعلقۂ مجموعۂ ہذا مین بطور ثبوت کے داخل کیا جاے

× لفظ "کسی" دفعہ ۵۱۰ مین ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۸۲ کی دفعہ ۱۲ کی روسے قائم کیا گیا ہے،

کسی سابق کی سزایابی یا جرم سے برات پانے کا ثبوت کیونکر ہوگا،

دفعہ ۵۱۱ - ثبوت کسی سابق کی سزایابی یا جرم سے برات پانے کا کسی تحقیقات یا تجویز یا اور کارروائی مین جو اس مجموعہ کے مطابق عمل مین آئے علاوہ کسی اور طریقہ کے جو از روے قانون مجریۂ وقت مقرر ہو داخل ہوسکتا ہے،

(الف) - بذریعہ انتخاب مصدقہ اور دستخطی اُس عہدہ دار کے جو اُس عدالت کے کاغذات کو اپنی تحویل مین رکھتا ہے جہان سے حکم سزایابی یا برات کا صادر ہوا تھا اور جسکی تصدیق اس مضمون سے ہو کہ وہ حکم سزا یا حکم برات کی نقل ہے - یا

(ب) - درصورت سزایابی کے بذریعہ پیش کرنے سارٹیفکٹ دستخطی مہتمم اُس جیلخانہ کے جسمین وہ سزا یا کوئی جزو اُسکا عاید کیا گیا تھا - یا بذریعہ ادخال اُس وارنٹ سپردگی کے جسکے بموجب سزا کی تکمیل کی گئی تھی،

اور ان دونون صورتون مین بذریعہ لینے ثبوت اس امر کے کہ شخص ملزم وہی شخص ہے جسکی نسبت سزایابی یا برات کا حکم ہوا تھا،

ملزم کی غیبت مین شہادت کا قلمبند ہونا،

دفعہ ۵۱۲ - اگر ثابت کیا جائے کہ شخص ملزم مفرور ہوگیا اور اُسکے گرفتار کرنے کی سردست کوئی اُمید نہو تو وہ عدالت جو ایسے شخص کو لعبات جرم قرار داد یا تجویز کرنے یا تجویز کے لیے سپرد کرنے کا اختیار رکھتی ہے مجاز ہوگی کہ اُسکی غیرحاضری مین اُن گواہون سے (اگر کوئی ہون) سوال وجواب کرکے اُنکے اظہارات قلمبند کرے جو تائید استغاثہ پیش کیے جامین - اور جائز ہے کہ اگر اظہار دہندہ فوت ہوگیا یا شہادت دینے کے قابل نہ رہا ہو یا اُسکا حاضر کرنا بلا گوارا کرنے اتقدر توقف اور خرچ اور تکلیف کے ناممکن ہو جو بنظر حالات مقدمہ نامعقول معلوم ہو تو اُسکا اظہار بروقت گرفتاری شخص ملزم کے تجویز یا تحقیقات جرم کے وقت جو لعبات جرم قرار داد کے عمل مین آئے اُسکے مقابل کے ثبوت مین داخل کیا جاے،

# باب ۴۲

## شرائط بابت مچلکہ و ضمانت نامہ

مچلکہ کے عوض زر نقد کا جمع کر دینا،

دفعہ ۵۱۳ - جب کسی عدالت یا اہلکار کیطرف سے کسی شخص کے نام حکم صادر ہو کہ وہ مچلکہ یا ضمانت نامہ مع یا بلا شمول ضامنان کے ارقام کرے۔ تو ایسی عدالت یا اور عہدہ دار کو اختیار ہے۔ کہ بجز اُس صورت کے کہ مچلکہ نیک چلنی کا لکھا جائے شخص مذکور کو اجازت دے کہ بجائے لکھنے مچلکہ وغیرہ کے ایک مبلغ نقد یا اُس تعداد کا پرامیسری نوٹ سرکاری جو عدالت یا عہدہ دار مذکور مقرر کرے جمع کر دے،

ضابطہ جبکہ مچلکہ کا تاوان قابل اخذ ہو جائے،

دفعہ ۵۱۴ - جب حسب اطمینان کسی عدالت کے جسکے حکم سے کوئی مچلکہ یا ضمانت نامہ محکومۂ مجموعۂ ہذا لکھوایا جائے یا حسب اطمینان کسی پریزیڈنسی مجسٹریٹ کی عدالت یا کسی مجسٹریٹ درجۂ اول کے یہ ثابت کیا جائے،

یا جب مچلکہ یا ضمانت نامہ بغرض حاضری روبروکسی عدالت کے ہو اور حسب اطمینان اسی عدالت کے ثابت کیا جائے۔

کہ مچلکہ یا ضمانت نامہ مذکور کا تاوان قابل اخذ ہو گیا ہے۔ تو ایسی عدالت کو چاہیے کہ اس ثبوت کی وجوہ لکھے۔ اور اُس شخص کو جو مچلکہ کی رو سے پابند ہو تاوان مقررہ ادا کرنے کا حکم دے۔ یا یہ حکم دے کہ وہ اس بات کی وجہ ظاہر کرے کہ تاوان مذکور کیوں ادا نہ کیا جائے،

اگر وجہ کافی ظاہر نہ کی جائے اور تاوان بھی ادا نہ ہو تو عدالت کو اختیار ہوگا کہ بذریعہ اجرائے وارنٹ واسطے قرقی اور نیلام جایداد منقولہ شخص مذکور کے تاوان مذکور وصول کرے،

جائز ہے۔ کہ ایسا وارنٹ اُس عدالت کے علاقہ کی حدود اراضی کے اندر تعمیل پانے جہاں کہ وہ جاری ہوا ہو۔ اور اسمیں یہ اختیار دیا جائے کہ شخص مذکور کی تمام جایداد منقولہ واقع بیرون حد مذکور قرق اور نیلام کیجائے بشرطیکہ اُس وارنٹ کی ظہر پر اُس ضلع کے مجسٹریٹ کا

یا چیف پریزیڈنسی مجسٹریٹ کا حکم بھی لکھا ہو جسکے علاقہ حکومت کی حدود اراضی کے اندر ایسی جایداد پائی جاوے،

اگر تاوان مذکور ادا نہ کیا جاوے اور ایسی قرقی اور نیلام کے ذریعہ سے وصول نہو سکے تو شخص ذمہ دہندۂ مچلکہ یا ضمانت نامہ اس بات کے لائق ہوگا کہ بموجب حکم صدرہ اُس عدالت کے جہان سے وارنٹ جاری ہوا ہو کسی میعاد تک جیلخانۂ دیوانی مین قید رکھا جاوے جو چھ مہینے سے زیادہ نہو،

عدالت کو اختیار ہے - کہ حسب اقتضاے راے اپنے زر تاوان مندرجۂ مچلکہ کا کوئی جزو معاف کر دے - اور صرف ایک جزو کی تعمیل بالجبر کرائے،

احکام تحت دفعہ ۵۱۴ - کا اپیل اور اُسکی نظر ثانی،

دفعہ ۵۱۵ - تمام احکام جو دفعہ ۵۱۴ - کے بموجب معرفت کسی اور مجسٹریٹ سواے مجسٹریٹ پریزیڈنسی یا مجسٹریٹ ضلع کے صادر کیے جائین ضلع کے مجسٹریٹ کے حضور اپیل ہونیکے لائق ہونگے - اور اگر ضلع کے مجسٹریٹ کے پاس اپیل نکیا جاوے تو اُسکی نظر ثانی کے لائق ہونگے ×

یہ ہدایت کرنے کا اختیار کہ بعض مچلکون کے روپیے وصول کیے جائین،

دفعہ ۵۱۶ - ہائی کورٹ یا عدالت سشن مجاز ہوگی کہ کسی مجسٹریٹ کو ہدایت کرے کہ وہ تاوان مندرجہ اُس مچلکہ کو وصول کرے جسمین ہائی کورٹ یا عدالت سشن مین حاضر ہو کر حاضر رہنے کا اقرار کیا گیا ہو،

# باب - ۴۳
## بابت تصرف مال کے،

حکم دربارۂ تصرف اس مال کے جسکی بابت جرم سرزد ہوا ہو،

دفعہ ۵۱۷ - جب کوئی تحقیقات یا تجویز کسی عدالت فوجداری مین ختم ہو جاوے عدالت کو اختیار ہے - کہ دربابِ تصرف کسی دستاویز یا اور مال کے جو اُسکے روبرو حاضر کیا جاوے جسکی بابت کسی جرم کا سرزد ہونا پایا جاوے یا جو کسی جرم کے ارتکاب کے وقت استعمال مین آیا ہو جو حکم مناسب سمجھے صادر کرے،

× - × یہ الفاظ دفعہ ۵۱۴ - مین از رو ے ایکٹ ۱ - ۱۹۰۳ء کے داخل کیے گئے ہین،

جب کوئی ہائی کورٹ یا عدالت سشن اسطرح کا حکم صادر کرے اور اپنے اہلکاران کی زیر
مال مذکور کو آرام کے ساتھ شخص مستحق کو حوالہ نکر اسکتی ہو تو عدالت یہ حکم دے سکتی ہے
کہ حکم مذکور کی تعمیل معرفت مجسٹریٹ ضلع کے ہو،

جب کوئی حکم حسب دفعۂ ہذا کسی ایسے مقدمہ مین صادر ہو جسکا اپیل ہو سکتا ہے
تو حکم مذکور کی تعمیل اُسوقت تک عمل مین نہ آیگی جبتک کہ میعاد رجوع کرنے اپیل کی نگذرجائے
یا جبکہ اپیل میعاد مذکور کے اندر رجوع کیا جاوے تو تا وقتیکہ اپیل مذکور طے نہو جاوے الا
اسصورت مین کہ مال از قسم جانور یا ایسی شے ہو جو جلد خود بخود بگڑ جاتی ہے۔

تشریح ۔ اس دفعہ مین لفظ مال مین جب اُس مال کا ذکر کیا جاوے جسکی
بابت ظاہراً کوئی جرم سرزد ہوا ہو نہ صرف وہ مال شامل ہے جو ابتداً کسی فریق کے
قبضہ یا اختیار مین رہا ہو بلکہ وہ مال بھی جسکے ساتھ اصل مال کا تبادلہ ہوا ہو یا جسکے عوض
مین کوئی اور شے خرید کی گئی ہو مع کسی اور شے کے جو ایسی خرید و فروخت یا تبادلہ
سے فوراً یا کچھ عرصہ کے بعد حاصل ہو ۔ داخل ہے،

حکم سزا اسکے کہ مال مجسٹریٹ ضلع یا مجسٹریٹ حصۂ ضلع کو حوالہ کیا جاوے،

دفعہ ۵۱۸ ۔ بجاے اسکے کہ عدالت خود حسب دفعہ ۵۱۷ حکم صادر کرے
عدالت کو اس حکم کے دینے کا اختیار ہوگا۔ کہ مال مجسٹریٹ ضلع یا مجسٹریٹ حصۂ ضلع
کو حوالہ کیا جاوے۔ اور مجسٹریٹ موصوف ایسی صورت مین مال کے ساتھ وہی عمل
کریگا کہ گویا وہ پولیس کیطرف سے گرفتار ہوا تھا اور اُسکی گرفتاری کی رپورٹ
حسب متذکرۂ آیندہ اُسکے پاس مرسل ہوئی تھی،

ملزم کے پاس سے جو روپیہ ملے وہ بے قصور خریدار کو دیا جائیگا،

دفعہ ۵۱۹ ۔ جب کسی شخص پر ایسا جرم ثابت کیا جاوے
جس مین چوری یا حصول مال مسروقہ شامل ہو یا جو اُن جرمون کی
حد تک پہونچے اور یہ امر بھی ثابت ہو کہ کسی اور شخص نے وہ مال مسروقہ
شخص اول الذکر سے بلا علم اس امر کے یا بلا وجوہ قرینہ اس گمان کے کہ وہ مال

مسروقہ ہے اور اس امر کے کہ کسی قدر روپیہ شخص ثابت الجرم کے قبضہ سے بوقت اُسکی گرفتاری کے نکل گیا ہے خرید کرے - تو عدالت کو اختیار ہے - کہ بوقت ازخواست ذمہ دار کے اور وقت دلانے مال مسروقہ کے اُس شخص کو جو اُسکا قبضہ پانے کا مستحق ہو یہ حکم صادر کرے - کہ زر مذکور سے اسقدر جو اُس قیمت سے زیادہ نہو جو خریدار نے ادا کی ہو خریدار کو دیا جاوے ،

التوائے حکم حسب دفعہ ۵۱۷ - یا ۵۱۸ - یا ۵۱۹ - کے ،

دفعہ ۵۲۰ - ہر ایک عدالت اپیل یا ایسی عدالت جو کسی حکم ماتحت کو بحال کرے یا جس سے استصواب کیا جاوے یا جو نظر ثانی کرے یہ ہدایت کرسکتی ہے کہ جو حکم حسب دفعہ ۵۱۷ یا دفعہ ۵۱۸ - یا دفعہ ۵۱۹ - کے کسی عدالت ماتحت اُسکی نے صادر کیا ہو اُس ایام تک کہ عدالت اول الذکر اُس پر غور کرتی رہے ملتوی رکھا جاوے - اور اس بات کی بھی مجاز ہے - کہ ایسے حکم کو ترمیم یا تبدیل یا فسخ کرے ،

شکایت آمیز مضامین اور دیگر چیزوں کا ضائع کردینا ،

دفعہ ۵۲۱ - جب مجموعہ تعزیرات ہند کی دفعات ۲۹۲ - یا ۲۹۳ - یا ۵۰۱ - یا ۵۰۲ - کے مطابق حکم اثبات جرم صادر ہو تو عدالت کو یہ حکم دینے کا اختیار ہے - کہ تمام نقلی جات اُس شئے کے جسکی بابت جرم ثابت قرار پایا تھا اور جو شئے شخص ملزم قرار دادہ کے قبضہ یا اختیار مین باقی رہے ضائع کردی جاوے ،

اسی طرح عدالت مجاز ہے - کہ عند الثبوت جرم حسب دفعات ۲۷۲ - یا ۲۷۳ - یا ۲۷۴ - یا ۲۷۵ - مجموعہ تعزیرات ہند کے یہ حکم دے - کہ وہ غذا یا اشربہ یا مسکرات یا شئے ترکیب دادہ ڈاکٹر جسکی نسبت جرم کا ثبوت دیا گیا ہو ضائع کردی جاوے ،

جایداد غیر منقولہ پر پھر قبضہ دلانے کا اختیار ،

دفعہ ۵۲۲ - جب کسی شخص پر ایسا جرم ثابت کیا جاوے کہ اُسمین جبر مجرمانہ بھی شامل ہو اور عدالت کو معلوم ہو کہ ایسا جبر کرنے سے کوئی شخص اپنی جایداد غیر منقولہ سے بیدخل ہو گیا ہے تو عدالت یہ حکم صادر کرسکیگی - کہ اُسکو جایداد مذکور پر پھر قبضہ دلایا جاوے ،

ایسا کوئی حکم اُس حق یا استحقاق واقع کسی جایداد غیر منقولہ مین خلل انداز ہوگا
جسکو کوئی شخص کسی عدالت دیوانی سے ثابت کرا سکتا ہو ۔

ضابطہ پولیس جبکہ ایسا مال گرفتار کیا جاے جو حسب دفعہ ۵۱ - لیا گیا ہو یا چوری ہوا ہو

دفعہ ۵۲۳ - جب اہلکار پولیس ایسا مال گرفتار کرے جو حسب دفعہ ۵۱ -
لیا گیا ہو یا جسکی نسبت مسروقہ ہونے کا بیان یا استبعاد کیا گیا ہو یا وہ مال ایسی حالت
مین دستیاب ہو جس سے کسی جرم کے وقوع کا شبہہ پیدا ہوتا ہو تو لازم ہے کہ
گرفتاری کی رپورٹ فوراً مجسٹریٹ کے پاس بھیجی جاے - اور مجسٹریٹ موصوف
جو حکم مناسب سمجھے نسبت حوالگی مال مذکور کے اُس شخص کو جو اُسکا قبضہ پانے کا مستحق
ہو اور درصورت نہ معلوم ہونے مالک کے اُس مال کی نگہداشت اور اُسکے حضار
کی بابت صادر کریگا ،

ضابطہ جبکہ مال گرفتار شدہ کا مالک غیر معلوم ہو

اگر ایسے شخص مستحق کا حال معلوم ہو تو مجسٹریٹ یہ حکم دیگا کہ مال مذکور اُس
شرط کے ساتھ (اگر کوئی شرط ہو) اُسکے حوالہ کیا جاے جو مجسٹریٹ کو مناسب
ہو - اور اگر شخص مذکور غیر معلوم ہو تو مجسٹریٹ کو اختیار ہے کہ اُسکو حفاظت
رکھوا دے - اور ایسی صورت مین مجسٹریٹ موصوف کو لازم ہوگا کہ ایک اشتہار
جاری کرے جسمین اُن تمام اشیار کی صراحت کی فہرست ہو جو مال مذکور مین
ہین - اور اشتہار کی رو سے ایسے ہر شخص کو جو اُس مال پر کچھ دعوی رکھتا
کرے کہ وہ تاریخ اشتہار سے ۶ - چھہ مہینے کے اندر عدالت مین حاضر
اپنا دعوی ثابت کرے ،

ضابطہ جبکہ کوئی دعویدار چھہ مہینے کے اندر حاضر نہو

دفعہ ۵۲۴ - اگر کوئی شخص میعاد مذکور کے اندر مال مزبور کی نسبت اپنا
ثابت نکرے اور اگر وہ شخص جسکے قبضہ مین وہ مال دستیاب ہوا تھا یہ ثابت نہ
کرے کہ وہ مال اُسکو بطریق جائز حاصل ہوا تھا تو وہ مال لائق
ہے کہ وہ مال مطابق حکم مجسٹریٹ پریزیڈنسی یا مجسٹریٹ ضلع یا مجسٹریٹ حصہ ضلع یا

مجسٹریٹ درجۂ اول کے جسکو اِس امر کا اختیار لوکل گورنمنٹ سے ملا ہو نیلام کیا جاوے،

ہر حکم کی ناراضی سے جو اِس دفعہ کے بموجب صادر ہو اُس عدالت مین اپیل کرنا جائز ہوگا جہان اپیل بناراضی احکام سزا صدرۂ عدالت صادر کنندۂ حکم کے داخل کرنا جائز ہوتا،

جلد ضائع ہونے والے مال کے بیچنے کا اختیار،

دفعہ ۵۲۵ - اگر شخص مستحق قبضۂ مال مذکور نامعلوم یا غیرحاضر ہو اور وہ مال خود بخود بگڑ جانے والا ہو یا مجسٹریٹ کی رائے مین جسکے پاس گرفتاری کی رپورٹ گذرے اُسکے نیلام کرنے سے مالک کا فائدہ مترتب ہو تو مجسٹریٹ کو اختیار ہے کہ جسوقت چاہے اُسکے نیلام ہونے کی ہدایت کرے - چنانچہ شرائط دفعات ۵۲۳ و ۵۲۴ - جہانتک وہ متعلق ہوسکین ایسے نیلام کے زرثمن خالص سے متعلق ہونگی

## باب ۴۴

## بابت انتقال مقدمات فوجداری

ہائی کورٹ مقدمہ منتقل کرسکتی ہے یا خود اسکی تجویز کرسکتی ہے،

دفعہ ۵۲۶ - جب کبھی یہ امر ہائی کورٹ کے ذہن نشین کیا جاوے کہ -

(الف) - کسی عدالت فوجداری سے جو ہائی کورٹ کے ماتحت ہے کسی مقدمہ کی تحقیقات یا تجویز منصفانہ بلا رو و رعایت نہ ہوگی - یا -

(ب) - کسی مسئلہ قانونی سخت دقیق کے پیدا ہونے کا احتمال ہے - یا -

(ج) - معاینہ اُس موقع کا جسمین یا جسکے نزدیک کوئی جرم سرزد ہوا ہو واسطے تحقیقات یا تجویز مکمل اور مناسب مقدمہ کے ضرور ہوگا - یا -

(د) - اس دفعہ کے بموجب حکم ہونے سے فریقین اور گواہان کا آرام اور آسایش متصور ہے،

(۵) - یاکہ اسطرح کا حکم اغراض معدلت کے حصول کے لیے قرین مصلحت ہے تو عدالت موصوف حکم دے سکتی ہے -

اول - یہ کہ تحقیقات یا تجویز کسی جرم کی ایسی عدالت سے ہو جسکو اختیارات مندرجۂ دفعات ۱۷۷ - لغایت ۱۸۴ عطا نہوئے ہون الا جو اور طرح سے جرم مذکور کی تحقیقات یا تجویز کرنے کی مجاز ہو،

دوم - یہ کہ کوئی خاص مقدمہ ابتدائی یا اپیل فوجداری یا خاص قسم کے مقدمات ابتدائی یا اپیل کسی ایک عدالت فوجداری سے جو اُسکے تابع حکومت ہو کسی اور عدالت فوجداری مین جو اُسکے برابر یا اُس سے بڑھکر اختیار رکھتی ہو منتقل کیے جائین - یا -

سوم - یہ کہ کوئی خاص مقدمہ فوجداری ابتدائی یا اپیل خود اُسکے پاس اٹھ آئے اور اُسکے روبرو اُسکی تجویز کی جاوے،

چہارم - × یہ کہ کوئی شخص ملزم خود اُسکے یا کسی عدالت سشن کے روبرو تجویز کے لیے سپرد کیا جاوے،

جب ہائی کورٹ کوئی مقدمہ کسی عدالت سے سوائے عدالت مجسٹریٹ پریزیڈنسی کے اپنے روبرو تجویز ہونے کے لیے اُٹھا لے تو کورٹ موصوف کو چاہیے کہ بجز اُس صورت کے جو دفعہ ۲۶۷ - مین مذکور ہے مقدمہ مذکور کی تجویز مین وہی کارروائی مرعی رکھے جو عدالت مذکور اُسوقت عمل مین لاتی جب کہ مقدمہ اُٹھایا نہ جاتا،

چاہیے کہ ہر درخواست یا استدعائے نافذ کیے جانے اُس اختیار کے جو اِس دفعہ کی رو سے عطا ہوا ہے بطور موشن یعنی تحریک کے پیش کیجاوے - اور بجز اُس صورت کے کہ درخواست کنندہ صاحب ایڈووکیٹ جنرل ہو اور صورتون مین درخواست کی تائید مین بیان حلفی یا باقرار صالح شامل ہوگا،

× دفعہ ۵۲۶ - کی ضمن (۵) - اور دفعہ تحتی (۴) - ایکٹ ۳ - ۱۸۸۴ء کی دفعہ ۱۵ - کی رو سے بڑھائی گئی ہے

جب کوئی شخص ملزم اِس دفعہ کے بموجب درخواست کرے تو ہائی کورٹ یہ ہدایت کرسکتی ہے کہ وہ مچلکہ مع ضامن یا بلا ضامنون کے اِس شرط سے لکھدے کہ اگر حکم سزا صادر ہو تو وہ پیروکار کا خرچ ادا کریگا ،

(پیروکار جانب سرکار کو درخواست تحت دفعہ ہذا کی اطلاع ،)

ہر شخص ملزم کو جو ایسی درخواست دے لازم ہے۔ کہ اطلاع تحریری بابت درخواست مذکور مع نقل اُن وجوہ کے جنپر وہ درخواست مبنی ہو پیروکار جانب سرکار کے حوالہ کرے۔ اور کوئی حکم نسبت اصل حقیقت سوال کے صادر نہوگا بجز اُس صورت کے کہ اطلاع مذکور کے دینے سے لغایت تاریخ سماعت سوال کے کم سے کم ۲۴ گھنٹہ کا عرصہ گذر گیا ہو ،

کوئی عبارت اِس دفعہ کی کسی حکم کی مخل نہوگی جو حسب دفعہ ۱۹۰ صادر کیا جائے ،

(درخواست تحت دفعہ ۵۲۶ - کی بنا پر التوا ،)

دفعہ ۵۲۶ (الف) ⊗ - اگر کسی مقدمہ فوجداری ابتدائی یا اپیل مین سماعت کے شروع ہونے سے پہلے پیروکار منجانب سرکار یا مستغیث یا مستغاث علیہ اُس عدالت کو جسکے روبرو وہ مقدمہ یا اپیل زیر تجویز ہو اس امر کی اطلاع کرے کہ وہ مقدمہ کی نسبت دفعہ ۵۲۶ - کے مطابق درخواست دینے کا ارادہ رکھتا ہے تو عدالت کو لازم ہے۔ کہ اختیارات نسبت التواے مقدمہ یا برخاستگی جلسہ جو دفعہ ۳۴۴ - مین دیے گئے ہین اِس طور پر استعمال مین لائے کہ مستغاث علیہ سے جواب طلب ہونے سے پہلے یا اگر مقدمہ اپیل کا ہو تو قبل سماعت اپیل کے مہلت معقول واسطے ادخال درخواست اور حصول حکم کے جو درخواست پر صادر ہو ملا کرے ،

(نواب گورنر جنرل باجلاس کونسل کا اختیار فوجداری کے)

دفعہ ۵۲۷ - جب جناب نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل کو یہ دریافت ہو کہ انتقال متذکرۂ آیندہ سے اُصول انصاف کی ترقی ہوگی یا اہل مقدمہ یا گواہون کی آسایش عام کا باعث ہوگا - تو جناب ممدوح الیہم

⊗ دفعہ ۵۲۶ - (الف) ایکٹ ۳ سنہ ۱۸۸۴ء کی دفعہ ۱۲ - کی رو سے مندرج کی گئی ہے ،

اور برہما مین انتقال مقدمات کی درخواست کی بنا پر التوا کی بابت دیکھو قانون ۳ سنہ ۱۸۸۶ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۱۹ ،

مقدمون اور اپیلون کے حصوص مین،

کو بذریعہ اشتہار مندرجہ گزٹ آف انڈیا کے کسی خاص مقدمہ فوجداری ابتدائی یا اپیل کی نسبت یہ ہدایت کرنا جائز ہے۔ کہ وہ ایک عدالت ہائی کورٹ سے دوسری عدالت ہائی کورٹ مین یا کسی فوجداری عدالت سے جو ایک عدالت ہائی کورٹ کے ماتحت ہو کسی اور عدالت فوجداری مساوی یا اعلیٰ اختیار والی مین جو دوسری عدالت ہائی کورٹ کے ماتحت ہو منتقل کیا جاوے،

وہ عدالت جسمین ایسا مقدمہ ابتدائی یا اپیل منتقل کیا جاوے اُسی طرح عمل کریگی کہ گویا وہ مقدمہ ابتداءً اُسی عدالت مین رجوع ہوا تھا یا پیش کیا گیا تھا،

مجسٹریٹ ضلع یا مجسٹریٹ حصہ ضلع مقدمات اپنے پاس اُٹھا سکتا ہے یا کسی اور مجسٹریٹ کے سپرد کرسکتا ہے،

دفعہ ۵۲۸۔ ہر مجسٹریٹ ضلع یا مجسٹریٹ حصہ ضلع مجاز ہے۔ کہ کسی مقدمہ کو جو اُسنے اپنے کسی مجسٹریٹ ماتحت کے پاس سپرد کیا ہو اپنے پاس اُٹھالے یا واپس طلب کرلے۔ اور وہ مجاز ہے۔ کہ ایسے مقدمہ کی تحقیقات یا تجویز خود کرے یا اُسکو کسی اور مجسٹریٹ کے پاس جو اُسکی تحقیقات یا تجویز کا مجاز ہو اُس غرض سے سپرد کرے،

مجسٹریٹ ضلع کو اس بات کے اختیار دینے کا اختیار کہ بعض اقسام مقدمات کو اپنے پاس اٹھالے،

لوکل گورنمنٹ مجاز ہے۔ کہ مجسٹریٹ ضلع کو یہ اختیار دے کہ وہ اپنے تحت کے مجسٹریٹون سے کسی خاص اقسام کے مقدمات یا اُن اقسام کے مقدمات جو اُسکو مناسب معلوم ہون اپنے پاس اُٹھالے،

+ مجسٹریٹ کو جو حسب دفعہ ہذا حکم صادر کرے لازم ہے۔ کہ حکم کی وجوہ قلمبند کرے،+

× ــ × دفعہ ۵۲۸۔ کا اخیر فقرہ ایکٹ ۳۔ ۱۸۸۴ء کی دفعہ ۱۳ اسکی رو سے بڑھایا گیا ہے،

## باب ۔ ۴۵

## بابت کارروائی خلاف ضابطہ

وہ بے ضابطگیاں جنسے کارروائیاں باطل نہیں ہوتی ہیں،

دفعہ ۵۲۹۔ اگر کوئی مجسٹریٹ جسکو افعال مفصلۂ ذیل مین سے کسی فعل کے کرنے کا قانوناً اختیار نہو۔ یعنی۔

(الف) ۔ جاری کرنا وارنٹ تلاشی کا دفعہ ۹۸۔ کے بموجب۔

(ب) ۔ پولیس کو واسطے تفتیش کسی جرم کے حکم دینا بموجب دفعہ ۱۵۵

(ج) ۔ حالات مرگ تفتیش کرنا حسب دفعہ ۱۷۶۔

(د) ۔ جاری کرنا حکمنامہ کا حسب دفعہ ۱۸۶۔ واسطے گرفتاری کسی شخص کے جو اسکے علاقۂ حکومت کی حدود اراضی کے اندر ہو اور حدود مذکور کے باہر کسی جرم کا مرتکب ہوا ہو

(ہ) ۔ سماعت کرنا کسی جرم کا حسب ضمن (الف) دفعہ ۱۹۱۔ یا ضمن (ب) دفعہ مذکور

(و) ۔ منتقل کرنا کسی مقدمہ کا حسب دفعہ ۱۹۲۔

(ز) ۔ وعدہ کرنا معافی کا حسب دفعہ ۳۳۷۔ یا دفعہ ۳۳۸۔ کے۔

(ح) ۔ نیلام کرنا مال کا حسب دفعہ ۵۲۴۔ یا دفعہ ۵۲۵۔ یا۔

(ط) ۔ کسی مقدمہ کا اُٹھا لینا اور خود تجویز کرنا حسب دفعہ ۵۲۸۔

نیک نیتی کے ساتھ غلطی سے کسی فعل کو کرے تو اُسکی کارروائی محض اس بنا پر منسوخ نہ کی جائیگی کہ اُسکو اس بات کا اختیار نہ تھا،

وہ بے ضابطگیاں جنسے کارروائیاں باطل ہو جاتی ہیں،

دفعہ ۵۳۰۔ اگر کوئی مجسٹریٹ امور مفصلۂ ذیل سے جنکے کرنے کا وہ قانوناً مجاز نہو کوئی امر کرے یعنی ۔

(الف) ۔ کسی مال کو قرق اور نیلام کرے حسب دفعہ ۸۸۔

(ب) ۔ حکمنامۂ تلاشی واسطے حصول کسی چٹھی موجودہ ڈاکخانہ یا کسی پیغام تار برقی موجودہ صیغہ ٹیلی گراف کے جاری کرے ۔

(ج) - ضمانت حفظ امن خلائق کی طلب کرے -
(د) - نیک چلنی کی ضمانت طلب کرے -
(ہ) - کسی شخص کو رہا کرے جو قانوناً نیک چلن رہنے کا پابند ہو -
(و) - حفظ امن کے مچلکہ کو فسخ کرے -
(ز) - کسی امر تکلیف دہ خلائق مختص المقام کی بابت حکم صادر کرے حسب دفعہ ۱۴۳ -
(ح) - کسی امر تکلیف دہ خلائق کے اعادہ یا قیام کی بابت ممانعت کرے حسب دفعہ ۱۴۳ -
(ط) - کوئی حکم حسب دفعہ ۱۴۴ - جاری کرے -
(ی) - کوئی حکم مطابق باب ۱۲ کے صادر کرے -
(ک) - کسی جرم کی سماعت کرے حسب ضمن ج دفعہ ۱۹۱ -
(ل) - بربنائے روداد مرتبہ کسی اور مجسٹریٹ کے حکم سزا صادر کرے حسب دفعہ ۳۴۹ -
(م) - کسی مقدمہ کی مثل طلب کرے حسب دفعہ ۴۳۵ -
(ن) - کوئی حکم بابت نان و نفقہ کے صادر کرے -
(س) - جو حکم حسب دفعہ ۵۱۴ - صادر ہوا ہو اُس پر حسب دفعہ ۵۱۵ - نظرثانی کرے -
(ع) - کسی مجرم کی تجویز کرے -
(ف) - کسی شخص ملزم کی تجویز سرسری کرے - یا -
(ص) - کسی اپیل کو فیصل کرے -
تو اُسکی کارروائی کالعدم ہوگی ،

کارروائی غلط کب ہیں ،

دفعہ ۵۳۱ - کوئی تجویز یا حکم سزا یا اور حکم کسی عدالت فوجداری محض اس وجہ سے سترد نہ کیا جائیگا کہ وہ تحقیقات یا تجویز

اور دیگر کارروائی جسکے سلسلہ مین ایسی تجویز وغیرہ قائم ہوئی تھی یا صادر ہوا تھا کسی غلط قسمت سشن یا ضلع یا حصہ ضلع یا اور غلط رقبہ ارضی کے اندر عمل مین آئی تھی - الا اُسصورت مین کہ یہ معلوم ہو کہ اُس غلطی کے باعث حق رسائی مین خلل واقع ہوا

کب خلاف ضابطہ سپردگیان صحیح ہو سکتی ہیں،

دفعہ ۵۳۲ - اگر کوئی مجسٹریٹ یا اور حاکم بنام نہاد نفاذ اختیار بضابطہ عطا شدہ کے جبکہ درحقیقت ایسے اختیارات اُسکو عطا نہین ہوئے ہین کسی شخص ملزم کو کسی عدالت سشن یا ہائی کورٹ کے روبرو تجویز ہونے کے لیے سپرد کرے تو وہ عدالت جسمین ملزم سپرد کیا جاے مجاز ہے - کہ بعد ملاحظہ کاغذات مثل کے اگر اُسکی دانست مین شخص ملزم کو اُس وجہ سے کچھ نقصان نہین پہونچا ہے اُس سپردگی کو تسلیم کرے - الا اُسصورت مین کہ اعتراض نسبت اختیار سماعت ایسے مجسٹریٹ یا اور حاکم کے تحقیقات کے دوران حکم سپردگی کے صادر ہونے سے پہلے طرف سے شخص ملزم یا مستغیث کے پیش ہوا ہو،
اگر عدالت مذکور کی دانست مین شخص ملزم کو اُس وجہ سے کچھ نقصان پہونچا ہو یا اگر اعتراض مذکور اندر میعاد کے پیش کیا گیا ہو تو عدالت حکم سپردگی کو منسوخ کرکے یہ ہدایت کریگی کہ تحقیقات جدید معرفت کسی مجسٹریٹ مجاز کے عمل مین آئے،

دفعہ ۱۶۴ یا دفعہ ۳۶۴ کے احکام کا عدم تعمیل،

دفعہ ۵۳۳ - اگر کسی عدالت کو جسکے روبرو اقبال یا اور بیان شخص ملزم کا حسب دفعہ ۱۶۴ - یا دفعہ ۳۶۴ - کے قلمبند اور کسی شہادت مین پیش کیا جاے یہ معلوم ہو - کہ دفعہ مذکور کے احکام کی تعمیل پوری پوری اُس مجسٹریٹ کی طرف سے جسنے بیان کو قلمبند کیا نہین ہوئی - تو وہ اُس بات کی شہادت لیگی کہ بیان شمولہ مثل واقعی مدعا علیہ کا ہے - اور اُس صورت مین کہ وہ غلطی شخص ملزم کی جوابدہی رویداد مین مضر نہ ہو وہ بیان شمولہ مثل قابل منظوری کے ہوگا گو ایکٹ شہادت ہند کی دفعہ ۹۱ مین اسکے خلاف حکم ہو،

*وہ استفسار کرنا جو دفعہ ۴۵۴ ضمن ۲ میں مقدمہ میں کرنا چاہیے متروک کیا گیا ہے،*

دفعہ ۵۳۴ - کسی مقدمہ مین جس سے دفعہ ۴۵۴ ضمن ۲ متعلق ہے اُسکی نسبت یہ استفسار نکرنا کہ آیا ودرعیت برطانیۂ اہل یورپ ہے یا نہین موجب ناجوازی کسی کارروائی کا نہوگا

*فرد قرار داد جرم کے تیار کرنے کا اثر،*

دفعہ ۵۳۵ - کوئی تجویز یا حکم سزا جو سنائی گئی یا صادر کیا گیا ہو صرف اسوجہ سے ناجائز نہ سمجھا جائیگا کہ کوئی فرد قرار داد جرم مرتب نہین ہوئی تھی - الا اُس صورت مین کہ عدالت اپیل یا نظر ثانی کی دانست مین اُسکے مرتب نہونے سے حق تلفی ہوئی ہو،

اگر عدالت اپیل یا عدالت نظر ثانی کی دانست مین فرد قرار داد جرم کے مرتب نکرنے سے مجرم کی حق تلفی ہوئی ہو تو عدالت موصوف یہ حکم صادر کریگی - کہ فرد مذکور مرتب کی جاے - اور مقدمہ کی تجویز اُس نوبت سے از سر نو کیجاے جو عین مابعد ترتیب فرد قرار داد جرم کے ہو،

*اُس جرم کی تجویز بذریعہ جوری کے جسکی تجویز باعانت اسیسرون کے ہونی چاہیے، اُس جرم کی تجویز باعانت اسیسرون کے جسکی تجویز بذریعہ جوری کے ہونی چاہیے،*

دفعہ ۵۳۶ - اگر کوئی جرم جسکی تجویز باعانت اسیسرون کے ہونی چاہیے اہالی جوری کی معرفت تجویز کیا جاے تو ایسی تجویز محض اس وجہ سے ناجائز نہ ہو جائیگی،

اگر کوئی جرم جسکی تجویز معرفت جوری کے ہونی چاہیے اسیسرون کی اعانت سے تجویز کیا جاے تو ایسی تجویز محض اُس وجہ سے ناجائز نہ ہوگی الا اُس صورت مین کہ اُس امر کا اعتراض قبل اسکے کہ عدالت اپنی تجویز قلمبند کرے پیش کیا جاے

*تجویز یا حکم سزا کب بوجہ غلطی یا ترک کسی شے کے*

دفعہ ۵۳۷ - × بپابندی شرائط مرقومۂ بالا کوئی تجویز یا حکم سزا یا اور حکم کسی عدالت ذی اختیار کا باب ۲۷ - کی شرائط کے مطابق یا

---

× اپر برہما مین - صیغۂ اپیل یا نظر ثانی سے احکام محض بربناے وجوہات اصلاحی کے قابل استرداد نہیں ہونگے - دیکھو قانون ۷ بابت ۱۸۸۶ء کے ضمیمہ کی دفعہ ۲۰ - گر رعایاے برطانیہ اہل یورپ کے بارے مین دیکھو دفعہ ۲۲ - ایضاً ،

فرقرار داد جرم یا دیگر کارروائی مین - قابل منسوخی ہے،

صیغۂ اپیل یا نظر ثانی سے منسوخ یا تبدیل نہ کیا جائیگا کسی بنا پر جو ذیل مین مندرج ہے - یعنی -

بر بنار کسی غلطی یا ترک فعل یا بیضابطگی اندر بیان نالش یا سمن یا ہدایت بنام جوری یا تجویز یا کسی اور کارروائی کے جو مقدمہ کی تحقیقات کے قبل یا اُسکے دوران مین واقع ہو یا جو کسی تحقیقات یا اور کارروائی متعلقۂ مجموعۂ ہذا مین واقع ہو - یا -

بر بنار عدم حصول کسی منظوری کے جو دفعہ ۱۹۵ - کی رو سے درکار ہو یا -

بر بنار نظر ثانی نکرنے اہل جوری یا اسیسرون کی فہرست پر حسب محکومۂ دفعہ ۳۲۴ - یا -

بر بنار کسی غلط ہدایت حاکم بنام اہل جوری کے -

الا اُس صورت مین کہ وہ غلطی یا ترک فعل یا بیضابطگی یا عدم منظوری یا غلط ہدایت سے حق رسانی مین کچھ فتور پڑا ہو،

قرقی ناجائز نہیں ہے یا قرقی کرنیوالا مداخلت بیجا کرنے والا نہیں ہے بباعث نقص یا خلاف نمونہ ہونے کسی کارروائی کے

دفعہ ۵۳۸ - کوئی قرقی جو اس مجموعہ کے مطابق عمل مین آئے ناجائز سمجھی جائیگی اور نہ کوئی شخص جو ایسی قرقی کرے مداخلت بیجا کا مرتکب سمجھا جائیگا بباعث واقع ہونے کسی نقص یا خلاف نمونہ تیار ہونے کسی سمن یا حکم اثبات جرم یا حکمنامہ قرقی یا اور کارروائی کے جو اُس سے متعلق ہو،

## باب - ۴۶

## متفرقات،

وہ عدالتین اور اشخاص جنکے روبرو اظہارات حلفی کرائے جائینگے

دفعہ ۵۳۹ - جو اظہار حلفی اور اقرار صالح کہ کسی عدالت ہائیکورٹ یا اُسکے کسی عہدہ دار کے روبرو مستعمل ہون جائز ہے کہ اُنکی بابت حلف اور اقرار روبرو اُس عدالت یا کلارک تاج کے یا روبرو کسی کمشنر یا اور شخص کے جسکو اُس عدالت نے اُس غرض سے مقرر کیا ہو یا روبرو

کسی جج یا کمشنر کے جو کسی عدالت رکارڈ واقع برٹش انڈیا مین واسطے لینے اظہار حلفی کے مقرر ہو۔ یا روبرو کسی کمشنر کے جو انگلستان یا آیرلنڈ کے محکمۂ جینسری مین حلف لینے کے لیے مقرر ہو۔ یا روبرو کسی مجسٹریٹ کے کرایا جاے جسکو اسکاٹلنڈ مین اظہار حلفی یا اقرار کرانے کی اجازت ہو،

مقرر گواہ کے طلب کرنے کا یا شخص حاضر کے اظہار لینے کا اختیار،

دفعہ ۵۴۰ - ہر عدالت کو اختیار ہے۔ کہ ہر تحقیقات یا تجویز یا اور کارروائی عدالت کی کسی نوبت مین جو اس مجموعۂ کے مطابق عمل مین آئے کسی شخص کو بطور گواہ کے طلب کرے۔ یا شخص حاضر عدالت کا اظہار لے گو وہ بطور گواہ کے طلب نہوا ہو۔ یا کسی شخص کو جسکا اظہار پہلے ہو چکا ہو پھر طلب کر کے اُسکا مکرر اظہار لے۔ اور عدالت کو لازم ہے۔ کہ ایسے ہر شخص کو جسکی نسبت یہ معلوم ہو کہ اُسکی شہادت مقدمہ کے فیصلۂ منصفانہ کے لیے اشد ضرور ہے طلب کر کے اُسکا اظہار لے یا اُسکو مکرر طلب کرے اور مکرر اظہار لے،

مقام قید کے مقرر کرنے کا اختیار،

دفعہ ۵۴۱ - بجز اُس صورت کے جب کہ بذریعہ کسی قانون مجریۂ وقت کے کچھ اور حکم ہو لوکل گورنمنٹ یہ حکم دے سکتی ہے کہ کس مقام پر ہر شخص جو مستوجب قید یا حوالگی بحراست ہو حسب مجموعۂ ہذا مقید رکھا جائیگا،

ایسے اشخاص ملزم یا مجرم کو فوجداری جیل مین بھیجنا جو کسی دیوانی جیل مین مقید ہوں۔ اور انکو پھر دیوانی جیل مین بھیجنا،

دفعہ ۵۴۱ (الف) × - (۱) - اگر کوئی شخص جو مجموعہ ہذا کی رو سے مستوجب قید یا مستوجب حوالگی بحراست ہو کسی جیلخانۂ دیوانی مین قید رہا ہو تو وہ عدالت یا مجسٹریٹ جو قید یا حوالات کا حکم دے یہ ہدایت کر سکتا ہے کہ شخص مذکور کسی فوجداری جیلخانہ مین تبدیل کیا جاے،

× دفعہ ۵۴۱ - (الف) - ایکٹ ۱۰۔ ۱۸۸۲ء کی دفعہ ۱۵ - کی رو سے مندرج کی گئی ہے،

(۲) - جب کوئی شخص کسی فوجداری جیلخانے مین حسب دفعہ ماتحتی (۱) تبدیل کیاجاے تو وہ اُس جیل خانے سے چھوٹنے کے بعد پھر دیوانی جیلخانے مین بھیجا جائیگا - الا اُس حال مین کہ یا تو -

(الف) - اس تاریخ سے ۲ - تین برس گذر جائین جس تاریخ کو وہ فوجداری جیلخانے مین بھیجا گیا تھا - کہ اسصورت مین وہ مجموعۂ ضوابط دیوانی کی دفعہ ۳۴۲ - کی روسے دیوانی جیلخانے سے بھی چھوٹا ہوا متصور ہوگا - یا

(ب) - وہ عدالت جسنے اُسکے دیوانی جیلخانے مین مقید ہونے کا حکم دیا تھا فوجداری جیلخانے کے عہدہ دار مہتمم کو اس مضمون کی سرٹیفکٹ دے کہ شخص مذکور مجموعۂ ضوابط دیوانی کی دفعہ ۳۴۱ کی روسے رہا ہونے کا مستحق ہے ،

مجسٹریٹ پریزیڈنسی کا اختیار دربارۂ صادر کرنے اس حکم کے کہ جیلخانے کا قیدی واسطے اظہار دینے کے حاضر کیا جاے ،

دفعہ ۵۴۲ - باوصف اسکے کہ ایکٹ شہادت قیدیان مصدرہ ۱۸۶۹ء مین کچھ اور حکم ہو ہر مجسٹریٹ پریزیڈنسی کو جو کسی مقدمہ متدائرہ روبرو اپنے مین ایسے کسی شخص کا اظہار بطور گواہ یا ملزم کے لینا چاہتا ہو جو اُسکے علاقۂ حکومت کی حدود ارضی کے اندر کسی جیلخانہ مین مقید ہو اختیار ہے - کہ جیلخانہ کے افسر مہتمم کے نام اس مضمون کا حکم جاری کرے کہ وہ قیدی مذکور کو اُسوقت پر جو حکم مین مندرج ہو بحراست مناسب مجسٹریٹ مذکور کے روبرو واظہار دینے کے لیے حاضر کرے ،

افسر مہتمم جیلخانہ مذکور عند الحصول ایسے حکم کی تعمیل کریگا - اور واسطے حفاظت قیدی کے اُس ایام مین کہ وہ اغراض مذکور کے لیے جیلخانہ سے باہر رہے بندوبست کریگا

ترجمان کو ترجمہ ٹھیک ٹھیک بیان کرنا لازم ہے

دفعہ ۵۴۳ - اگر کسی عدالت فوجداری کو کسی شہادت یا بیان کا ترجمہ کرانے کے لیے کسی شخص ترجمان کی ضرورت ہو تو ترجمان مذکور کو لازم ہوگا - کہ شہادت یا بیان کا ترجمہ راست راست بیان کرے ،

سرٹیفکیٹون اور گواہون کے اخراجات،

دفعہ ۵۴۴ - بپابندی اُن قواعد کے جو بعد حصول منظوری جناب نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل کے لوکل گورنمنٹ کے حضور سے صادر ہون ہر عدالت فوجداری کو یہ حکم دینے کا اختیار ہے - کہ جو سرٹیفکیٹ یا گواہ اُس عدالت کے روبرو حسب مجموعۂ ہذا کسی تحقیقات یا تجویز یا اور کارروائی کی اغراض کے لیے حاضر ہون اُنکے اخراجات معقول منجانب سرکار ادا کیے جائین،

عدالت کا اختیار دربارۂ دلانے اخراجات یا معاوضہ کے جرمانہ سے،

دفعہ ۵۴۵ - جب کبھی کوئی عدالت فوجداری کسی قانون نافذۂ وقت کے مطابق جرمانہ عاید کرے یا صیغۂ اپیل یا نظرثانی سے کسی حکم سزاے جرمانہ کو یا کسی ایسے حکم سزا کو جسکا جزو جرمانہ ہو بحال رکھے تو اُسے تجویز صادر کرنے کے وقت یہ حکم دینا جائز ہے - کہ کل جرمانہ یا اُسکا کوئی جزو وصول شدہ امور مفصلۂ ذیل مین صرف کیا جاے،

(الف) - اُن اخراجات کی بیباقی مین جو نالش کی پیروی بطور واجب عائد ہوئے ہون،

(ب) - اُس نقصان کا معاوضہ دینے مین جو اُس جرم کے ارتکاب سے پیدا ہوا ہو جب عدالت کی راے مین نالش صیغۂ دیوانی سے ہرجہ معقول کا وصول ہونا ممکن ہو،

اگر جرمانہ ایسے مقدمہ مین عاید کیا جاے جو اپیل کے قابل ہو تو ایسا جرمانہ قبل گذرنے میعاد کے جو واسطے گذراننے اپیل کے مقرر ہے یا اگر اپیل داخل ہو چکا ہو قبل انفصال اپیل کے ادا نہ کیا جائیگا،

جو روپیے ادا کیے جائین انکا لحاظ نالش جدید مین کیا جائیگا،

دفعہ ۵۴۶ - جب اُسی معاملہ کے متعلق کوئی نالش جدید صیغۂ دیوانی مین رجوع کیجاے عدالت کو لازم ہے - کہ زر معاوضہ تجویز کرنے کے وقت اُس مبلغ کا بھی خیال رکھے جو دفعہ ۵۴۵ - کے مطابق بطور ہرجہ کے ادا یا وصول ہو چکا ہو،

ضمیمہ - ایکٹ نمبر ۱ - بابت ۱۸۷۲ء

## ۵۲۔ وارنٹ قرقی و نیلام جب تاوان مچلکہ نیک چلنی قابل ضبط ہو

بنام اہلکار پولیس مہتمم — بمقام —

ہر گاہ مسمی (نام اور تفصیل پتہ اور ذریعت و سکونت) نے تاریخ — ماہ — سنہ کو ضمانت نامہ بقید مبلغ — کے بوعدہ نیک چلن رہنے (نام وغیرہ اصل فریق) کے لکھ دیا تھا - اور ثبوت ارتکاب جرم — کا جانب مذکور کے ہمارے روبرو گذر کر حسب ضابطہ تکمیل ہو گیا ہے - اور اسوجہ سے تعداد مندرجہ ضمانت نامہ قابل ضبطی کے ہو گئی ہے - اور ہر گاہ مسمی — مذکور کے نام اطلاعنامہ اس حکم سے جاری ہوا ہے کہ وہ وجہ اس بات کی ظاہر کرے کہ وہ تاوان کیون نہ ادا کیا جاوے - اور اسنے ایسی وجہ ظاہر نہین کی اور نہ زر مذکور ادا کیا -

لہذا تمکو اختیار اور حکم دیا جاتا ہے - کہ مال منقولہ ملوکہ مسمی — کو بقدر مالیت — روپیہ کے جو ضلع — کے اندر دستیاب ہو بذریعہ ضبطی لانے کے قرق کرو - اور اگر وہ تعداد عرصہ — روز کے اندر ادا نہ کیجاوے تو مال مقروقہ یا اسقدر جزو اسکا جو واسطے وصول زر تاوان کے کافی ہو نیلام کرو - اور بفور تعمیل اس وارنٹ کے اس امر کی کیفیت لکھ بھیجو کہ تمنے بہ تعمیل وارنٹ کے کیا عمل کیا

آج بتاریخ — ماہ — سنہ ۱۸ء ہمارے دستخط اور عدالت کی مہر سے جاری کیا گیا

(مہر) (دستخط)

# ۵۱۴ — وارنٹ قید جب تاوان مچلکہ نیک چلنی ادا نہ کیا جائے

(دفعہ ۵۱۴)

بنام سپرنٹنڈنٹ (یا) جیلخانہ دیوانی مقام —— (و محافظ) جیلخانہ

ہرگاہ مسمی (نام اور تفصیل ولدیت و قومیت اور سکونت) —— بروز —— ماہ —— سنہ —— کو قطعہ ضمانت نامہ بقید —— زر تاوان کے بوعدہ نیک چلنی وغیرہ (اصل شخص) لکھدیا تھا — اور ثبوت الحیراف شرائط ضمانت نامہ ہمارے روبرو حسب ضابطہ ثابت ہوا ہے — اور اس وجہ سے مسمی —— مذکور زر تاوان تعدادی —— ملکہ معظمہ قیصر ہند کے حضور ادا کرنے کا مستوجب ہو گیا ہے — اور ہرگاہ مسمی —— مذکور نے مبلغ مذکور ادا نہیں کیا — اور نہ وجہ اس بات کی کہ وہ مبلغ کیوں نہ ادا کیا جائے ظاہر کی گو اسکو ایسا کرنے کا حسب ضابطہ حکم ہوا تھا — اور ہرگاہ زر تاوان مذکور اسکی جائداد منقولہ کی قرقی سے وصول نہیں ہو سکتا ہے — اور حکم واسطے قید رکھے جانے مسمی —— مذکور کے جیلخانہ دیوانی مین واسطے عرصہ (بیان میعاد قید کی لکھی جائیگی) صادر ہوا ہے

لہٰذا آپ سپرنٹنڈنٹ (یا محافظ) کو اختیار دیا جاتا ہے اور حکم ہوتا ہے کہ مسمی —— مذکور کو مع اس وارنٹ کے اپنی حراست مین لائین — اور میعاد مذکور تک (بیان میعاد قید لکھی جائیگی) اسکو جیلخانہ کے اندر حفاظت سے رکھین — اور اس وارنٹ کو اسکی ظہر پر تصدیق لکھ کر کہ وارنٹ کی تعمیل کیونکر ہوئی واپس بھیجین

آج تباریخ —— ماہ —— سنہ —— ہمارے دستخط اور عدالت کی مہر سے جاری کیا گیا

(دستخط) (مہر)

آر۔ جے۔ کراستھویٹ

قائم مقام سیکرٹری گورنمنٹ ہند